رجسٹرڈ ایل نمبر ۲۲۰۳

پیشتین آریہ ہندوؤں کا مکمل اتہاس — اوم — برتا اور سے گیان کا سب سے مکمل خزانہ

مہرشی ویدیاس کرت مکمل سنسکرت مہا گرنتھ

# مہابھارت

اصلی۔ شلوک وار سلیس مکمل اور مستند اُردو ترجمہ

سمپادک۔ شرمان پرپارتھی

ایڈیٹر رسالہ مارتنڈ وشکھ ساگر (اُپنشد گیان مالا) لاہور

## تیار ہیں

مہابھارت حصہ اول۔ حجم ۱۱۵۰ صفحات کلاں مجلد (کلاتھ باؤنڈ) قیمت صرف آٹھ روپیہ

مہابھارت حصہ دوم۔ حجم ۸۰۶ صفحات کلاں مجلد (کلاتھ باؤنڈ) قیمت صرف چھ روپیہ

نوٹ۔ دونوں جلدوں پر ہے محصولڈاک لگتا ہے لیکن قیمت بذریعہ منی آرڈر ملنے پر آدھا محصولڈاک لگتا ہے۔ بذریعہ وی پی پارسل پندرہ روپے آٹھ آنہ اور بذریعہ منی آرڈر چودہ روپے بارہ آنے لگتے ہیں

نئے خریدار — درون پرب یعنی ماہ ستمبر ۱۹۲۳ء سے بنائے جاتے ہیں قیمت سالانہ للعہ خریداران مارتنڈ وشکھ ساگر سے للعہ مع محصولڈاک۔ مہابھارت کی سابقہ جلدیں لینا یا نہ لینا خریدار کی اپنی مرضی پر منحصر ہے

خط و کتابت کا پتہ — مینیجر اشاعت مہابھارت (دفتر رسالہ مارتنڈ وشکھ ساگر) اندرون باغ لوہاری موری دیوان لاہور

منظور عام الیکٹرک پریس ...

# چالیس رُوحانی واخلاقی گلدستے

## جن کے مطالعہ سے کسی بھائی کو محروم نہ رہنا چاہیئے

یہ رُوحانی واخلاقی گلدستے انسانی زندگی کو سدھارنے کے لئے بڑے مفید ہیں۔ ہزارہا بھائیوں نے ان کو پڑھ کر اپنی زندگی کو دھارمک بنالیا ہے۔ سچ تو یہ ہے۔ کہ اخلاق کا اعلا ترین سبق دینے والی کتابیں ان سے بڑھ کر آپ کو اردو زبان میں نہ ملینگی اس لیئے آپ ان کتابوں کو خود منگوا کر پڑھیئے۔ اپنے دوستوں اور عزیزوں سے ان کے مطالعہ کی سفارش کیجیئے۔ اس سے ملک میں اخلاق اور سداچار کی ترقی ہوگی۔ چونکہ اکثر بھائی سب کے سب روحانی واخلاقی گلدستے یکمشت منگایا کرتے ہیں۔ اس لیئے ان کی یکمشت خریداری پر ہم نے

## خاص رعایت

رکھی ہوئی ہے۔ ان گلدستوں کی مجموعی تعداد ۴۰ ہے۔ ان کی قیمت علاوہ محصولڈاک للعہ ہوتی ہے۔ جو بھائی یکمشت منگائینگے۔ ان کی خدمت میں رعایتی قیمت معہ علاوہ محصولڈاک کا وی پی کیا جاویگا اور محصولڈاک عہ ہر حالت میں بذمہ خریدار ہوگا۔ جو بھائی ان گلدستوں کی خریداری کے ساتھ رسالہ مارتنڈ کی خریداری بھی قبول فرمائینگے ان کی خدمت میں سات روپے ۔ کل عہ کی بجائے عہ کا وی پی ہوگا۔

## چالیس رُوحانی واخلاقی گلدستوں کے نام معہ مختصر تشریح وقیمت کے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| برہمچریہ کے سادھن | ۲ر | جیسے چاہو ویسے بن جاؤ | ۳ر | ویراگ سندیش (گورو تیغ بہادر کی بانی) | ۶ر | ستیہ آگرہ کی حقیقت | ۳ر |
| دھرم کی دیا کھیا | ۳ر | فتحمند زندگی (روحانی کتاب) | ۵ر | مہاتما کا بڑھی کی سندر بانی | ۲ر | گلدستہ ظرافت ہر دو حصہ | ۸ر |
| بھگوان رام کے اپدیش | ۲ر | شانتی کی دولت | ۴ر | بھجن مالا (ایشور بھگتی کے بھجن) | ۴ر | استری رتن کتھائیں | ۸ر |
| شری کرشن چریتر اور شریمد بھگوت گیتا کی مہما | ۴ر | اپنے خیرخواہ بنو | ۴ر | دودھ چکتسا (دودھ سے علاج) | ۲ر | ستی بیولا کی پتی بھگتی | ۵ر |
| شریمد بھگوت کی تعلیم | ۲ر | اچھی عادتیں ڈالنے کی تعلیم | ۲ر | شہد چکتسا (شہد سے بیماریوں کا علاج) | ۴ر | مقدمہ بازی کا برا نتیجہ | ۵ر |
| جیبی گیتا برائے روزانہ پاٹھ | ۳ر | سفوج بھیدی پرانایام | ۵ر | شانتی کا سوپان (مہاتما پرمہنس کی سوانحعمری) | ۶ر | پتی برتا لکشمی | ۴ر |
| غصہ دور کرنے کی تدابیر | ۳ر | آئینہ سداچار اور قوت خیال | ۴ر | عملی یوگ (یوگ کی ورزشیں) | ۴ر | دھارمک واخلاقی کتھائیں | ۲ر |
| انسان کو اپنی زندگی کس طرح بسر کرنی چاہیئے | ۲ر | مکمل صحت اور خوشی حاصل کرنے کے قدرتی طریقے | ۲ر | رب العالمین کے روشن ستارے | ۲ر | شری متی رادھا رانی | ۴ر |
| راہ نجات کی ابتدائی منزلیں | ۳ر | اندر شکتی کا وکاس (سوال کی عمر پانا) | ۴ر | ہندو کالڑکا (انوکھا ناول) | ۶ر | مہارانی چنتا دیوی اور شری وتس | ۳ر |
| خوشی اور کامیابی کے بنیادی اصول | ۳ر | ملنی کر تو یہ یا فرائض انسانی | ۲ر | چھوٹے بھائی کا پریم (جاسوسی) | ۲ر | ایک پتی برتا دیوی | ۲ر |

## ملنے کا پتہ: لالہ رام لال ورما منیجر مارتنڈ پستکالیہ ہندو محلہ بلیرام لوہاری منڈی لاہور

# شریمد بھگوت گیتا

کا

آسان اُردو ترجمہ ۔ نثر و دوہوں میں معہ تشریح وغیرہ

مترجمہ

شریمان پرمارتھی ۔ ایڈیٹر رسالہ مارتنڈ (پندرہ روزہ)

و مترجم مہابھارت اُردو وغیرہ

ملنے کا پتہ

رام لال ورما منیجر مارتنڈ پستکالیہ لاہور

قیمت مکمل جلد تین روپے



[illegible]

# شریمد بھگوت گیتا

## دیباچہ

بیج منتر

ओं अस्य श्री भगवद्गीता माला मंत्रस्य भगवान
वेद व्यास ऋषि अनुष्टुप छन्द: श्रीकृष्ण भगवान परमात्मा

اوم اسیہ شریمد بھگود گیتا مالا منتر سیہ بھگوان وید ویاس رشی ۔ انشٹپ چھند ۔ شری کرشن پرماتما دیوتا ۔

**ترجمہ** اس شریمد بھگوت گیتا کے منتروں کی مالا کے شری بھگوان وید ویاس رشی ہیں ۔ انشٹپ چھند ہے ۔ اور شری کرشن پرم آتما دیوتا ہیں ۔

**تشریح** اوم مہا واکیہ ہے ۔ پرماتما کا سب سے افضل نام ہے ۔ ویدوں ۔ اُپنشدوں اور ہر متبرک گرنتھ کے آغاز میں آیا ہے ۔ بھگوت گیتا کے ۷۰۰ شلوک مالا کے منکوں کی مانند ہیں ۔ اور ذیل کے تین منتر دانہ سمیر کی مانند ہیں ۔ شریمد بھگوت گیتا کے کل اُصول ان میں بیج روپ سے موجود ہیں ۔ زمانہ قدیم میں یہ رواج تھا ۔ کہ کتاب کے شروع میں رشی یعنی مُصنّف کا نام چھند یعنی وزن بحر اور دیوتا یعنی جس کی توصیف کی جاتی ہے ۔ درج کیا کرتے تھے ۔ یہ بات ویدوں و دیگر پراچین گرنتھوں سے ظاہر ہے ۔

**۱ - بیج منتر**

अशोच्यानन्वशोच स्त्वं प्रज्ञावादांश्च भाषसे इति बीज

**ترجمہ** تم ایسی باتوں کی چنتا کر رہے ہو جن کی چنتا نہیں کرنی چاہیے ۔ اس پر پنڈتائی چھانٹتے ہو ۔ یہ بیج منتر ہے ۔

**تشریح** جیسے بیج میں درخت کی شاخ ۔ پتے ۔ پھول پھل وغیرہ سب اجزا پوشیدہ طور سے موجود ہوتے ہیں ۔ اور بونے سے نشوونما پاتے ہیں ۔ ویسے ہی بیج منتر اُن الفاظ کو کہتے ہیں جن کے معنی میں سارا گرنتھ مخفی طور پر موجود رہتا ہے ۔ یہ منتر دوسرے ادھیائے کے گیارھویں منتر کا نصف حصہ ہے ۔ وہیں اس کی پوری تشریح کی جاویگی ۔

**۲ - شکتی منتر**

सर्वां धर्मान्परित्यज्य मामेकं शरणं व्रजेति शक्ति ॥१॥

**ترجمہ** سب دھرموں کو چھوڑ کر میری شرن میں آجاؤ ۔ یہ شکتی منتر ہے ۔

ع۱ ۔ واضح ہو کہ مہابھارت میں بھگوت گیتا بھیشم پرب کے پچیسویں ادھیائے سے شروع ہوتی ہے یہ دیباچہ مہابھارت کا حصہ نہیں ہے جس وقت ویاس مہاتماؤں نے بھگوت گیتا کو مہابھارت میں سے نکال کر علیحدہ شاستر کی صورت ترتیب دیا تھا اس وقت انہیں رشیوں نے یہ دیباچہ بھی شریمد بھگوت گیتا کے ساتھ جوڑ دیا

**تشریح** یہ منتر اٹھارھویں ادھیائے کے منتر ۶۶ کا نصف حصہ ہے ۔ اس کا مطلب یہ نہیں ہے ۔ کہ انسان سب دھرم کے کرم چھوڑ دے ۔ بلکہ یہ مطلب ہے ۔ کہ سب دھرم کرم کرتے ہوئے اس میں اہنکار کو ترک کر دے ۔ دھرم کرم تو سب کرے ۔ مگر اس میں میں پن نہ رکھے ۔ اس کا پھل سب ایشور پر چھوڑ دے ۔ یہ بات یہاں ایک مثال سے واضح کی جاتی ہے ۔ ایک راجہ برہم ودیا کے حصول کے واسطے ایک رشی کے پاس گیا ۔ رشی نے پوچھا ۔ اگر میں تجھے برہم ودیا کا اُپدیش دوں ۔ تو اس کے بدلے میں تم مجھے کیا دو گے ؟ راجہ نے کہا ۔ راج پاٹ سب حاضر ہے ۔ رشی بولے ۔ راج دراصل تیرا نہیں ہے ۔ اس کے مالک دراصل تیرے بزرگ تھے ۔ اور آئندہ تیری اولاد کا حق ہے ۔ راجہ نے کہا ۔ تب میرا جسم لے لیجئے ۔ رشی نے کہا ۔ اول تو یہ جسم گوشت اور ہڈی وغیرہ کا بنا ہوا ہے اور فانی ہے ۔ دوسرے اس پر تمہارے ماں باپ کو دعوئے فرزندی ہے اور اولاد کو دعوئے ولدیت ہے ۔ اور استری کو دعوئے شوہری ہے ۔ یہ تو مجھے کیوں کر دے سکتا ہے ۔ تب راجہ خواب غفلت سے بیدار ہوا ۔ اس نے سوچا ۔ کہ میرا تو کچھ بھی نہیں ہے ۔ (اہنکار ٹوٹا) تب اس نے کہا ۔ ہے رشی ! مجھے تو اپنا کچھ بھی معلوم نہیں ہوتا ۔ رشی راج بولے ۔ تیری بھی ایک چیز ہے ۔ بشرطیکہ وہ مجھے دے دے ۔ اور پھر اس کا استعمال نہ کرے ۔ تو میں برہم ودیا تمہیں بتاؤنگا ۔ راجہ نے کمال اشتیاق سے کہا ۔ جو مانگو میں دینے کو تیار ہوں ۔ رشی بولے ۔ تو اپنا **من** مجھے دے دے ۔ راجہ نے حسب وعدہ اپنا من سنکلپ کر دیا ۔ تب رشی اُٹھ کر وہاں سے چل دئے ۔ راجہ کو دل میں تعجب ہوا ۔ کہ میں نے تو حسب وعدہ اپنا من سنکلپ کر دیا ۔ مگر رشی نے برہم ودیا نہ بتائی ۔ مگر غور کرنے کے بعد راجہ نے سوچا ۔ کہ بغیر من کے خیال کا پیدا ہونا ممکن نہیں اور من میں رشی کو دے چکا ہوں ۔ اب اس سے کوئی کرم کرنا خلاف وعدہ ہے ۔ بس خاموش بیٹھ گیا ۔ اور ایسی شانتی کی حالت میں رہا ۔ کہ کوئی خیال من میں پیدا نہ ہوا ۔ جب تین دن اس طرح گذر گئے ۔ تب رشی جن کا مقصد راجہ کو صرف خواب غفلت سے بیدار کرنا تھا ۔ وہاں پہنچ آیا ۔ اور اس نے راجہ کو بالکل شانت پایا ۔ اس نے راجہ کو آشیرباد دیا ۔ مگر راجہ چونکہ من رشی کو دے چکا تھا ۔ اس لئے جواب نہ دے سکا تب رشی نے مخاطب ہو کر کہا ۔ اے راجہ ! تو اپنا من مجھے دے چکا ہے ۔ اور اب وہ میرا ہے ۔ میرے من سے میرے سوال کا جواب دے ۔ اس کے بعد اس نے راجہ کو برہم ودیا کا اُپدیش دیا ۔ حقیقت میں سب دھرموں کو چھوڑ کر میری شرن میں آ ۔ سے یہی مقصود ہے ۔ کہ من کی حرکات روکنے سے سب دھرموں کا تیاگ ہو جاتا ہے ۔

۲ ۔ کیلک منتر

अहं त्वां सर्व पापेभ्यो मोक्षयिष्यामि

माशुचेति कीलकम् ॥३॥

**ترجمہ** ۔ میں تمہیں سب پاپوں سے چھڑاؤں گا ۔ تم فکر مت کرو ۔ یہ کیلک منتر ہے ۔

**تشریح** جب حسب ہدایت بیج منتر کے اپنی اگیانتا و بے علمی کی حالت سے آگاہ ہو کر شکتی منتر کے مطابق عمل کرے گا ۔ تب وہ توہمات سے رہائی پا کر بھگوان کے بھروسے ہو کر رہے گا ۔ اور یہ بھگوان کا بچن ہے ۔ کہ وہ اپنے بھگت کو سب آفات سے نجات دلاتے ہیں ۔



# شریمد بھگوت گیتا کا مہاتم[۱]

درحقیقت گیتا کا مہاتم بیان کرنے کی کسی میں بھی شکتی نہیں ہے۔ کیونکہ یہ ایک بہت ہی اوبھت گرنتھ ہے۔ اس میں سمپورن ویدوں کا لب لباب سنگرہ کیا گیا ہے۔ اگر متواتر زندگی بھر کوئی اس کا ابھیاس کرے۔ تو بھی اس کا انت نہیں پا سکتا۔ روزانہ نئے نئے بھاو پیدا ہوتے رہینگے۔ اس لئے یہ شاستر جب پڑھو۔ تب نیا ہی معلوم ہوگا۔ پرماتما کے گن۔ پربھاو اور مرم کا ایش جس طرح اس گیتا میں گایا گیا ہے۔ ویسا دوسرے شاستروں میں ملنا مشکل ہے۔ اس لئے اس ایک گیتا کے بھلی پرکار پڑھ لینے اور سمجھ لینے کے بعد کسی دوسرے شاستر کے پڑھنے کی ضرورت ہی نہیں رہتی یہی بات مہرشی وید ویاس جی نے مہابھارت میں گیتا کا بیان ختم کرنے کے بعد کہی ہے۔

اس گیتا شاستر کو منش ماتر پڑھ سکتے ہیں۔ خواہ کوئی بھی ورن یا آشرم میں ہو۔ خواہ استری ہو۔ سب کو گیتا کے پڑھنے کا ادھکار ہے۔ مگر بھگوان میں شردھا اور بھگتی ضرور ہونی چاہئے۔ کیونکہ اپنے بھگتوں میں اس کا پرچار کرنے کی بھگوان نے آگیا دی ہے۔ اور یہ بھی کہا ہے۔ کہ استری۔ ویش۔ شودر اور پاپی انسان بھی میرا آشرہ لے کر پرم گتی کو پراپت ہو سکتے ہیں (ادھیائے ۹۔ شلوک ۳۲) اور اپنے اپنے سوبھاوک کرموں کے ذریعے میری پوجا کر کے پرم سدھی کو پراپت ہوتے ہیں۔ (ادھیائے ۱۸۔ شلوک ۴۶)

جو لوگ اپنا کلیان کرنا چاہتے ہیں۔ انہیں چاہئے۔ کہ غفلت چھوڑ کر بڑی شردھا اور بھگتی سے ارتھ اور بھاو سمیت خود گیتا کا پاٹھ کیا کریں۔ اور اپنی سنتان کو بھی اس کا ابھیاس کرا دیں۔ کیونکہ یہ منش جنم درلبھ ہے۔ اس میں ایک لمحہ بھی بھگوان کی بھگتی کے بنا نہیں کھونا چاہئے۔ بھوگ تو دوسری جونیوں میں بہت بھوگے جا سکتے ہیں۔ مگر بھگوان کا ساکشاتکار صرف اس منش جنم میں ہی ہو سکتا ہے۔

## دھیان

यं ब्रह्मा वरुणेन्द्र रुद्र मरुतः स्तुन्वन्ति दिव्यैः स्तवैर्वेदैः
साङ्गपदक्रमोपनिषदै गायन्ति यं सामगाः। ध्याना-
वस्थितत तद्गतेन मनसा। पश्यन्ति यं योगिनो-
यस्यान्तं न विदुः सुरासुरगणा देवाय तस्मै नमः॥

**ترجمہ** برہما۔ ورن۔ اندر اور مروت گن دِویہ استوتروں سے جس کی استتی کرتے ہیں۔ سام وید کے گانے والے رشی۔ انگ۔ پد۔ کرم (سلسلہ) اور اپنشدوں سمیت ویدوں کے ذریعے جس کا گان کرتے ہیں۔ یوگی لوگ دھیان میں مگن ہو کر تدگت ہوئے من سے جس کا درشن کرتے ہیں۔ دیوتا اور اسُر کوئی بھی جس کے انت کو نہیں جان سکتے اُس دیو (پرم پُرش پرماتما) دیو کو نمسکار ہے۔



۱ یہ مہاتم بھی مہابھارت کا حصہ نہیں ہے۔ مترجم

اوم

# شریمد بھگوت گیتا

## پہلا اُدھیائے

### ارجن وِشاد۔ (ارجن کی اُداسی)

धृतराष्ट्रोवाच = धर्मक्षेत्रे कुरुक्षेत्रे समवेता युयुत्सवः।
मामकाः पाण्डवाश्चैव किमकुर्वत संजय॥१॥

(دھرت راشٹر اوواچ)

دھرم کھیشترے کُروکھیشترے سمویتا یُیُتسوا ۔ امامکا پانڈواشچیو ۔ کم اکُروت سنجئے (۱)

(راجہ دھرت راشٹر بولے)

ترجمہ:- ہے سنجے! دھرم بھومی کُروکھیشتر میں اکٹھے ہوئے یدھ کی خواہش والے میرے اور پانڈو کے بیٹوں نے کیا کیا؟ (۲)

دوہا

دھرم بھومی کُروکھیشتر میں یُدھ ابھلاشی ہوا ۔ سنجے مم اُرو پانڈو سُت کہو کرت ہیں جو (۱)

**تشریح** سنجے راجہ دھرت راشٹر کا سارتھی اور ویاس جی کا شاگرد تھا۔ راجہ اندھے ہونے کی وجہ سے میدانِ جنگ میں نہیں گئے تھے۔ اس لئے سنجے بھی اُن کے ساتھ راجدھانی میں رہا۔ اس زمانہ میں تار یا ٹیلیفون تو تھا ہی نہیں اور راجہ یُدھ کا حال جاننا چاہتے تھے۔ اس لئے مہرشی ویاس جی نے اپنے تپوبل سے سنجے کو ایسی دِویہ شکتی دی۔ کہ وہ راجدھانی میں بیٹھا ہوا جنگ کا حال صاف طور پر دیکھتا تھا۔ اور اُسے راجہ کو سناتا تھا۔

संजय उवाच = दृष्ट्वा तु पाण्डवानीकं व्यूढं दुर्योधनस्तदा।
आचार्यमुपसंगम्य राजा वचनमब्रवीत्॥२॥

سنجے اوواچ

درِشٹوا تُو پانڈوانیکم ۔ ویُوڑھم ۔ دُریودھن اُستدا ۔ آچاریم اُپ سنگمیئے راجہ بچنم ابرویت (۲)

ترجمہ:- اس پر سنجے نے جواب دیا "اس وقت راجہ دریودھن نے دیوہ رُوپ (حلقہ بندی) سے کھڑی ہوئی پانڈوؤں کی فوج کو دیکھ کر اور درونا چاریہ کے پاس جاکر یہ بچن کہا۔ (۲)

دوہا

دریودھن نے دیکھی جب پانڈو فوج تیار ۔ بولا جا گرو درون سے من میں سچن وچار

**تشریح** درونا چاریہ کوروؤں اور پانڈوؤں دونوں کے گرو تھے۔ اور فنون جنگ میں ماہر کامل تھے۔ وہ اگرچہ پانڈوؤں سے بھی خوش تھے اور ارجن پر انہیں بہت پیار تھا۔ مگر یدھ میں وہ کوروؤں کی طرف سے لڑنے کو تیار ہوئے۔ دریودھن نے جب پانڈوؤں کی آراستہ فوج کو دیکھا۔ تب وہ درونا چاریہ کے پاس آیا۔ اور بولا۔

पश्यैतां पाण्डु पुत्राणामाचार्य महतीं चमूम।

व्यूढां द्रुपदपुत्रेण तव शिष्येण धीमता ॥ ३॥

پشیہ ایتام ۔ پانڈو پترانام ۔ آچاریہ ۔ مہتیم ۔ چموم ویوڑھام ۔ دریدپترین ۔ تو ششیئین ۔ دھی متا (۳)

**ترجمہ** ۔ ہے آچاریہ! آپ کے بدھیمان شاگرد درپد کے بیٹے (دہرشٹ دیومن) کے ذریعے آراستہ کرکے کھڑی کی گئی ۔ پانڈوؤں کی اس بڑی بھاری فوج کو دیکھئے (۳)

دوہا

دیکھئے سینا پانڈو کی ویوہ روپ مہاراج رچی آپ کے ششیہ جو دہرشٹ دیومن نے ساج

**تشریح** دہرشٹ دیومن درپد راجہ کے بیٹے دروپدی کے بھائی اور پانڈوؤں کے سالے تھے۔ پانڈوؤں کی فوج کے کمانڈر انچیف تھے۔ بچپن میں راجہ درپد اور درون آچاریہ کی گاڑھی دوستی تھی۔ مگر ایک بار جب راج ملنے پر درپد کے پاس درون آچاریہ گئے۔ تب درپد نے ان کا اپمان کیا۔ درون نے انہیں خوب ہرایا اسوقت سے اُن میں دشمنی ہو گئی اس شلوک میں دریودھن نے اسی پرانی دشمنی کی بات درون آچاریہ کو یاد دلائی ہے۔ کہ یہ دہرشٹ دیومن آپ کے دشمن کا بیٹا ہے۔ اور آپ کا شاگرد بھی ہے مگر آپ کے ہی خلاف لڑنے کے لئے تیار ہوا ہے۔ اس ناشکرے کو شکست دینے کے لئے آپ بھی میری فوج کو اچھی طرح آراستہ کیجئے

अत्र शूरा महेष्वासा भीमार्जुन समा युधि।

युयुधानो विराटश्च द्रुपदश्च महारथः ॥ ४॥

धृष्टकेतुश्चेकितानः काशीराजश्च वीर्यवान्।

पुरुजित्कुन्तिभोजश्च शैब्यश्च नरपुङ्गवः॥ ५॥

युधामन्युश्च विक्रान्त उत्तमौजाश्च वीर्य्यवान्।

सौभद्रो द्रौपदेयाश्च सर्व एव महारथाः॥ ६॥

اَتر شورا مہیشو اسا بھیم ارجن سماہ یدھی ۔ یویودھانو وراٹ اشچ ۔ دُرپدا اشچ مہارتھاہ (۴)

دہرشٹ کیتو شچ چیکتانہ کاشی راج شچ ویریہ وان ۔ پُروجت ۔ کنتی ۔ بھوج اشچ ۔ شیویہ اشچ نرپنگوا (۵)

یُدھامنیو شچ وکرانت ۔ اُتّم اوجا شچ ویریہ وان ۔ سوبھدرو ۔ دروپدے آشچ سرو ایو مہارتھا (۶)

**ترجمہ** (پانڈوؤں کی) اس فوج میں بڑے بڑے دھنش دھاری یودھا بھیم اور ارجن کی طرح بل والے بہت سے شور بیر ہیں

(جیسے) ساتیکی اور وراٹ اور مہارتھی - راجہ دُرپد (۴) دہرشٹ کیتو چیکتان اور بلوان کاشی کے راجہ - پروجت. کنتی بھوج اور آدمیوں میں سرلشٹ راجہ شَیبیہ (۵) پراکرمی یُدھامنیو اور بلوان اُتّم ادجا بھدرا کے بیٹے ابھمنیو اور دروپدی کے پانچوں بیٹے (یہ) سب ہی بڑے بڑے مہارتھی ہیں (۶)

دوہا

بیر دھنردھاری سبھی ارجن بھیم سمان (۴) دُرپد مہارتھی اور بھی ہیں وراٹ یُودھان
دہرشٹ کیتو. کاشی پتی چیکتان بلوان (۵) کُنتی بھوج پُرجت بلی. شَیو نروتم جان
یُدھامنیو یودھا اَرو. اُوتم اَوج بلوان (۶) ابھمنیو اُرو درویدی کے سُت بیر دھان

**تشریح** دریودھن دروناچاریہ سے کہہ رہا ہے کہ پانڈوؤں کی اس فوج میں دہرشٹ دیومن کے علاوہ اور بھی بڑے بڑے شور بیر ہیں خود پانڈو بھی تو لوکی میں پرسدھ یودھا ہیں لیکن جن تھوڑے سے یودھاؤں کا ذکر کیا وہ سب بھی یعنی دس دس ہزار یودھاؤں سے لڑ سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ اردھ رتھیوں کا تو کوئی شمار ہی نہیں۔ آپ ان کو ہرانے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیجیئے۔ مگر آپ اس سے یہ بھی نہ سمجھ - کر پانڈوؤں کے ان بیروں کو دیکھ کر میں ڈر گیا ہوں. نہیں- ڈرنے کی کوئی بات ہی نہیں ہے. کیونکہ ہماری فوج میں بھی تو شور بیروں کی کمی نہیں ہے -

अस्माकं तु विशिष्टा ये तान्निबोध द्विजोत्तम ।
नायका मम सैन्यस्य संज्ञार्थं तान्ब्रवीमि ते ॥

اسماکم تُو وِشِشٹا یے. تان نِبودھ دوِجوتّم | نایکا مم سَینیسیہ. سنگیارتھم. تان بروِمی تے (۷)

**ترجمہ** اے براہمن سریشٹ! ہماری فوج میں بھی جو بڑے بڑے (یودھا) ہیں۔ اُن کے نام بھی سن لیجئے۔ آپ کی واقفیت کے لئے میں اپنی فوج کے سیناپتیوں کے نام آپ کے سامنے کہتا ہوں (۷)

دوہا

اور ہماری فوج کے بڑے بڑے بلوان | یودھاؤں کے نام بھی سنئے کرپا ندھان (۷)

भवान्भीष्मश्च कर्णश्च कृपश्च समितिंजय: ।
अश्वत्थामा विकर्णश्च सौमदत्तिस्तथैव च ॥८॥

بھوان بھیشم اَشچ. کرن اَشچ. کرپ اَشچ. سمت انجیئے | اشوت تھاما وِکرن اَشچ سوم دَتّس تتھیو چا (۸)

**ترجمہ** (میری فوج میں) آپ ہیں۔ پتامہ بھیشم اور کرن اور جنگ میں فتح پانے والے کرپاچاریہ اور ویسے ہی ویر اشوت تھاما وکرن اور سوم دت کے بیٹے بھوری شروا ہیں (۸)

دوہا

بھیشم - آپ اَرو کرن ہیں کرپا جِیت سنگرام
اشوت تھاما وکرن اَرو سوم دت گُن دھام (۸)

अन्येच बहवः शूरा मदर्थे त्यक्त जीविताः ।
नाना शस्त्र प्रहरणाः सर्वे युद्ध विशारदाः ॥९॥

انیے چا بہوا شورا۔ مدرتھے تیکت جیوتا   نانا شستر پرہرناہا۔ سروے یدھ وشارد ا(۹)

ترجمہ — اور بھی بہت سے شور بیر کئی طرح کے ہتھیاروں کے چلانے والے میرے لئے زندگی کی بازی لگائے ہوئے سب کے سب فنون جنگ میں ماہر ہیں (۹)

دوہا

اور بہت سے سورما مو پر دیویں پران ۔ ا بہو ودھی شستر دھار کے کھڑے یدھ میں آن (۹)

अपर्याप्तं तदस्माकं बलं भीष्माभि रक्षितम् ।
पर्याप्तं त्विदमेतेषां बलं भीमाभि रक्षितम् ॥१०

اپریاپتم تد اسماکم بلم بھیشم ابھی رکھشتم   پریاپتم تودمے تیشام بلم بھیم ابھی رکھشتم (۱۰)

ترجمہ — بھیشم جی جس کے سیناپتی ہیں۔ وہ ہماری فوج سب طرح سے اپریاپت (مکمل) ہے۔ اور بھیم جس کے سیناپتی ہیں وہ پانڈوؤں کی فوج پریاپت (آسانی سے جیتی جا سکتی) ہے۔

دوہا

بھیشم رکھشت بل مرا اپریاپت ہے بیر ا بھیم سور کھشت پانڈو بل ہے پریاپت دھیر (۹)

تشریح — دریودھن گورو سے کہتا ہے۔ کہ ہے گورو! میری فوج بھی پانڈوؤں کے مقابلے میں کم نہیں ہے۔ اس میں بھی بڑے بڑے شور بیر یودھا ہیں۔ اور وہ سب میرے لئے زندگی کی بازی لگا کر پانڈوؤں سے لڑنے کے لئے آئے ہیں میری فوج گیارہ اکھشوہنی ہے اور پانڈوؤں کی طرف سات اکھشوہنی۔ اس لئے ہر لحاظ سے ہماری طاقت زیادہ ہے۔ مگر ہماری فوج کے سپہ سالار بھیشم جی (اگرچہ لاثانی یودھا ہیں۔ پھر بھی) بوڑھے ہیں۔ اور پانڈوؤں سے پیار بھی رکھتے ہیں مجھے کھٹکا ہے۔ کہ وہ کہیں میری فوج کی حفاظت پوری طرح سے نہ کر سکیں۔

अयनेषु च सर्वेषु यथा भागम वस्थिताः ।
भीष्ममेवाभि रक्षन्तु भवन्तः सर्व एव हि ॥११॥

اینیشو چا سرویشو۔ یتھا بھاگم اوستھتا   بھیشم ایوا بھی رکھشنتو بھونتا سرو۔ ایوہی (۱۱)

ترجمہ۔ اس لئے سب مورچوں پر اپنی اپنی جگہ کھڑے رہ کر آپ لوگ سب کے سب بھیشم جی کی ہی سب طرف سے رکھشا کریں

دوہا

آپ لوگ ہشیار ہو یتھا بھاگ استھان ا بھیشم کی رکھشا کریں سب نایک بلوان (۱۱)

تشریح — جنگ شروع ہونے سے پہلے مشرق مغرب وغیرہ سب اطراف میں سپہ سالاروں کے لئے جگہیں مقرر کر دی جاتی ہیں۔ اور سپہ سالار اعظم ساری فوج کا لاٹھی کی فوج کو ... یہ تاکید کرتا ہے کہ آپ

کرن۔ کرپاچاریہ اور دیگر سب سپہ سالار بھیشم جی کی حفاظت کریں۔ یا ان پر نگاہ رکھیں۔ ایسا نہ ہو۔ بوڑھے ہونے کی وجہ سے دشمن انہیں دبالے یا وہ خود ہی جان بوجھ کر اپنی فوج کو نقصان پہنچاویں۔

तस्य संजनयन्हर्षं कुरुवृद्धः पितामहः ।
सिंहनादं विनद्योच्चैः शङ्खं दध्मौ प्रतापवान् ॥

تسیہ۔ سنجنین ہرشم۔ کُرو ورِدّھا پتا مہا سنگھ نادم۔ وِندیوچّیے شنکھم ددھمو پرتاپ وان (۱۲)

ترجمہ (اس طرح ... درونا چاریہ سے کہتے ہوئے دریودھن کے بچوں کو شنکر (بوڑھے پرتاپی پتامہا بھیشم نے دریودھن کے دل میں خوشی پیدا کرتے ہوئے اونچی آواز سے سنگھ ناد کی طرح گرج کر شنکھ (بگل) بجایا (۱۲)

دوہا

دریودھن کے ہرش کو پتا مہا گنگوان شنکھ بجایو زور سے گرجے سنگھ سمان (۱۲)

ततः शङ्खाश्च भेर्यश्च पणवानकगोमुखाः ।
सहसैवाभ्यहन्यन्त स शब्दस्तुमुलोऽभवत् ॥

تتا شنکھاشچ بھیریشچ۔ پنوانک گومکھا سہ سیوابھیہنینت۔ سا شبد ستمولو ابھوت (۱۳)

ترجمہ۔ اس کے بعد شنکھ اور نقارے اور ڈھول مردنگ اور نرسنگھا وغیرہ باجے ایک ساتھ ہی بج اٹھے۔ ان کا وہ شور بڑا خوفناک ہوا (۱۳)

دوہا

شنکھ نقارے ڈھول اُرو نرسنگھ سب اور بجنے لگے سہسا وہاں شبد بھیو اتی گھور (۱۳)

ततः श्वेतैर्हयैर्युक्ते महति स्यन्दने स्थितौ ।
माधवः पाण्डवश्चैव दिव्यौ शङ्खौ प्रदध्मतुः ॥

تتا۔ شویتیر ہیئر یکتے مہتی سیندنے ستھتو مادھوا پانڈوشچیوہ۔ دِویو شنکھو پردد ھمتو (۱۴)

ترجمہ اس کے بعد سفید گھوڑوں والے اتم رتھ میں بیٹھے ہوئے مادھو (شری کرشن مہاراج) اور ارجن وغیرہ نے بھی اپنے اپنے دویہ (شاندار) شنکھ بجائے (۱۴)

دوہا

شویت اشو رتھ بیٹھ کے مادھو ارجن بیر۔ اپنے اپنے دویہ شنکھ لگے بجانے دھیر (۱۴)

पाञ्चजन्यं हृषीकेशो देवदत्तं धनंजयः ।
पौण्ड्रं दध्मौ महाशङ्खं भीमकर्मा वृकोदरः ॥

پانچ جنیم ہرشی کیشو دیودتم دھننجے۔ پونڈرم ددھمو مہا شنکھم بھیم کرما ورکودرا (۱۵)

ترجمہ۔ ان میں ہرشی کیش (شری کرشن مہاراج) نے پانچ جنیہ نامی شنکھ ارجن نے دیودت نامی شنکھ بجایا۔ اور خوفناک کرم کرنے والے بھیم سین نے پونڈر نامی مہا شنکھ بجایا۔

دوہا

دیودت کو پارتھ اُرو پانچ جنیہ بھگوان ۔ پونڈر کو پورت بھئے بھیم سین بلوان (۱۵)

**تشریح** ہرشی کیش۔ ہرشیک یعنی اندریاں اور ایش معنی سوامی۔ اندریوں کا سوامی۔ جس نے اندریوں کو جیت لیا ہو۔ شری کرشن مہاراج کا نام ہے۔

دھننجے۔ سب راجاؤں کو جیت کر بے شمار دھن پراپت کرنے والا ارجن کا نام ہے۔

دیودت۔ یہ ارجن کے شنکھ کا نام ہے۔ جو اسے دیوتاؤں نے دیا تھا۔

پانچ جنیہ۔ شری کرشن جی نے پانچ جن نامی دیت کو مار کر اس کے پیٹ سے یہ شنکھ نکالا تھا۔ اس لئے اس کا نام پانچ جنیہ ہوا۔

ورکودر۔ یہ بھیم سین کا نام ہے۔ اس کے معنی ہیں بیل کے سے پیٹ والا۔ چونکہ بھیم سین سب بھائیوں سے زیادہ کھاتے تھے۔ اور خوب بلوان تھے۔ اس لئے ان کا یہ نام پڑا۔

अनन्तविजयं राजा कुन्तीपुत्रो युधिष्ठिरः ।
नकुलः सहदेवश्च सुघोषमणिपुष्पकौ ॥ १६ ॥

اننت وجیم راجہ کنتی پُترو یدھشٹرا۔ نکلا سہدیو سچ۔ سگھوش منی پُشپکو (۱۶)

**ترجمہ** کنتی کے بیٹے راجہ یدھشٹر نے اننت وجے نامی شنکھ اور نکل و سہدیو نے سگھوش اور منی پشپک نام کے شنکھ بجائے (۱۶)

دوہا

اننت وجے پورت بھئے کنتی سُت نردیو ۔ نکل سگھوشک پوریا۔ منی پشپک سہدیو (۱۶)

काश्यश्च परमेष्वासः शिखण्डी च महारथः ।
धृष्टद्युम्नो विराटश्च सात्यकिश्चापराजितः ॥ १७ ॥
द्रुपदो द्रौपदेयाश्च सर्वशः पृथिवीपते ।
सौभद्रश्च महाबाहुः शङ्खान्दध्मुः पृथक्पृथक् ॥

کاشیہ اشچ پرمیشواسا شکھنڈی چا مہارتھا۔ دھرشٹ دیومنو وراٹ اشچ ساتیکی شچ اپراجتا (۱۷)
دروپدو دروپدے آشچ سروشا ہا پرتھوی پتے ۔ سوبھدر شچ مہا باہو شنکھان ددھمو پرتھک پرتھک (۱۸)

**ترجمہ** کاشی کے راجہ اور دھاری شکھنڈی اور دھرشٹ دیومن اور راجہ وراٹ اور نہ جیتے جانے والے ساتیکی (۱۷) راجہ دروپد اور دروپدی کے پانچوں بیٹے اور بڑی بھجاؤں والا سبھدرا کا بیٹا ابھیمنیو۔ ان سب نے ہے راجن! الگ الگ شنکھ بجائے

دوہا

کاشی راج مہا دھنودھر شکھنڈی رتھ بیر۔ دھرشٹ دیومن وراٹ اُرو بلی ساتیکی دھیر (۱۷)
دروپد دروپدی سُت بلی ابھیمنیو شہ زور۔ اپنا اپنا شنکھ سب لگے بجانے گھور (۱۸)

**تشریح** شنکھنڈی اُسے کہتے ہیں جس کے منہ پر مونچھیں نہ ہوں۔ یہ پنجاب کے راجہ تھے (مفصل دیکھو مہابھارت)
(۲) مہاباہو جس کی بھجائیں گھٹنے تک پہنچ جائیں۔ اسے مہاباہو کہتے ہیں۔

स घोषो धार्तराष्ट्राणां हृदयानि व्यदारयत् ।
नभश्च पृथिवीं चैव तुमुलो व्यनुनादयन् ॥ १९॥

سا گھوشو دھارت راشٹرانام ہردیانی ویاداریت۔ نبھشچ پرتھویم چیو۔ تمولو ویئونادین (۹)

**ترجمہ** اور (بڑے بڑے شنکھوں کے) اس خوفناک شور نے آکاش اور پرتھوی کو بھی گونجاتے ہوئے دھرت راشٹر کے بیٹوں کے دل زخمی کر دئے۔ (۱۹)

دوہا

پرتھوی اور آکاش میں بھیو شور گھمسان۔ دریودھن کی فوج کے چھوٹ گئے اوسان

# ارجن کا دشمن کی فوج پر نظر ڈالنا

अथ व्यवस्थितान्दृष्ट्वा धार्तराष्ट्रान्कपिध्वजः ।
प्रवृत्ते शस्त्रसंपाते धनुरुद्यम्य पाण्डवः ॥ २०॥
हृषीकेशं तदा वाक्यमिदमाह महीपते ।
सेनयोरुभयोर्मध्ये रथं स्थापय मेऽच्युत ॥ २१॥

اتھ۔ ویئو ستھان درشٹوا دھارت راشٹران کپی دھوجا۔ پرورتے شستر سنپاتے دھنر اُدیہ مے پانڈوا (۲۰)
ہرشی کیشم۔ تدا واکیم۔ اِدماہ۔ مہی پتے۔ سینیو رُو بھیور مدھیے۔ رتھم ستھاپیہ مے اچیت (۲۱)

**ترجمہ** ہے راجن! اس کے بعد بندر کے جھنڈے والے ارجن نے دھرت راشٹر کے بیٹوں کو یدھ کے لئے کھڑے ہوئے دیکھ کر اس ہتھیار چلنے کے وقت دھنش اٹھا کر ہرشی کیش (شری کرشن) سے یہ بچن کہے۔ ہے اچیت! میرے رتھ کو دونوں فوجوں کے درمیان میں کھڑا کیجئے۔ (۲۰-۲۱)

دوہا

اے راجن! ہونے لگے جب شستر پرہار۔ دھنش اٹھا ارجن ہوئے لڑنے کو تیار (۲۰)
بولے شری بھگوان سے کپی دھوج ارجن بیر۔ دو فوجوں کے بیچ میں لے چلئے رتھ دھیر (۲۱)

यावदेतान्निरीक्षेऽहं योद्धुकामानवस्थितान् ।
कैर्मया सह योद्धव्यमस्मिन्रणसमुद्यमे ॥२२

योत्स्यमानानवेक्षेऽहं य एतेऽत्र समागताः।
धार्तराष्ट्रस्य दुर्बुद्धेर्युद्धे प्रियचिकीर्षवः ॥२३॥

یاوَدَیتان نِرِیکھشے اہم یودھ کاماں اوستھتان - کیرمیا سہہ یودّھویم اسمن رن سموُدیمے (۲۲)
یوتسیہ مان اویکھشے اہم یا ایتے اتر سماگتا - دھارت راشٹرسیہ دربدھیر یدھے پریہ چکیرشوا (۲۳)

ترجمہ: تاکہ میں ان کھڑے ہوئے یدھ کی کامنا والوں کو اچھی طرح دیکھ لوں۔ کہ اس میدان جنگ میں مجھے کن کن کے ساتھ یدھ کرنا ہوگا۔ (۲۲) کم عقل دریودھن کا یدھ میں بھلا چاہنے والے (دریودھن کے خیر خواہ) جو جو یہ راجہ لوگ اس میدان جنگ میں آئے ہیں۔ ان سب لڑاکوں کو میں دیکھوں گا۔ (۲۲ - ۲۳)

دوہا

دیکھوں اپنی آنکھ سے اُن بیروں کو ناتھ - رن میں کرنے آئے جو یدھ ہمارے ساتھ (۲۲)
یدھ ابھلاشی ہوئے کے کون کون سردار - دریودھن کم عقل کے بن آئے غم خوار (۲۳)

(سنجے بولا)

संजय उवाच

एवमुक्तो हृषीकेशो गुडाकेशेन भारत।
सेनयोरुभयोर्मध्ये स्थापयित्वा रथोत्तमम् ॥
भीष्मद्रोणप्रमुखतः सर्वेषां च महीक्षिताम्।
उवाच पार्थ पश्यैतान्समवेतान्कुरूनिति ॥२५॥

ایوم اُکتو ہری کیشو گڈاکیشین بھارت - سین یور اُبھیور مدھیے ستھاپیتوُ رتھ اُتم (۲۴)
بھیشم درون پرمکھتا سرویشام چا مہی کھشتام - اُوواچ پارتھ پشیتان سم وتیان کروُن اِتی (۲۵)

ترجمہ: سنجے بولا۔ ہے بھارت! گڈاکیش (ارجن) نے جب اس طرح شری کرشن مہاراج سے کہا۔ تب وہ دونو فوجوں کے درمیان بھیشم اور درون اور دیگر سب راجاؤں کے سامنے اتم رتھ کو کھڑا کرکے ارجن سے بولے۔ کہ ہے پارتھ! ان سب اکٹھے ہوئے کوروؤں کو دیکھ (۲۵)

دوہا

سن کے ارجن بیر کے بچن شری گوپال - رن بھومی میں لے گئے اُتم رتھ تت کال (۲۴)
بولے دیکھو سامنے اے ارجن! کرو بیر - بھیشم درون آدی کھڑے راجہ سب رندھیر (۲۵)

تشریح: گڈاکیش = گڈاکا ایش - نیند کا مالک۔ جس نے نیند کو بس میں کر لیا ہو۔ ارجن نے نیند کو بس میں کیا ہوا تھا۔ اس سے اس کا یہ نام ہوا۔

तत्रापश्यत्स्थितान्पार्थः पितॄनथ पितामहान्।
आचार्यान्मातुलान्भ्रातॄन्पुत्रान्पौत्रान्सखींस्तथा।

स्तथा श्वशुरान्सुहृदश्चैव सेनयोरुभयोरपि ॥२६
तान्समीक्ष्य स कौन्तेयः सर्वान्बन्धून वस्थितान् ।
कृपया परयाविष्टो विषीदन्निदमब्रवीत् ।

تترا پشیئت ستھتان پارتھ پترن اتھ پتامہان (۲۶) آچاریان ماتلان بھراترن پتران پوتران سکھین ستھا (۲۶)
شوشران سوہرد اشچیو سینیو رو بھیو رپی (۲۷) تان سمیکشئے ساکونتئے سروان بندھول اوستھتان (۲۷)
کرپیا۔ پریاوشٹو وشیدن اِدم ۔ ابرویت

**ترجمہ** ۔ اس کے بعد پارتھ (ارجن) نے چاچا۔ دادا۔ آچاریہ ۔ ماما۔ بھائی۔ بندھو۔ بیٹے۔ پوتے۔ سکھا سسر اور دوست ہی ان دونو فوجوں میں کھڑے ہوئے دیکھے۔ ان سب کو یُدھ کے لئے کھڑے ہوئے دیکھ کر ارجن کا دل بھر آیا اور وہ دکھی ہو کر شری کرشن سے اس طرح بولے۔

دوہا

ارجن نے دیکھے وہاں چاچے دادے بھائی ماہے گرو متر سکھا سُت ناتی کے دائی (۲۶)
سسر۔ سالے۔ بندھو جن دونو سینا ماہیں۔ کھڑے دیکھ بولے بچن ارجن یوں ہری تائیں
دکھی ہو کہنے لگا۔ سنئے اے مہاراج

अर्जुन उवाच दृष्ट्वेमं स्वजनं कृष्ण युयुत्सुं समुपस्थितम् ॥२८॥
सीदन्ति मम गात्राणि मुखं परि शुष्यति ।
वेपथुश्च शरीरे मे रोमहर्षश्च जायते ॥ २९॥

ارجن اُوواچ

درشٹ وے مم سوجنم کرشن یُیوتسم سمُوپستھتم سیدنتی مم گاترانی مُکھم چا پری شُشیہ تی (۲۸)
ویپتھوشچ شریرے مے روم ہرشچ جاییتے (۲۹)۔

**ترجمہ** ہے کرشن! اس یدھ کی خواہش رکھنے والے کھڑے ہوئے رشتہ داروں کو دیکھ کر میرے انگ ڈھیلے پڑتے جاتے ہیں۔ اور منہ بھی سوکھا جاتا ہے۔ اور میرا جسم کانپنے لگا ہے اور میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے ہیں۔ (۲۹)

دوہا

لڑنے مرنے کے لئے رن بھومی ہیں آج (۲۸)
دیکھت ہی یہ بندھو جن کھڑے یدھ ہیں بیر ۔ انگ شتھل لب خشک مم کانپے سکل شریر (۲۹)

गाण्डीवं स्रंसते हस्तात्त्वक्चैव परिदह्यते ।
न च शक्नोम्यवस्थातुं भ्रमतीव च मे मनः ॥

گانڈیوم سرسنتے ہستات توک چیو پری دہیتے ۔ نہ چاشکنومی اوستھاتوم بھرم تیو چے مناہا (۳۰)

ترجمہ: نیز میرے ہاتھ سے گانڈیو دھنش گرا جاتا ہے ۔ میرا سارا جسم جلا جاتا ہے ۔ من چکر کھا رہا ہے ۔ اور مجھ میں کھڑے رہنے کی بھی طاقت نہیں ہے ۔ (۳۰)

دوہا

ہاتھ

گانڈیو گرنے لگا کر سے جلتی گات ۔ کھڑا رہا جاتا نہیں من چکرا وے تات (۳۰)

निमित्तानि च पश्यामि विपरीतानि केशव

न च श्रेयो ऽनुपश्यामि हत्वा स्वजनमाहवे ॥

نِمِتّانی چا پشیامی وِپرِیتانی کیشوا نہ چا شریسے او انوپشیامی ہنتوا سوجنم آہوے (۳۱)

ترجمہ: ہے کیشوا میں لکھشن (آثار یا شگون) بھی اچھے نہیں دیکھتا ہوں لڑائی میں اپنے ہی بھائی بندوں کو مارنے سے کچھ بھی بھلائی نہیں دیکھتا (۳۱)

دوہا

بُرے دکھائی دے رہے کرشن مجھے آثار ۔ ہوگا نہ کلیان کچھ بندھو جنوں کو مار (۳۱)

न काङ्क्षे विजयं कृष्ण न च राज्यं सुखानि च ।

किं नो राज्येन गोविन्द भोगैर्जीवितेन वा ॥

येषामर्थे काङ्क्षितं नो राज्यं भोगाः सुखानि च ।

त इमेऽवस्थिता युद्धे प्राणांस्त्यक्त्वा धनानि च ॥

نہ کانکھشے وجیم کرشن نہ چا راجیم سُکھانی چا ۔ کم نو راجیین گوبند کم بھوگئی رجیوتین وا (۳۲)

ییشام ارتھے کانکھشتم نو راجیم بھوگا سُکھانی چا تے امے اوستھتا یدھے پرانانس تیکتوا دھنانی چا (۳۳)

ترجمہ: ہے کرشن ! میں فتح نہیں چاہتا اور راج سکھوں کو بھی نہیں بھوگنا چاہتا ۔ ہے گوبند ! ہمیں راج سے کیا فائدہ ہے اور بھوگ بھوگنے اور زندگی سے بھی کیا فائدہ ہے ؟ (۳۲) کیونکہ جن کے لئے ہم راج بھوگ اور سکھ وغیرہ کی خواہش کرتے ہیں ۔ وہی (یہ سب رشتہ دار) دھن اور پران کی بازی لگا کر میدان جنگ میں لڑنے مرنے کو تیار ہوئے کھڑے ہیں (۳۳)

دوہا

وجے راج اور سُکھ مجھے نہ چاہئے بھگوان ہوگا ان کو پائے کے کیا میرا کلیان (۳۲)

راج بھوگ سکھ کی کریں اچھا جن کے ہیت دھن اور پران تیاگ وہ بندھو کھڑے رن کھیت (۳۳)

आचार्याः पितरः पुत्रास्तथैव च पितामहाः ।

मातुलाः श्वशुराः पौत्राः श्यालाः संबन्धिनस्तथा ॥

एतान्न हन्तुमिच्छामि घ्नतोऽपि मधुसूदन ।

अपि त्रैलोक्यराज्यस्य हेतोः किं नु महीकृते ॥

**ترجمہ** یہ میرے گورو ۔ تاؤ چاچے وغیرہ لڑکے اور ویسے ہی دادا ۔ ماما ۔ سسر ۔ پوتے سالے نیز اور بھی سبد شتہ دار لوگ ہیں (۳۴) اے مدھوسودن! یہ خواہ مجھے مار ڈالیں ۔ مگر میں تو تینوں لوکی کے راج کے لئے بھی ان کو مارنا نہیں چاہتا ۔ پھر اس پرتھوی کے (معمولی) راج سکھ کی تو بات ہی کیا ہے (۳۵)

دوہا

گورو پتر پتر ۔ ارو پتا مہا بلوان! ماموں ۔ سالے سسر ارو پوتے پیر مہان (۳۴)
میں ان کو ماروں نہیں خواہ ماریں یہ موہے تین لوک کے راجیہ کو بھومی راج کیا ہوئے ۳۵

निहत्य धार्तराष्ट्रान्नः का प्रीतिः स्याज्जनार्दन
पापमेवाश्रयेदस्मान्हत्वै तानाततायिनः ॥३६॥
तस्मान्नार्हा वयं हन्तुं धार्तराष्ट्रान्स्वबान्धवान्
स्वजनं हि कथं हत्वा सुखिनः स्याम माधव ॥

نہتیا دھارت راشٹران نہ کا پریتی سیاج جناردنا ۔ پاپم ایوا آشریے دسمان ہتوئی تان آتتائنا (۳۶)
تسمان نہ ارہا ویم ہنتو دھارت راشٹران سوباندھوان ۔ سوجنم ہی کتھم ہتوا سکھنا سیام مادھوا (۳۷)

**ترجمہ** ہے جناردن! دھرت راشٹر کے بیٹوں کو مار کر ہمیں کیا سکھ ہوگا ۔ ان مہا پاپیوں کے مارنے سے تو ہمیں پاپ ہی ہوگا (۳۶) اس واسطے اپنے بھائی بند دھرت راشٹر کے بیٹوں کو مارنا ہمارے لئے ٹھیک نہیں ۔ ہے مادھو! بھلا اپنے ہی پیاروں کو مار کر ہمیں کیا خوشی ہوگی؟ (۳۶۔۳۷)

دوہا

ان بندھوؤں کو مار کیا سکھ ہوگا جگدیش ۔ الٹا بھاگی پاپ کا بن جاؤں گا ایش (۳۶)
بندھو ہنن اتی پاپ ہے اس کا دن بلوان ۔ مارا نہیں کلیان کچھ نہ ہوگا بھگوان (۳۷)

## ارجن کا یدھ کی برائیاں بیان کرنا!

यद्यप्येते न पश्यन्ति लोभोपहतचेतसः ।
कुलक्षयकृतं दोषं मित्रद्रोहे च पातकम् ॥
कथं न ज्ञेयमस्माभिः पापादस्मान्निवर्तितुम्
कुलक्षयकृतं दोषं प्रपश्यद्भिर्जनार्दन ॥

یدیپ ایتے نہ پشینتی ۔ لوبھوپہت چیتساہ ۔ کل کھشئے کرتم دوشم متر دروہے چا پاتکم (۳۸)
کتھم نہ گیئم اسمابھی ۔ پاپاد اسمان نورتیتم ۔ گل کھشئے کرتم دوشم پرپشیدبھی جناردن (۳۹)

ترجمہ: اگرچہ راج کے لوبھ سے ان کی عقل ماری گئی ہے۔ انہیں کُل (خاندان) کی تباہی میں پاپ اور دوستوں سے دشمنی کرنے میں گناہ نہیں دکھائی دیتا۔ تو بھی اے جناردن! ہم تو جانتے ہیں۔ کہ کُل کے ناش سے کیا کیا بُرائیاں ہوتی ہیں پھر ہم اس (کُل ناشک یدھ) سے بچنے کی کوشش کیوں نہ کریں (۳۸-۳۹)

دوہا

یہ تو بھی نہیں دیکھتے یدپی کچھ بھی دوش ۔ بندھو ہنن کُل ناش ہیں پاپوں ہی کے کوش (۳۸)
پر ہم رکھتے ہیں۔ پربھو بھلے بُرے کا گیان ۔ پھر کیوں ایسے پاپ میں پھنسیں اے بھگوان (۳۹)

कुलक्षये प्रणश्यन्ति कुलधर्माः सनातनः।
धर्मे नष्टे कुलं कृत्स्नम धर्मोऽभिभवत्युत ॥ ४० ॥

کُل کھشیے پرنشینتی کُل دھرما سناتنا دھرمے نشٹے کُلم کرتسنم ادھرمو ابھی بھوتی اُت (۴۰)

ترجمہ: کُل (خاندان) کے ناش ہونے سے سناتن کُل دھرم نشٹ ہو جاتے ہیں۔ اور کُل دھرم کے ناش ہونے سے سارے کُل کو پاپ جلد دبا لیتا ہے (۴۰)

دوہا

کُل وناش سے اے کرشن دھرم نشٹ ہو جائے ۔ دھرم ناش سے کُل سکل ہری رساتل جائے (۴۰)

अधर्माभिभवात्कृष्ण प्रदुष्यन्ति कुलस्त्रियः।
स्त्रीषु दुष्टासु वार्ष्णेय जायते वर्णसंकरः ॥ ४१ ॥

ادھرما بھی بھوات کرشن پردشینتی کُل استریا۔ استری شو دشٹا سو وارشنیے جائتے ورن سنکرا (۴۱)

ترجمہ: اے کرشن! پاپ کے زیادہ بڑھ جانے سے کُل کی استریاں خراب ہو جاتی ہیں۔ اور اے وارشنیے (ورشنی بنس میں پیدا ہوئے شری کرشن چندر) استریوں کے خراب ہونے پر ورن سنکر (بدچلن) اولاد پیدا ہوتی ہے

دوہا

جگ میں ادھرم جب بڑھے دوشٹ ہوں کُل ناری ۔ جن سے پیدا ہوں کرشن ورن شنکر بھچاری

संकरो नरकायैव कुलघ्नानां कुलस्य च।
पतन्ति पितरो ह्येषां लुप्तपिण्डोदक क्रियाः ॥

سنکرو نرکائے ایو کُل گھنانام کُل اسیہ چا ۔ پتنتی پترو ہیشاں لپت پنڈا ودک کریا (۴۲)

ترجمہ: یہ ورن شنکر کُل گھاتیوں کو اور کُل کو نرک میں لے جانے کے لئے ہی پیدا ہوتے ہیں۔ لُپت ہوئے پنڈ اور جل کی کریا والے ان کے پتر نرک میں پڑتے ہیں۔ مطلب یہ پنڈ کرم اور جل کریا نہ ہونے سے ان کے پتر نرک میں گرتے ہیں (۴۲)

دوہا

ورن شنکر کُل گھاتیہ پتر نرک موں جات ہیں ۔ پنڈ اودک جب نہ ہوئے کیسے سورگ ہو جات ہیں (۴۲)

दोषै रेतैः कुलघ्नानां वर्ण संकर कारकैः।
उत्साद्यन्ते जाति धर्माः कुल धर्माश्च शाश्वताः॥

دوشئی رتئی کُل گھنانام ورن سنکر کارکئی    اُتسادینتے جاتی دھرما کُل دھرما شچ شاشوتا (۴۳)

ترجمہ (کل کے ناش کرنے والوں (کل گھاتیوں۔ ناخلفوں) کے ان ورن شنکر پھیلانے والے دوشوں سے جاتی اور کل کا سناتن دھرم نشٹ ہو جاتا ہے۔ (۴۳)

دوہا

کُل گھاتیوں کے دوش جب ورن شنکر پھیلائیں    جاتی دھرم اُرو کُل دھرم سبھی نشٹ ہو جائیں (۴۳)

उत्सन्न कुल धर्माणां मनुष्याणां जनार्दन।
नरके ऽनियतं वासो भवतीत्यनुशुश्रुम॥

اُتسن کُل دھرانام منشیانام جناردن!    نرکے انی یتم واسا بھوتی تیہ انو شُشرم (۴۴)

ترجمہ ہے جناردن! جن کے کُل دھرم نشٹ ہو گئے ہیں۔ ایسے لوگ اننت کال تک نرک میں واس کرتے ہیں ایسا ہم نے سنا ہوا ہے (۴۴)

دوہا

نشٹ ہوئے کُل دھرم جن کیشو نِس سندیہہ    واس کرت ہیں نرک میں سُنا ہوا ہے یہ (۴۴)

अहो बत महा पापं कर्तुं व्यवसिता वयम्।
यद्राज्य सुख लोभेन हन्तुं स्वजन मुद्यताः॥

اہو بت مہت پاپم کرم۔ وَیہ وستا دیم    یدراجیہ سکھ لوبھین ہنتم۔ سوجنم اُدیتا (۴۵)

ترجمہ اہو! شوک ہے۔ کہ ہم لوگ بدھیمان ہو کر بھی بہت بڑا پاپ کرنے کو تیار ہوئے ہیں۔ کہ راج اور سکھ بھوگ کی خاطر اپنے ہی کل کو مارنے کے لئے کمر کس رہے ہیں (۴۵)

دوہا

ہا شوک! ہم لوبھ وش بندھو جنوں کو مار    اَتی گھور اپرادھ پر کرشن ہوئے تیار (۴۵)

यदि मा मप्रतीकार मशस्त्रं शस्त्र पाणयः।
धार्त राष्ट्रा रणे हन्यु स्तन्मे क्षेमतरं भवेत्॥

یدی مام اپرتی کارم۔ اشسترم شستر پانیا    دھارت راشٹر رنے ہنیوس تنمے کھشیم ترم بھویت (۴۶)

ترجمہ دھرت راشٹر کے بیٹے ہاتھوں میں ہتھیار لے کر نہتے اور سامنا نہ کرنے والے مجھ کو مار بھی ڈالیں۔ تو یہ میرے لئے بہت اچھا ہو گا۔ (۴۶)

دوہا

کورو گن گر یُدھ میں ہنن کریں مو پران    بن شستر ہی وَں اس میں ہی سکھ جان (۴۶)

**تشریح** ہے شری کرشن چندر! دریودھن وغیرہ کو یدھ سے ہونے والی ہانیوں کا وچار نہیں کرتے۔ لوبھ نے ان کی آنکھوں پر پٹی باندھ دی ہے۔ ان پاپیوں کو کچھ برا بھلا نہیں سوجھتا۔ مگر کل ناش سے ہونے والی تباہی کو میں اچھی طرح محسوس کرتا ہوں۔ پھر میں جان بوجھ کیا پاپ کیوں بٹوروں؟

مہاراج! جب کل کے بڑے بوڑھے مرجاتے ہیں۔ تب کُل کے اگنی ہوتر وغیرہ کرم بند ہو جاتے ہیں۔ گھر میں کوئی دھرم کی راہ بتلانے والا نہیں ہوتا۔ تب بچے اور استریاں دھرم سے گر کر پاپ کے مارگ پر چلنے لگتی ہیں۔ بر پر کسی کے نہ رہنے سے استریاں پتی برت دھرم کو چھوڑ کر وبھچارنی ہو جاتی ہیں۔ اس وقت استریاں اونچ نیچ کا وچار نہ کر کے جس تس کے تعلق سے سنتان پیدا کرتی ہیں۔ تب براہمن۔ کھشتری۔ ویش اور شودر سب ایک ہو جاتے ہیں۔ اس وقت وہ ورن شنکر (بدچلن) سنتان اُن کل ناش کرنے والوں کو اور کُل کے پتروں کو نرک میں لے جا ڈالتی ہے۔ یعنی ماتا پتا کو بہت دکھ دیتی ہے۔ ورن شنکر پیدا ہونے سے جاتی نشٹ ہو جاتی ہے۔ اور ساتھ ہی کل دھرم بھی ناش ہو جاتے ہیں۔ پھر بیچارے پتروں کو سدا نرک میں رہنا پڑتا ہے۔ اس لئے سخت افسوس ہے۔ کہ ہم یہ کُل ناش کرنے کا پاپ کرنے کو تیار ہو گئے۔ اس سے تو یہی اچھا ہے۔ کہ میں سب ہتھیار ہاتھ سے رکھ دوں اور کوروؤں سے یدھ نہ کروں۔ ایسی حالت میں اگر کورو مجھے مار بھی دیں گے۔ تو بھی میرا بھلا ہی ہوگا کیونکہ میں کُل ناش کے پاپ سے بچ جاؤنگا۔

एव मुक्त्वार्जुनः संख्ये रथोपस्थ उपाविशत ।
विसृज्य सशरं चापं शोक संविग्न मानसः ॥

(سنجے اوواچ)

ایوم اُکتوا آرجُنا سنکھیئے۔ رتھوا اُپستھ اُپاوِشت وِسرجیہ سشرم چاپم شوک سن وگن مانسا (۴۷)

**ترجمہ** میدان جنگ میں اس طرح کی باتیں کہ کر دھنش بان کو ایک طرف پھینک کر شوک سے دُکھی ہو کر ارجن رتھ میں پیچھے کی طرف ہٹ کر بیٹھ گیا (۴۷)

دوہا

ایسا کہ ارجن دیئو دھنش ارو بان گرائے ۔ شوک آتر ہو بیٹھیو رتھ کے پیچھے جائے (۴۷)

**تشریح** ہے شری کرشن! ایک تو کل کو نشٹ ہونے سے بچانا میرا دھرم ہے۔ دوسرے اہنسا (کسی کو دکھ نہ دینا) بھی سب سے بڑا دھرم ہے۔ راج پانے کے لوبھ سے اپنے ہی بھائی بندوں کو مارنا اور کل کا ناش کر کے ورن شنکر پیدا کرنا۔ یہ سب باتیں مجھے بہت بری معلوم ہوتی ہیں۔ یہ اس لوک میں بدنامی اور پرلوک میں نرک کے دینے والی ہیں۔ اس لئے مجھے تو اس میں کچھ لابھ نظر نہیں آتا۔ اگر کورو لوگ دھرم کو نہ جان کر اور لوبھ میں پڑ کر یدھ کرنا چاہیں۔ تو کریں اور مجھ نہتے کو ہی مار ڈالیں۔ مگر میں تو اب ہاتھ میں ہتھیار نہ پکڑوں گا۔ اور نہ اپنا بچاؤ ہی کرونگا۔ کیونکہ میں اہنسا دھرم کے بموجب مارنے کی نسبت مرجانا بہت اچھا سمجھتا ہوں۔ ایسا کہ کر دھنش پھینک کر ارجن رتھ کے پیچھے کی طرف تکئے کے سہارے بیٹھ گیا۔ اس نے لڑنے کا خیال بالکل چھوڑ دیا

(بھیشم پرب [illegible] شریمد بھگوت گیتا [illegible] ختم ہوا)

# دوسرا ادھیائے

بھیشم پرب میں ادھیائے چھبیس ۲۶ بھیشم پرب میں ادھیائے چھبیس ۲۶

## سانکھیہ یوگ

ارجن یدھ کے منظر کو دیکھ کر اُداس ہو گیا۔ اس کا جو دھرم کا راج قائم کرنے کا وچار تھا۔ وہ اس اُداسی کی رَو میں نہ معلوم کہاں بہ گیا۔ اسے اپنے کھشاتر دھرم کا بھی گیان نہ رہا۔ اور اُسے یہ سوجھنے لگا۔ کہ اس یدھ میں اپنے ہی کُل کا ناش کرنے سے میں ادھرمی یا ورن شنکر پیدا کرنے والا اور اپنے کُل اور پتروں کو نرک میں ڈالنے والا بنوں گا۔ ارجن دھرماتما تھا۔ اس میں شک نہیں۔ مگر اس کی دھرم بدھی پر موہ کا پردہ پڑ گیا۔ اس لئے وہ اپنے کرتویہ کرم کو بھول کر... سست پڑ گیا۔ اس کے اس موہ کو دور کرنے کے لئے یوگیشور شری کرشن نے اُسے پہلے کھشاتر دھرم کا اُپدیش کیا۔ اور پھر جس وجہ سے اُسے موہ ہوا تھا کہ میرے گورو پوجیہ (قابل تعظیم) اور بوڑھے رشتہ دار بھائی بند مارے جائیں گے۔ اس کی اصلیت دکھانے کے لئے بھگوان نے اُسے آتما کا حقیقی سروپ بتلایا۔ چونکہ اس میں آتما کے گیان کا اُپدیش کیا ہے اس لئے اس اُدھیائے کا نام سانکھیہ یعنی گیان یوگ ہے۔

## بھگوان کا ارجن کی بزدلی کی نندا کرنا

तं तथा कृपया विष्ट मश्रु पूर्णाऽकुलेक्षणं ।
विषीदन्त मिदं वाक्य मुवाच मधुसूदन: ॥

سنجے اُوواچ

تم تتھا کرپیا وِشٹم۔ اشرو پورنا کلیکھشنم وِشیدنتم ادم واکیم۔ اُوواچ مدھوسودنا (۱)

**ترجمہ** اس طرح دیا (رقت) سے بھرے اور آنسوؤں بھری بیاکل آنکھوں والے۔ اُداس ارجن سے بھگوان مدھوسودن (کرشن جی) یہ کہنے لگے۔ (۱)

دوہا

دیا جگت آنسو بھرے اور دیا کُل چت ارجن سے بولے شری مدھوسودن کرت

**تشریح** ارجن کو اس طرح موہ میں پھنسا دریا بوس دیکھ کر شری کرشن بھگوان دلیل اور منطق کے ساتھ یہ بچن بولے۔ کہ

कुतस्त्वा कश्मल मिदं विषमे समु पस्थितम ।
अनार्य जुष्ट म स्वर्ग्य मकीर्ति कर मर्जुन ॥

شری بھگوان اوواچ

کُتستوا کشمل اِدم۔ وشمے سُم اُپستھتم ! اناریہ جشٹم ۰ اسورگیم اکیرتی کرم ۔ ارجن (۲)

ترجمہ۔ ہے ارجن ! اس (نازک) یدھ کے وقت میں تجھ میں یہ بزدلی (موہ) کہاں سے آگئی ؟ اس طرح لڑائی سے منہ موڑنا آریوں کا کام نہیں ہے ۔ اس سے نہ سُورگ ملتا ہے اور نہ کیرتی (ناموری) پھیلتی ہے (۲)

دوہا

کیسا یہ کائرپنا ۔ ارجن تجھ میں آیا ❊ دکھوں کا مُول ہے ۔ دُشٹوں کے من بھایا (۲)

क्लैव्यं मा स्म गमः पार्थ नैतत्त्वय्युपपद्यते ।
क्षुद्रं हृदय दौर्बल्यं त्यक्त्वोत्तिष्ठ परंतप

کلیُ وئیم ما سم گما پارتھ نہ ایتتوا اُپ پدیہ تے | کھشدرم ہردے دور بلیم تیکتوا اُتشٹ پرنتپ (۳)

ترجمہ۔ ہے پارتھ (ارجن) ایسے کایر مت بنو ۔ یہ بزدلی تمہارے یوگیہ (شانِ کے شایان) نہیں ہے ۔ ہے دشمن کو تپانے والے ! دل کی کمزوری کو تیاگ کر یُدھ کے لئے کھڑا ہو ۔ (۳)

دوہا

اے ارجن اُٹھ یدھ کر چھوڑ نپنسک بھاو | دیت نہیں شوبھا تجھے کایرتا کے بھاؤ (۳)

تشریح ۔ ہے ارجن ! اپنے بھائی بندوں کو اپنا اور اپنے کو اُن کا سمجھ کر تم موہ اور شوک میں ڈوب گئے ہو ۔ آنکھوں میں آنسو بھر کر جو کمزوری اور بزدلی اس وقت دکھا رہے ہو ۔ یہ تم میں کہاں سے آگئی ؟ لڑائی سے منہ موڑنا آریوں کا کام نہیں ۔ اور تیرے جیسے بہادر کو یہ ہرگز شوبھا نہیں دیتا ۔

# ارجن بھگوان سے اُپدیش دینے کی پرارتھنا کرتا ہے

कथं भीष्म महं संख्ये द्रोणं च मधुसूदन।
इषुभिः प्रति योत्स्यामि पूजार्हावरि सूदन॥

کتھم بھیشم اہم سنکھئے دورونم چا مدھوسودنم | اِشوبھی پرتی یوتسامی پوجا آرہا ۔ اری سُودن (۴)

ترجمہ ۔ ہے مدھوسودن ! میں میدان جنگ میں بھیشم پتامہ اور درونا چاریہ کے اوپر کس طرح بان برسا کر یُدھ کرونگا ۔ کیونکہ ہے دشمن کے ناش کرنے والے ! وہ دونوں ہی میرے پوجنیہ ہیں ۔ (۴)

دوہا

کیسے بھیشم درون سے یدھ کروں مدھوسودن ۔ یہ تو پوجا یوگیہ ہیں میرے اے اری سُودن (۴)

تشریح ۔ ارجن کہتا ہے ۔ بھگوان ! میں نہ تو بزدل ہوں ۔ اور نہ ہی شوک ۔ اور موہ کی وجہ سے یدھ سے منہ موڑتا

ہوں - سچ بات یہ ہے - کہ اس یدھ میں مجھے سوائے ادھرم کے اور کچھ دکھائی نہیں دیتا - بھیشم درون ہمارے لئے قابل پرستش ہیں - آپ ہی کہئے - میں اُن پر کیسے ہتھیار اُٹھا سکتا ہوں ؟ اُن پر ہتھیار چلانا تو دور کی بات ہے - میں تو اس بات کا خیال کرنا بھی مہا پاپ سمجھتا ہوں -

गुरून हत्वा हि महानुभावान् श्रेयो भोक्तुं भैक्ष्य मपीह लोके
हत्वार्थ कामांस्तु गुरूनिहैव भुञ्जीय भोगान्रुधिर प्रदिग्धान्॥

گرُون ہتوا ہی مہانُو بھاوان - شرے او بھوکتم بھیکشیم - اپی ہا لوکے
ہتوا ارتھ کامان تُو گرُون ہیو - بھنجی یا - بھوگان - رُدھر - پردگدھان

**ترجمہ** مہاراج ! میں تو مہانو بھاو (مہاتما) گورو جنوں (بزرگوں) کو نہ مار کر اس لوک میں بھیک مانگ کر گذارہ کرنا اچھا سمجھتا ہوں - کیونکہ گرو جنوں کو مار کر بھی اس لوک میں (اُن کے) خون سے لتھڑے ہوئے کام اور ارتھ روپی بھوگوں کو ہی تو بھوگوں گا ؟

دوہا

ان کوروؤں کے خون سے لتھڑے بھوگ اُڑاؤں - اس سے تو یہ ہے بھلا - بھیک مانگ کر کھاؤں

**تشریح** ہے کرشن ! اگر ان میرے بھائی بندوں اور بزرگوں نے لوبھ کے خیال سے دھرم کا کچھ بھی خیال نہیں کیا ہے - تو بھی یہ بڑے گنی ہیں - اُن کے دھرا سے دوش سے ان سے لڑنا مجھے پسند نہیں ہے - ان کو مار ڈالنے سے اگر میں جیت گیا - تو مجھے راج دھن اور سکھ ضرور ملینگے - مگر اس طرح راج اور سکھ بھوگ کے حاصل کرنے سے اس دنیا میں میری نندا ہوگی - اور پرلوک بھی بگڑ جائے گا - پھر ان بزرگوں کے خون سے لتھڑے ہوئے راج سکھ بھوگ کس کام کے ؟ اس سے تو یہی اچھا ہے - کہ میں بھیک مانگ کر کھا لوں اور جنگ کا ارادہ ترک ہی کر دوں

नचैतद्विद्मः कतरन्नो गरीयो यद्वा जयेम यदि वा नो जयेयुः।
यानेव हत्वा न जिजीविषाम स्तेऽवस्थिताः प्रमुखे धार्तराष्ट्राः॥

نہ چیتد ودماکتر نو گری یو - یدوا جیئے م یدی وا نو جیئے یو
یان ایو ہتوا نہ جی جی وشام استھے اوستھتا پرمکھے دھارت راشٹرا (۶)

**ترجمہ** (پھر) میں نہیں جانتا کہ ہمارے لئے کونسی بات اچھی ہے - یہ معلوم نہیں - کہ ہم جیتیں یا وہ - پھر جن کو مار کر ہم جینا بھی نہیں چاہتے - وہ دھرت راشٹر کے بیٹے (ہمارے بھائی) ہی ہمارے سامنے (یدھ) کے لئے کھڑے ہیں (۶)

دوہا

کیا ہوگا اس میں بھلا ہم جیتیں یا وہ - مار جنہیں ہم نہ جئیں کھڑے سامنے وہ

**تشریح** ہے شری کرشن ! اس بھائی بھائی کے جنگ میں فتح نہ ہماری اچھی ہے نہ اُن کی - اگرچہ فتح سب جگہ اچھی ہوتی ہے - مگر یہاں ہمارے مقابلے میں ہمارے ہی بھائی بند کھڑے ہیں - جنہیں مار کر ہم خود بھی زندہ رہنا

نہیں چاہتے۔ پھر ہمیں اپنی فتح سے کیا حاصل ہوگا۔ دوسرا اندیشہ یہ بھی ہو سکتا ہے۔ کہ میں نہیں جانتا۔ کہ دونوں میں فتح کس کی ہوگی۔ لیکن فرض کرو۔ کہ فتح ہماری ہی ہوئی۔ تو بھی اس سے کیا حاصل ہوا؟ کیونکہ... مقابلے میں ہمارے ہی عزیز بھائی کھڑے ہیں۔ جن کو مار کر ہم جینا نہیں چاہتے۔ اب مان لو۔ کہ فتح اُن کی ہوئی اور ہم اس یُدھ میں ہار گئے۔ اگر مارے گئے۔ تب تو خیر۔ لیکن اگر جیتے بچے۔ تو پہلے کی طرح ہی بھیک مانگ کر گذر کرنی پڑے گی۔ دونوں حالتوں میں یدھ کرنا مجھے مناسب نہیں معلوم ہوتا۔

कार्पण्य दोषोप हत स्वभाव: पृच्छामि त्वां धर्म संमूढ चेता: ।
यच्छ्रेय: स्यान्निश्चितं ब्रूहि तन्मे शिष्यस्तेऽहं शाधि मां त्वां प्रपन्नम् ॥

کارپنیہ دوشوپہت سوبھاوا۔ پرچھامی توام۔ دھرم سموڑھ چیتاہ
یچھریہ سیان نشچتم۔ برُوہی تنمے۔ ششیہ استے اہم شادھی مام توام پرپنّم (۷)

ترجمہ موہ (اگیان) سے میری عقل ماری گئی ہے۔ میرا کیا دھرم ہے۔ اس بارے میں مجھے کچھ نہیں سوجھتا اس لئے جو دھرم ہو اور جس کے کرنے سے میرا بھلا ہو اس کے بارے میں آپ سے پوچھتا ہوں۔ کہ جو بالکل ٹھیک ہو۔ وہی مارگ مجھے بتلائیے۔ میں آپ کا ششیہ ہوں۔ آپ کی شرن میں ہوں۔ مجھے اُپدیش کیجئے۔

دوہا

وِرل چت اور اُر مُوڑھ ہوا آیا شرن تمہار۔ ششیہ تمہارا ہوں پربھو دُکھ شوک دو ٹار

تشریح ہے مہاراج! اگرچہ میں سب دھرم کو جانتا ہوں۔ مگر شوک اور موہ نے میرے سب گیان کو ڈھک لیا ہے بھیشم درون وغیرہ بزرگوں میں موہ پیدا ہو گیا ہے۔ اور ان کی موت کا خیال آنے سے بھی دُکھ ہوتا ہے اس لئے میں کھشاتر دھرم کو بھول کر پیچ و تاب میں پڑ گیا ہوں۔ دھرم کیا ہے۔ ادھرم کیا ہے اور مجھے اس وقت کیا کرنا چاہئے۔ یہ میری سمجھ میں نہیں آتا۔ آپ بڑے ہیں۔ یوگی ہیں۔ گیانی ہیں۔ اور سدا سے میری بھلائی کرتے آئے ہیں اس لئے میں آپ کا شاگرد بن کر آپ کی شرن لیتا ہوں۔ آپ کا سچّا بھگت ہوں۔ کرپا کر کے مجھے ایسی کوئی راہ بتلائیے۔ کہ جس سے یہ شوک موہ دُور ہو کر مجھے سُکھ ملے۔

नहि प्रपश्यामि ममापनुद्याद् यच्छोकमुच्छोषणमिन्द्रियाणाम् ।
अवाप्य भूमावसपत्नमृद्धं राज्यं सुराणामपि चाधिपत्यम् ॥

نہ ہی پرپشیامی مماپنودیا۔ یچ چھوکم۔ اُوچھشوشنم اندریانام!!!
اواپیہ بھوماو سپتنم ردّھم۔ راجیم۔ سُرانام اپی چا ادھی پتیم (۸)

ترجمہ پرتھوی (ساری دنیا) کا نِش کنٹک راج یا دیوتاؤں کا راجیہ بھی اگر مل جائے۔ تو بھی یہ شوک جیسی (یا اشانتی) جو اندریوں کو جلا رہا ہے۔ اس کے دُور کرنے کا کوئی سادھن مجھے دکھائی نہیں دیتا۔ (۸)

دوہا تین لوک کا راج بھی یدی مجھے مل جائے۔ تو بھی میرے ہیئے کا دُرگ شوک نہ جائے

**تشریح** ارجن شری کرشن سے کہتا ہے۔ مہاراج! اس بے چینی کی وجہ سے میری اندریاں جل رہی ہیں۔ میں بہت دکھی ہو رہا ہوں۔ مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اگر میں ساری دنیا کا خود مختار بادشاہ بنجاؤں یا دیوتاؤں کا بھی راجہ بن جاؤں تو بھی میرے دل کی یہ اشانتی کم نہ ہوگی۔ اس لئے میں آپ کی شرن میں آتا ہوں۔ میرا اُدھار کیجئے۔

بات یہ ہے کہ خواہ کوئی کتنا ہی عالم فاضل کیوں نہ ہو جائے۔ اور خواہ ساری دنیا کا چکرورتی راجہ ہی کیوں نہ ہو جائے۔ مگر جب تک اُسے آتما کا گیان نہیں ہوتا۔ اس کے دل کو شانتی نہیں مل سکتی۔ شانتی اور سچا آنند صرف آتم انوبھو میں ہے۔ دنیا کے بھوگوں میں نہیں۔ پرانوں میں ایک کتھا ہے۔ کہ مہرشی ناردجی نے سنک وغیرہ رشیوں کے پاس جا کر سوال کیا۔ بھگون! مجھ کو سب ودیائیں آتی ہیں اور ساری دنیا کی نعمتیں (سکھ) بھی حاصل ہیں۔ پھر بھی میرا دل بے چین رہتا ہے۔ مجھے شانتی نہیں ملتی۔ رشیوں نے جواب دیا۔ نارد! تم نے دنیوی علوم اور دنیوی بھوگوں کے حصول کے لئے کوشش کی ہے۔ سو وہ تمہیں مل گئے ہیں۔ مگر من کی شانتی کا تعلق آتما سے ہے۔ کیا تم نے آتم ودیا سیکھی ہے؟ نارد نے کہا؟ مہاراج میں نے تو اس ودیا کا نام بھی آج ہی سنا ہے۔ تب رشیوں نے ناردجی کو آتم ودیا سکھائی۔ جس سے اُن کے من کو شانتی مل گئی۔ کہنے کا مطلب یہ کہ ارجن کو آتم ودیا کا گیان نہیں ہے۔ اس لئے اسے تین لوک کا راج بھی خواہ مل جائے۔ تو بھی اُسے شانتی نہیں ہو سکتی۔ جب راج اور بھوگ سے شانتی نہیں مل سکتی۔ تب عبث بھائی بندوں کو یدھ میں مارنے سے کیا فائدہ۔ ایسا سوچ کر ارجن بولا

संजयउवाच एवमुक्त्वा हृषीकेशं गुडाकेशः परंतप ।
न योत्स्य इति गोविन्दमुक्त्वा तूष्णीं बभूव ह ॥

(سنجے اوواچ)

ایوم اُکتوا ہرشی کیشم گڈا کیشہ پرم تپ۔ نہ یوتسیہ اتی گوبند اُکتوا تُوشنیم ببھُوو ہا (۹)

**ترجمہ** سنجے بولا۔ ہے دھرت راشٹر! نیند کو جیتنے والا ارجن انترجامی شری کرشن مہاراج سے اس طرح کہکر پھر صاف طور سے یہ کہہ کر کہ ہے گوبند! میں یدھ نہیں کرونگا۔ چپ ہو گیا (۹)

دوہا

ایسا کہ شری کرشن سے بولیو ارجن بیر | "ناہیں لڑوں گوبند میں" کہہ بھیو چُپ دھیر (۹)

**تشریح** ہے مہاراج! میں تو اب لڑنا نہیں چاہتا۔ یہ بات میں کچھ ہٹ کر کے آپ سے نہیں کہ رہا ہوں۔ میرا مطلب یہ ہے۔ کہ پہلے آپ اپنے دھرم اُپدیش سے میرے دل کی بے چینی کو دور کردیں اور مجھے اپنے دھرم (فرض) سے آگاہ کر دیں۔ کیونکہ اگر میں اس بے چینی کے ہوتے اور دھرم ادھرم کا فیصلہ کئے بغیر ہی یدھ میں شامل ہو گیا۔ اور میری جیت بھی ہو گئی۔ تو بھی ساری عمر میرے دل سے یہ دُکھ دور نہ ہوگا۔ کہ میں نے اپنے پوجیہ بزرگوں اور بھائیوں کو مار کر یہ راج حاصل کیا ہے۔ آپ کے اُپدیش سے اگر میری بے چینی یا موہ دُور ہو گیا۔ تب آپ جو فرمائیں گے۔ وہی میں کرونگا (۹)

तमुवाच हृषीकेशः प्रहसन्निव भारत ।

सेनयोरुभयोर्मध्ये विषीदन्तमिदं वचः ॥

تم اُوواچ ہرشی کیشاہ پرہسن اِو بھارت سینیورُو بھیور مدھیئے وِشیدنتم ادم وچاہ (۱۰)

ترجمہ ہے دھرت راشٹر! انتریامی شری کرشن مہاراج نے دونو فوجوں کے درمیان اس دکھی ارجن کو ہنستے ہوئے یہ بچن کہے - (۱۰)

دوہا

اے بھارت! دُکھی کھڑے دو سینا کے ماہیں - ہرشی کیش مُسکائے کے بولے ارجن تاہیں (۱۰)

## آتم گیان سے ہی دُکھ کا ناش ہوتا ہے

اپنے سگے سمبندھیوں کو یدھ کرنے کے لئے تیار دیکھ کر ارجن کو موہ ہوا - اس نے سوچا - میں ان کا ہوں اور یہ میرے ہیں - ہائے ان سب سے مجھے الگ ہونا پڑے گا - جس وقت ارجن پر اس طرح سے شوک اور موہ کی بدلی نہیں چھائی تھی - تب وہ کشاتر دھرم کے انوسار لڑنے مرنے کو تیار تھا - مگر جوں ہی موہ نے آکر ان کی عقل پر پردہ ڈالا - تب وہ لڑنے سے صاف انکار کر گیا - اس وقت اس نے اپنے کشاتر دھرم کو ہی تلانجلی دے کر بھیک مانگ کر کھانے کو ترجیح دی - یعنی وہ اپنے فرض سے گمراہ ہو گیا -

ارجن کی طرح ہی بہت سے لوگ جب کہ اُن کی بُدھی شوک اور موہ سے ماری جاتی ہے - اپنا اصلی دھرم تیاگ کر (فرض سے گمراہ ہو کر) اُلٹے راستے پر چل پڑتے ہیں - بہت سے لوگ ایسے ہوتے ہیں - جو دھرم تو کرتے ہیں - مگر اس میں اہم بھاو رکھتے ہیں - وہ کہتے ہیں - یہ کام میں نے کیا ہے - اور مجھے اس کا پھل ملنا چاہیئے - اس طرح کے خیالات سے وہ دھرم ادھرم کی گٹھڑی باندھتے ہیں - دھرم ادھرم کے جمع ہونے سے انہیں بار بار اچھی بُری جونیوں میں جنم لینا پڑتا ہے اور سکھ دکھ بھوگنے پڑتے ہیں - اُن کا سنسار بندھن سے کبھی چھٹکارا نہیں ہوتا - یہ میرا ہے - میں اس کا ہوں - یہ کام کرنے سے پاپ ہوگا - اس کے کرنے سے پن ہوگا - اس قسم کے خیالات سے شوک اور موہ کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آتا - اور یہ شوک اور موہ ہی سنسار کے بندھن ہیں - ان کو نشٹ ہوئے بغیر جنم مرن وغیرہ دکھوں سے نجات نہیں مل سکتی - مگر اس... شوک اور موہ کا ناش بنا آتم گیان کے نہیں ہو سکتا - اس لئے سارے سنسار کے کلیان کے لئے شری بھگوان ارجن کو اس دوسرے ادھیائے کے گیارھویں شلوک سے آتم گیان کا اُپدیش دیتے ہیں -

अशोच्यानन्वशोचस्त्वं प्रज्ञावादांश्च भाषसे ।
गतासूनगतासूंश्च नानुशोचन्ति पण्डिताः ॥

شری بھگوان اوواچ

اشوچیان انوشوچ استوم پرگیا وادانش چ بھاشسے - گتاسون اگتاسونش چا - نا - انوشوچنتی پنڈتاہ (۱۱)

ترجمہ | تم ان کے لئے شوک کر رہے ہو جن کے لئے شوک نہ کرنا چاہیئے - اور باتیں پنڈتائی کی کرتے ہو - مگر پنڈت لوگ کبھی جیتے ہوئے اور مرے ہوئے کا شوک نہیں کرتے (۱۱)

دوہا

شوک کرو تم اشوک ہیں بن کے پنڈت دھیر ۔ مرے جیئے کا شوک پر پنڈت کریں نہ پیر

**تشریح** ارجن! مرنا جیتا تو لگا ہوا ہی ہے۔ اس میں رنج کرنے یا خوشی منانے کی کوئی بات نہیں۔ مرنا نام آتما کے مرنے کا نہیں ہے۔ نہ جینا ہی آتما کے جینے کا نام ہے۔ یہ جسم جو پنچ مہا بھوتوں یعنی زمین۔ پانی۔ ہوا۔ آگ اور آکاش سے بنا ہے۔ وہی مرتا ہے اور وہی جیتا ہے۔ آتما مرتا جیتا نہیں۔ وہ جسم دھارن کر لیتا ہے اور پھر چھوڑ بھی دیتا ہے۔ جب وہ مرتا نہیں۔ تو اس کے لیئے دکھ کیوں؟ آتما امر اور اجنما ہے۔ ہمارے جسم کے اندر جو آتما ہے۔ وہ ہمیشہ رہتا ہے اور وہی آتما ہم ہیں حقیقت میں۔

न त्वेवाहं जातु नासं न त्वं नेमे जनाधिपाः।
न चैव न भविष्यामः सर्वे वयमतः परम्॥

نہ تو ایوا ہم جاتو۔ ناسم۔ نہ توم نیمے جنا دِھپا۔ نہ چیو نہ بھوِشیا مہ سروے وَیَم تا پرم (۱۲)

**ترجمہ** نہ تو ایسا ہی ہے کہ میں کسی وقت نہیں تھا یا تو نہیں تھا۔ یا یہ سب راجہ لوگ نہیں تھے۔ نہ ایسا ہی ہے۔ کہ اس سے آگے ہم سب نہیں رہینگے۔ مطلب یہ ہے کہ میں تم اور یہ سب راجہ لوگ پہلے بھی تھے۔ اب بھی ہیں اور آگے بھی رہینگے۔ (اس لیئے رنج کرنا فضول ہے)

دوہا

کیا ہم تم یا اور پہلے سب بھوپال ۔ نہ تھے ہیں۔ پھر ہوئیں گے اے ارجن سب کال

**تشریح** بھگوان کہتے ہیں۔ اے ارجن! اننت کال سے ہم تم اور یہ سب راجہ لوگ جنم لیتے اور مرتے چلے آرہے ہیں ہم ہزاروں بار مرے اور ہزاروں بار جیئے۔ آگے بھی اسی طرح سلسلہ چلتا رہے گا۔ اس لیئے بھی ان کے مرنے کا رنج کرنا فضول ہے۔ ہم تم اور ان سب راجاؤں میں جو آتما ہے۔ وہ نت۔ امر اور اوناشی ہے۔ ماضی حال اور مستقبل تینوں کال میں اس کا ناش نہیں ہوتا۔ اگر کہو۔ کہ جیو کو تو میں روز مرتے اور پیدا ہوتے دیکھتا ہوں۔ پھر یہ امر اور اوناشی کیسے ہو سکتا ہے؟ تو اس کا جواب یہ ہے۔

देहिनोऽस्मिन्यथा देहे कौमारं यौवनं जरा।
तथा देहान्तरप्राप्तिर्धीरस्तत्र न मुह्यति॥

دیہی نو۔ اسمن یتھا۔ دیہے کومارم۔ یووَنم جرا۔ تتھا۔ دیہانتر پراپتی۔ دھیرا۔ تتر نہ موہیتی (۱۳)

**ترجمہ** جیسے جیو آتما کی اس دیہہ میں کمار (بچپن)۔ جوانی اور بڑھاپا ہوتا ہے۔ ویسے ہی دوسرے جسموں کی پراپتی ہوتی ہے۔ اس بارے میں دھیر (سمجھ دار) لوگ موہ نہیں کرتے (۱۳)

دوہا

جیسے ہوں اس دیہہ میں لوون۔ جرا۔ کمار۔ تیسے ہی یہ دیہہ ملے۔ دھیر نہ کریں وچار (۱۳)

नमे विदुः सुरगणाः प्रभवं न महर्षयः ॥
अहमादिर्हि देवानां महर्षीणांच सर्वशः ॥२॥

نہ مے وِدُو سُرگنا پر بھووم نہ مہرشیا (۲) اہم آدی رہی دیوانام مہرشی نام چا سروشاہ

ترجمہ

(ہے ارجن) میری اُتپتیؔ[1] یعنی وبھوتی سمیت لیلا سے پرگٹ ہونے کو نہ دیوتا[2] لوگ جانتے ہیں۔ اور نہ مہرشی[3] ہی جانتے ہیں۔ کیونکہ میں سب طرح سے دیوتاؤں اور مہرشیوں کا آدی کارن (پیدا کنندہ) ہوں (۲)

دوہا

دیورشی جانیں نہیں مور جنم کو بیر (۲) میں ہوں سب پرکار سے اُن کا آدی دھیر

यो मामजमनादिं च वेत्ति लोकमहेश्वरम् ॥
असंमूढः स मर्त्येषु सर्व पापैः प्रमुच्यते ॥३॥

یومام۔ اجنم اناڈِم چا۔ ویتّی لوک مہیشورم (۳) اسموڑھا سا مرتیشو۔ سروپاپیٔ پرموچیہ تے

ترجمہ

(اور) جو مجھ کو اجنما (حقیقت میں جنم رہت) اور انادی (آدی رہت سب کا کارن) سب لوکوں کا مہان ایشور تتو سے جانتا ہے۔ وہ منشیوں میں گیان وان (پُرش) سب پاپوں سے چھوٹ جاتا ہے (۳)

دوہا

جنم رہت لوک ایشور موکو آدی بیر (۳) جو جانت سب پاپ سے رہت ہوئے سو دھیر

बुद्धिर्ज्ञानमसंमोहः क्षमा सत्यं दमः शमः ॥
सुखं दुःखं भवोऽभावो भयं चाभयमेव च ॥४॥
अहिंसा समता तुष्टिस्तपो दानं यशोऽयशः ॥
भवन्ति भावा भूतानां मत्त एव पृथग्विधाः ॥५॥

بُدھی رگیانم اسموہا۔ کشما۔ ستیم دماہ۔ شماہ (۴) سُکھم دُکھم بھو وبھاوو بھیم چا ابھیم ایو چا (۴) اہنسا۔ سمتا۔ تُشٹی ستپو۔ دانم۔ یشو۔ ایشا (۵) بھونتی بھاوا بھوتانام مت ایو پرتھک ودھا

ترجمہ

(اور) بُدھی[1]۔ گیان[2]۔ اموڑھتا (وویک)[3] کشما[4]۔ ستیہ[5]۔ دم[6]۔ شم[7]۔ سُکھ[8]۔ دُکھ[9]۔ جنم[10]۔ مرتیو[11]۔ بھے[12]۔ ابھے[13]۔ اہنسا[14] (اور) سمتا[15]۔ سنتوش[16]۔ تپ[17]۔ دان[18]۔ یش[19] (ناموری) اور ایش[20] (بدنامی) ایسے یہ پرانیوں کے طرح طرح کے بھاو مجھ سے ہی ہوتے ہیں (۵)

---

ع[1] پیدائش یعنی جنم رہت پرماتما کا کئی وبھوتیوں میں پرگٹ ہونا ع[2] گت آتما ع[3] دیدداں گے گیان کے پرکاشک

دوہا

بدھی گیان سُکھ دُکھ اَبھے شم دم جنم وناش (۴) کشما ستیہ اسمو بھے موسوں ہوت پرکاش
دان اہنسا تپ اَیش بھِن بھِن بھاو وشیش (۵) سمتا اور سنتوش لیش موسوں ہو یہ ہمیش

**تشریح**

بدھی[1]۔ تتو کو بیچار کر بتلانے والی شکتی ۔ گیان[2]۔ بدھی سے آتما پرماتما وغیرہ کا ٹھیک ٹھیک جاننا و ویک[3] دھوکے سے بچنا ۔ کشما[4]۔ برداشت کرنے کی طاقت رکھنا ۔ معاف کر دینا ۔ ستیہ[5]۔ جو چیز جیسی ہے ۔ اُسے ویسا ہی جاننا ۔ دم[6]۔ اندریوں کو قابو میں رکھنا ۔ شم[7]۔ من کی شانتی ۔ سکون قلبی ۔ سُکھ[8]۔ جس سے آتما کو شانتی ملے ۔ اچھے کرموں کا نتیجہ ۔ دُکھ[9]۔ جس سے آتما کو کشٹ ملے ۔ برے کرموں کا نتیجہ ۔ جنم اور مرتیو[10]۔ پیدا ہونا اور مرنا ۔ اگرچہ یہ کرم انوسار ہوتا ہے ۔ مگر پرماتما کے بنا یہ بھی نہیں ہو سکتا ۔ جیسے بیج اور کھیتی دونو کے ہونے پر بھی بیج کے پیدا ہونے کے لئے بادل کی ضرورت ہے ۔ بھے[11]۔ اگیانتا (جہالت) کا نتیجہ ۔ ڈر ۔ خوف ۔ اَبھے[13]۔ گیان کا پھل بے خوفی ۔ اہنسا[14]۔ کسی جاندار کو من بچن اور کرم سے دُکھ نہ دینا ۔ سمتا[15]۔ پرماتما کو سب جگہ حاضر ناظر دیکھنا ۔ سنتوش[16]۔ نیک کمائی سے جو کچھ مل جائے اسی میں خوش رہنا ۔ تپ[17]۔ ایشور کے بھجن میں جو تکلیفیں آئیں ۔ انہیں بخوشی برداشت کرنا ۔ دان[18]۔ مستحق کی ضروریات کو پورا کرنا ۔ کیرتی[19]۔ شہرت ۔ سچی ایشور بھگتی کا نتیجہ ۔ اَکیرتی[20]۔ بدنامی ۔ ایشور سے بیمکھ ہونے کا نتیجہ

महर्षयः सप्त पूर्वे चत्वारो मनवस्तथा ।
मद्भावा मानसा जाता येषां लोक इमाः प्रजाः ॥६॥

مہرشیا سپت پوروے ۔ چتوارو منوا ستھا (۶) مدبھاوا مانسا جاتا یے شام لوک اِما پرجاہ

ترجمہ

ساتوں مہرشی ۔ ان سے پہلے کے چار پراچین رشی اور سب منو ۔ یہ (سب کے سب) میرے میں بھاو والے میرے ہی سنکلپ سے پیدا ہوئے ہیں ۔ کہ جن کی سنسار میں سمپورن پرجا ہے (۶)

دوہا

سات رشی چودہ منو پہلے چار کمار (۶) تینہے مم سنکلپ سے جن کا یہ وستار

**تشریح**

سات رشی ۔ بھرگو ۔ مریچی ۔ انگرہ ۔ اترے ۔ پلستیہ ۔ پلہہ ۔ کرتو اور وشِشٹ ۔ یہ ابتدائی سرشٹی بغیر ماں باپ کے (سنکلپ محض سے پیدا ہوئے ۔ اس لئے مانس پتر کہلاتے ہیں

(۲) ان سے پہلے چار رشی ۔ سنک ۔ سنندن ۔ سناتن اور سنت کمار برہما کی اچھا ماتر سے پیدا ہوئے ان کو چار کمار بھی کہتے ہیں منو ۔ سب ملا کر چودہ منونتر ہوتے ہیں ۔ ہر منونتر کا ایک منو ہوتا ہے ۔ ان چودہ منوؤں کے سات سات کے دو گروہ ہیں ۔ پہلے سات کے نام یہ ہیں (۱) سوئم بھو ۔ سواروچش ۔ اوتمی ۔ تامس ۔ رَیوت ۔ چاکشش اور ویوسوت ۔ آج کل ساتواں منونتر چل رہا ہے جس کو ویوسوت منونتر کہتے ہیں ۔ اس کے بعد مندرجہ ذیلی سات منو ہوں گے ۔ ساورنی ۔ دکھش ساورنی ۔ برہم ساورنی ۔ دھرم ساورنی ۔ رُدر ساورنی ۔ دیو ساورنی اور اندر ساورنی ۔ انہیں ساورنی منونتر کہتے ہیں ۔ اس شلوک میں پہلے سات منوؤں سے

ہی مطلب ہے (گیتا رہسیہ)

एतां विभूतिं योगं च मम योवेत्ति तत्त्वतः ॥
सोऽविकम्पेन योगेन युज्यते नात्र संशयः ॥७॥

ایتام وِبھوتم یوگم چا مم یو ویتی تتوتاہ (۷) سو۔اوی کمپین یوگین۔ یجیہ تے نہ اتر سنشیاہ

ترجمہ

(اور) جو پُرش اس میری پرم ایشوریہ رُوپ وبھوتی کو اور یوگ شکتی کو تتوٌ سے جانتا ہے۔ وہ (پُرش) اٹل دھیان یوگ کے ذریعے مجھ میں ہی ایکی بھاو سے مگن ہو جاتا ہے (۷)

دوہا

یوگ وِبھوُتی کو مری جو جانیں ہیں بیر (۷) اچل یوگ سے یُکت وہ ہو جاتے ہیں دھیر

अहं सर्वस्य प्रभवो मत्तः सर्वं प्रवर्त्तते ॥
इति मत्वा भजन्ते मां बुधा भाव समन्विताः ॥८॥

اہم سروسیہ پربھوو۔ متاہ سروم پرورتے (۸) اِتی متوا بھجنتے مام۔ بُدھا بھاو سمنوتا (۸)

ترجمہ

میں ہی سب جگت کا پیدا کرنے والا ہوں۔ اور میری (شکتی) سے ہی سب جگت چیشٹھا (حرکت) کرتا ہے۔ اس طرح تتو سے سمجھ کر شردھا اور بھگتی سے بھرے ہوئے بدھیمان بھگت جن مجھ (پرمیشور) کا ہی نرنتر بھجن کرتے ہیں (۸)

دوہا

میں سب کو پیدا کروں یہ سب مجھ سے ہیں بیر (۸) جان یہی مم بھجت ہیں پریم سہت جن دھیر

मच्चित्ता मद्गत प्राणा बोधयन्तः परस्परम् ॥
कथयन्तश्च मां नित्यं तुष्यन्ति च रमन्ति च ॥९॥

مچتا۔ مدگت پرانا۔ بودھیتاہ۔ پرسپرم (۹) کیتھیتاہ چا مام۔ نیتم تُشنتی چا رمنتی چا

ترجمہ

(اور وہ) مجھ میں ہی سدا من لگانے والے اور مجھ میں ہی پرانوں کو ارپن کرنے والے (بھگت جن) سدا ہی (میری بھگتی کی چرچا کر کے) آپس میں میرے پربھاو (مہما) کا بکھیان کرتے ہوئے (اور گن پربھاو سمیت میرا کیرتن کرتے ہوئے ہی خوش ہوتے ہیں۔ اور مجھ پرماتما میں ہی سدا رمن کرتے ہیں۔

۱۔ جو کچھ درشیمان سنسار ہے سو سب بھگوان کی مایا ہے۔ اور ایک بھگوان ہی سب جگہ بھرپور ہے۔ یہ جاننا ہی تتو سے جاننا ہے۔

۲۔ میرے سروپ نام۔ گن اور کرموں کی مٹھاس کے سواد میں من میں لگانے والے

دوہا

مم چت۔ مم گت پران اُرو کرکے پرسپر بودھ (۹) موہ کتھن کر ترپت ہوں۔ آنند پرش سبودھ

तेषां सततयुक्तानां भजतां प्रीतिपूर्वकम्॥
ददामि बुद्धियोगं तं येन मामुपयान्ति ते॥१०॥

تیشام سنت یکتانام بھجتام۔ پریتی پوروکم (۱۰) ددامی بدھی یوگم تم یین مام اُپیانتی تے

ترجمہ

اُن سدا میرے دھیان میں لگے اور بھجن کرنے والے بھگتوں کو (میں) وہ بدھی یوگ دیتا ہوں۔ کہ جس سے وہ مجھے ہی پراپت ہو جاتے ہیں (۱۰)

دوہا

یکت سدا ہو پریت سے بھجن کریں مم بیر (۱۰) بدھی یوگ سے ہوت ہیں پراپت مجھ کو دھیر

तेषामेवानुकम्पार्थमहमज्ञानजं तमः॥
नाशयाम्यात्मभावस्थो ज्ञानदीपेन भास्वता॥११॥

تیشام ایو۔ انوکمپارتھم۔ اہم اگیان جم تماہ (۱۱) ناشیامی۔ آتم بھاوستھا۔ گیان دیپین بھاوستا

ترجمہ

(اور ہے ارجن) اُن (اپنے بھگتوں کے) اوپر مہربانی کرنے کے لئے ہی خود اُن کے انتہ کرن میں ایکی بھاو سے ستھت ہوا اگیان سے پیدا ہوئے اندھکار کو چمکتے ہوئے تتو گیان روپی دیپک سے نشٹ کرتا ہوں (۱۱)

دوہا

دیا ہکیت تن کے ہردے کروں سدا میں واس (۱۱) ناشوں تم اگیان کر گیان دیپ پرکاش

مختصر طور سے بھگوان نے اپنی کچھ وبھوتیوں کا پہلے بیان کیا ہے ارجن بھگوان کی وبھوتیوں کو مفصل طور سے سننا چاہتا ہے اس لئے اس نے پوچھا

(अर्जुन उवाच) परं ब्रह्म परं धाम पवित्रं परमं भवान्॥
पुरुषं शाश्वतं दिव्यमादिदेवमजं विभुम्॥१२॥

---

۱۲ء۔ میرے بغیر نہ جی سکنے والے۔ جیسے مچھلیاں پانی کے بغیر نہیں جی سکتیں۔

۱۳ء۔ الگ الگ انوبھو کئے ہوئے میرے کلیان کرنے والے گنوں کو باہم ایک دوسرے کو بتلاتے ہوئے

۱۴ء۔ میرے سروپ بل گیان اور نام کی مہما ہمیشہ گاتے ہوئے اور ہر وقت میرا ہی سمرن کرتے ہوئے۔

۱۵ء۔ اس طرح سدا سروا مجھ میں ہی من لگا کر سدا میرے دھیان میں مگن رہتے ہیں۔

आहुस्त्वामृषयः सर्वे देवर्षिर्नारदस्तथा ॥
असितो देवलो व्यासः स्वयं चैव ब्रवीषि मे ॥१३॥

پرم برھم ۔ پرم دھام ۔ پوترم پرمم بھوان (۱۲) پُرشم ۔ شاشوتم دِویم ۔ آدی دیو ۔ اجم ۔ وِبھوم
آہو ۔ س ۔ توام رشیاہ سروے دیورشی نارد س تتھا (۱۳) اَست و دیولو ویاسا ۔ سویم چیو بروشی مے

ترجمہ

ارجن بولا ہے بھگوان! آپ پرم برھم اور پرم دھام اور پرم پوتر ہیں۔ کیونکہ آپ کو سب رشی لوگ سناتن دویہ پرش اور دیوں کا بھی آدی دیو اور سروویاپی کہتے ہیں۔ اس طرح دیورشی نارد اور اَست اور دیول رشی اور مہرشی ویاس اور خود آپ بھی ایسا ہی کہتے ہیں (۱۳)

دوہا

پرم برہم پرم آشرے ۔ پرم پوتر آپ (۱۲) پُرش اناد ی دِویہ دیو ۔ آدی سروویاپ
دیورشی نارد اَرو سرب رشی یہ کہت (۱۳) سویم آپ اَرو ویاس جی اَسِت اَرو دیول سہت

تشریح

رشی ۔ ہر ایک منونتر کے رشی بھرگو وششٹ وغیرہ ۔ دیورشی ۔ سرشٹی کے آغاز کے سپت رشیوں کو دیورشی کہتے ہیں ۔ نارد ۔ یہ دیورشی کہلاتے ہیں مگر ان کا شمار ۔ سرشٹی کے آغاز کے دیورشیوں میں نہیں ہوتا۔ تینوں لوکوں میں بھرمن کرکے اور بھجن کیرتن کرکے بھگوت بھگتی کا پرچار کرنے والے مہاتما ۔ اَسِت ۔ ایک پراچین منی کا نام ۔ دیول ۔ اَسِت منی کے بیٹے جو بڑے بھاری گیانی ہوئے ۔ ویاس ۔ پاراشر پتا اور ستیہ وتی ماتا کے پرم گیانی بیٹے مہابھارت کے مصنف شری کرشن دویپائن ویدویاس جی

सर्वमेतदृतं मन्ये यन्मां वदसि केशव ॥
न हि ते भगवन्व्यक्तिं विदुर्देवा न दानवाः ॥१४॥

سروم ایتدرتم مینے ۔ یںمام ودسی کیشو (۱۴) نہ ہی تے بھگون ویکتم ۔ وِدُر دیوا نہ دانوا

ترجمہ

رسا ہے کیشو! یہ کچھ بھی مجھے آپ کہتے ہیں ۔ اس سب کو میں سچ مانتا ہوں ۔ ہے بھگون! آپ کے سروپ کو نہ دانو جانتے ہیں ۔ اور نہ دیوتا ہی جانتے ہیں (۱۴)

دوہا

کیشو کہنا آپ کا مانت ہوں سچ سوئے (۱۴) دیو نہ دانو جانتے مہا تیری جوئے

स्वयमेवात्मनात्मानं वेत्थ त्वं पुरुषोत्तम ॥
भूतभावन भूतेश देवदेव जगत्पते ॥१५॥

سویم ایو آتمنا آتمانم۔ ویتھ۔ توم۔ پُرشوتم (۱۵) بھُوت بھاون۔ بھُوتیش دیو دیو جگت پتے

ترجمہ

ہے سب بھُوت پرانیوں کے پیدا کرنے والے! ہے سب بھوت پرانیوں کے ایشور۔ ہے دیووں کے دیو۔ ہے جگت کے سوامی۔ ہے پُرشوتم! آپ خود ہی اپنے (پربھاو) کو جانتے ہیں (دوسرا کوئی نہیں جان سکتا۔ (۱۵)

دوہا

جانت اپنے آپ کو دیو دیو ہو آپ (۱۵) ہے پرشوتم ایشور جگت پتی جگ دیاپ

تشریح: چونکہ آپ ہی اپنے آپ کو جانتے ہیں۔ دوسرا کوئی نہیں جان سکتا۔

वक्तुमर्हस्यशेषेण दिव्या ह्यात्मविभूतयः ॥
याभिर्विभूतिभिर्लोकानिमांस्त्वं व्याप्य तिष्ठसि ॥१६॥

وکتُم ارہسی اشیشین دِویہ ہی آتم وِبھُوتیا (۱۶) یابھی۔ وِبھُوتی بھی۔ لوکان۔ اِمان۔ توم ویاپیہ تشٹھسی

ترجمہ

(اس لئے ہے بھگوان!) آپ ہی (اُن) اپنی دِویہ وِبھُوتیوں کو پوری طرح سے کہ سکتے ہیں۔ کہ جن وِبھوتیوں کے ذریعے آپ اِن سب لوکوں میں ویاپک ہو رہے ہیں (۱۶)

دوہا

ساری دِویہ وِبھُوتیاں کہئے مو جگدیش (۱۶) جن سے اس بھُولوک میں ویاپک ہو جگدیش

कथं विद्यामहं योगिंस्त्वां सदा परिचिन्तयन् ॥
केषु केषु च भावेषु चिन्त्योऽसि भगवन्मया ॥१७॥

کتھم وِدیام اہم یوگِن۔ توام سدا۔ پری چنتن (۱۷) کیشو کیشو چا بھاویشو۔ چنتیا اسی بھگوان مَیا

ترجمہ

ہے یوگیشور! میں کسی طرح نرنتر (سدا) چنتن کرتا ہوا آپ کو جان سکتا ہوں اور ہے بھگوان! کن کن بھاووں سے میں آپ کا چنتن کرنے یوگیہ ہو سکتا ہوں (۱۷)

دوہا

یوگیشور کیسے کروں چنتن میں سب اور (۱۷) بھگوان! کس کس بھاو سے دھیان دھروں رب ٹھور

विस्तरेणात्मनो योगं विभूतिं च जनार्दन ॥
भूयः कथय तृप्तिर्हि शृण्वतो नास्ति मेऽमृतम् ॥१८॥

وِستری ین آتمنو یوگم وِبھُوتم چا جنارِدن
بھُویا کتھیا ترپتیر ہی شرِن وتو ناستی مے امرِتم

ترجمہ

(۱۸) ہے جناردن! اپنی یوگ شکتی کو ... پرم (ایشوریہ رُوپ) وبھوتی کو پھر بھی وستار پوروک کہئے۔ کیونکہ آپ کے امرت بھرے بچنوں کو سُنتے ہوئے میری ترپتی (سیری) نہیں ہوتی ہے۔ (من نہیں بھرتا ہے۔ جی چاہتا ہے۔ سنتا ہی جاؤں) (۱۸)

دوہا

ساری یوگ وبھوتیاں کہئے مو بھگوان (۱۸) سُن سُن ترپتی ہوئے نہ جیسے امرت پان

# بھگوان کی وِبھوتیاں

(श्री॰भ॰ उवाच) हन्त ते कथयिष्यामि दिव्याह्यात्मविभूतयः ॥
प्राधान्यतः कुरुश्रेष्ठ नास्त्यन्तो विस्तरस्य मे ॥१९॥

ہنت تے کتھ یشیامی دویہ ہی آتم وبھوتیاہ (۱۹) پرادھانیتا کروسریشٹ۔ نہ استی انتو وِسترسیہ مے

اس طرح ارجن کے پوچھنے پر شری بھگوان بولے۔

ترجمہ

ہے کروسریشٹ (ارجن!) اب میں تیرے لئے اپنی ... بڑی بڑی وبھوتیاں کہتا ہوں یوں تفسیری (وبھوتیوں) کے وِستار کا کوئی انت نہیں ہے (۱۹)

دوہا

اپنی دویہ وبھوتیاں بڑی بڑی جو دھیر (۱۹) کہتا ہوں بے انت ہوں ویسے تو میں بیر

پہلے اپنا پرمیشوریہ رُوپ دکھاتے ہیں

अहमात्मा गुडाकेश सर्वभूताशयस्थितः ॥
अहमादिश्च मध्यं च भूतानामन्त एव च ॥२०॥

اہم آتما گڈاکیش۔ سرو بھوت آشیا ستھتا (۲۰) اہم آدی چا مدھیم چا۔ بھوتانام انت ایو چا

ترجمہ

ہے ارجن! میں سب (چر اور اچر) پرانیوں کے اندر رہنے والا سب کا آتما ہوں۔ اور سب پرانیوں (سرشٹی) کا میں ہی شروع۔ درمیان اور آخیر (انجام) بھی ہوں (۲۰)

دوہا

ارجن! میں ہوں آتما سرو بھوت ہر دیش (۲۰) آدی مدھیہ اور انت ہوں سب بھوتوں کا ایش

مطلب یہ کہ ایشور ہی سب کا پیدا کرنے والا۔ پرورش کرنے والا اور فنا کرنے والا ہے۔ اب آگے اپنی بڑی بڑی وبھوتیاں

(ظہور) کہتے ہیں۔

आदित्यानामहं विष्णुर्ज्योतिषां रविरंशुमान्
मरीचिर्मरुतामस्मि नक्षत्राणामहं शशी ॥२१॥

آدِتیانام اہم وِشنور۔ جیوتی شام روی ۔ انشومان (۲۱) مریچی مرُتام اسمی نکشترانام اہم ششی (۲۱)

ترجمہ

میں آدیتیوں[1] میں وِشنو ہوں اور جیوتیوں (نورانی کُرّوں) میں کرنوں والا سُورج ہوں ۔ مروتوں[2] (دیوتاؤں) میں مریچی نامی وایو دیوتا ہوں اور نکشتروں میں (نکشتروں کا راجہ) چندرما ہوں ۔ (۲۱)

دوہا

وِشنو ہوا آدتیہ میں سُورج جیوتی ماہیں (۲۱) مریچی ہوں میں پون میں ششی نکشترماہیں

**تشریح** ویسے تو ہر بڑی و ہر چھوٹی چیز میں پرماتما کا ہی ظہور ہے ۔ جیسا کہ شاعر نے کہا ہے۔

برگِ درختانِ سبز در نظرِ ہوشیار ہر ورقے دفتریست معرفتِ کردگار

تو بھی جہاں جہاں بھگوان کا ظہور خاص طور سے نمایاں ہے وہاں وہاں اس کی مہما کا دھیان خاص طور سے ہوتا ہے۔ چھوٹا سا تالاب بھی اس پربھو کی مہما کو ظاہر ہی پرگٹ کر رہا ہے مگر ایک بڑے سمندر کو دیکھ کر جس مہما سے دل بھر جاتا ہے۔ وہ مہما کچھ اور ہی ہے ۔ اسی غرض سے یہاں وبھوتیاں دکھلاتے ہوئے ایک ایک بڑی چیز کو علیحدہ علیحدہ گنکے کہا ہے۔ مطلب یہ کہ بھگوان کے بھگت کو ہر بڑی چیز میں بھگوان کا ظہور ہی دیکھنا چاہیئے۔

वेदानां सामवेदोऽस्मि देवानामस्मि वासवः ।
इन्द्रियाणां मनश्चास्मि भूतानामस्मि चेतना ॥२२

ویدانام سام ویدواسمی ۔ دیوانام اسمی واسواہ (۲۲) اندریانام مناہ چااسمی ۔ بھوتانام اسمی چیتنا (۲۲)

ترجمہ

(اور میں) ویدوں میں سامؔ وید ہوں ۔ دیوتاؤں میں اِندر ہوں اور اندریوں میں من ہوں ۔ اور سب بھوت پرانیوں میں

---

[1] ۔ جس سُورج کو ہم آپ دیکھ رہے ہیں ۔ سارے برہمانڈ میں ایسے ایسے بارہ[12] ۔۔۔ سُورج ہیں جن کے نام یہ ہیں (۱) متر (۲) روی (۳) سُوریہ (۴) بھانو (۵) کھگ (۶) پوشن (۷) ہرنیہ گربھ (۸) مریچی (۹) آدتیہ (۱۰) سویتا (۱۱) ارک (۱۲) بھاسکر یہی بارہ نام اسی سُورج کے بارہ گُنوں کے بھی ہوسکتے ہیں ۔ جن میں پوشن یعنی پرورش کرنے والے کو یہاں وشنو کہا ہے ۔ کیونکہ برہما وشنو اور مہیش میں پرورش کرنے والا تو وشنو ہی ہے ۔ اس لئے وشنو سرشیٹ ہے ۔ آدتی کے بارہ بیٹوں میں وشنو یعنی وامن اوتار سرشیٹ ہیں ۔ اس لئے یہ ارتھ بھی ہوسکتا ہے

[2] تمام برہمانڈ کی ہوا سات حصّوں میں تقسیم کی گئی ہے ۔ وہ سات حصّے یہ ہیں (۱) آدا (۲) پرواہ (۳) وداہ (۴) پراواہ (۵) اُدواہ (۶) سنواہ (۷) پری واہ ۔ ان سات حصّوں کے آگے پھر سات سات حصّے کئے گئے ہیں ۔ اس لئے انچاس[49] وایو دیوتا کہلاتے ہیں ۔ ان میں مریچی سب سے سرشیٹ ہے

ہیں چیتنا یعنی گیان شکتی ہوں (۲۲)

دوہا

دیووں میں اندر ارو سام ویدوں میں ہیر (۲۲) پرانوں میں ہوں چیتنا من اندریوں میں دھیر

रुद्राणां शंकर श्चास्मि वित्तेशो यक्षरक्षसाम् ॥
वसूनां पावक श्चास्मि मेरुः शिखरिणामहम् ॥२३॥

رُودرا نام شنکر شچا اسمی۔ وتیشو۔ یکش رکھشسام (۲۳) وسُو نام پاوکشچا سمی میرو شکھری نام اہم

ترجمہ

(اور میں)، رُدروں میں شنکر ہوں اور یکشوں و راکھشسوں میں دھن کا سوامی کُوبیر ہوں۔ اور میں وسوؤں[۵] میں اگنی ہوں۔ اور چوٹی والے پہاڑوں میں سمیرو پربت ہوں (۲۳)

دوہا

رُودروں میں شنکر ارو میرو پربت ماہیں (۲۳) ہوں کُبیر ہیں یکش میں اگنی وسوؤں ماہیں

पुरोधसां च मुख्यं मां विद्धि पार्थ बृहस्पतिम् ॥
सेनानीनामहं स्कंदः सरसामस्मि सागरः ॥२४॥

پُرودھسام چا مکھیم مام۔ ودھی پارتھ برہسپتیم (۲۴) سیناتی نام اہم سکندا۔ سرسام اسمی ساگرا

ترجمہ

اور پُروہتوں میں سرشیٹ دیوتاؤں کا پروہت برہسپتی مجھ کو ہی جان۔ اور اے پارتھا! میں سیناپتیوں (سپہ سالاروں) میں سوامی کارتک اور پانیوں میں سمندر ہوں۔ (۲۴)

دوہا

پُروہتوں میں مکھ برہسپتی جان مجھے لے بیر (۲۴) سیناپتیوں میں سکند جل میں ساگر دھیر

महर्षीणां भृगुरहं गिरामस्म्येकमक्षरम् ॥
यज्ञानां जपयज्ञोऽस्मि स्थावराणां हिमालयः ॥२५॥

مہرشی نام بھرگو اہم۔ گرام اسمی ایکم اکھشرم (۲۵) یگیا نام جپ یگیہ اسمی۔ ستھاورا نام ہمالیہ

۴ یہاں ویدوں میں سام وید اس لئے سرشیٹ کہا گیا ہے۔ کہ سام گاین ایشور کے گنوں کا سب سے اتم گاین ہے جس سے انسانوں کا من ایشور کی طرف کھچ جاتا ہے۔

۱۰۔ رُودر گیارہ ہیں (۱) ویربھدر (۲) شمبھو (۳) گریش (۴) ایک پاد (۵) اہی (۶) بدھنیہ (۷) پناکی (۸) بھونیش (۹) کپالی (۱۰) دگ پتی اور (۱۱) ستھانو۔ ان میں شنکر ہی سب میں سرشیٹ ہیں۔ کیونکہ وہ سب کا شم یعنی کلیان چاہتے ہیں۔

۵۔ وسو آٹھ ہیں۔ (۱) دھر (۲) دھرو (۳) سوم (۴) ساوتر (۵) انل (۶) انل (۷) پرت یُوش (۸) پربھاس

ترجمہ

(اور ہے ارجن) میں مہرشیوں میں بھرگو اور بانیوں میں ایک اکھشر (اونکار) ہوں۔ اور سب طرح کے یگیوں میں جپ یگیہ[1] اور ستھر (ساکن) رہنے والوں میں میں ہمالیہ پہاڑ ہوں۔ (۲۵)

دوہا

مہرشیوں میں بھرگو ہوں بانی میں اونکار یگیوں میں جپ یگیہ ہوں اچل ہماچل سار

अश्वत्थः सर्व वृक्षाणां देवर्षीणां च नारदः॥
गन्धर्वाणां चित्ररथः सिद्धानां कपिलो मुनिः॥२६॥

اَشوتھا۔ سروَورِکھشانام۔ دیورشی نام چا ناردا (۲۶) گندھروانام چترتھاہ۔ سِدّھانام کپلو مُنی

ترجمہ

(اور) سب درختوں میں میں پیپل[3] کا درخت اور دیو رشیوں[4] میں نارد مُنی اور گندھروؤں میں چترتھ[5] اور سِدّھوں میں میں کپل[6] مُنی ہوں (۲۶)

دوہا

پیپل برکھشوں میں اور نارد رِشیوں ماہیں (۲۶) چترتھ گندھرووں میں کپل مُنی ور ماہیں

उच्चैश्रव समश्वानां विद्धि माममृतोद्भवम्॥
ऐरावतं गजेन्द्राणां नराणांच नराधिपम्॥२७॥

اُچیھءِ شروسم اشوانام۔ وِدّھی مام اَمرت اودبھوم (۲۷) ایرادتم گجیندرانام نرانام چا نرادھی پم

---

ع۱۔ بانی کا آرتھ ہی آ۔ اُ اور ما (اوم) سے ہوتا ہے۔ اور اسی کو شبد کہتے ہیں۔ بانی کے ذریعے سب سے سریشٹ اُپاسنا اوم کا اوچارن ہی ہے۔

ع۲۔ شروت۔ سمارت وغیرہ کئی طرح کے یگیہ ہوتے ہیں۔ مگر ایکانت ستھان میں گہری بھگتی سے ایشور کی بھاونا و شیش کا جپ کرنا ہی سب سے سریشٹ یگیہ ہے۔

ع۳۔ پیپل سب درختوں کا راجہ کہلاتا ہے۔ اور بہت پوتر مانا جاتا ہے۔ اس میں دیوتاؤں کا واس مانا جاتا ہے۔ ویدک شاستر میں بھی اس کے کئی گُن بتائے گئے ہیں۔ ایسا وشواس ہے۔ کہ اس کی ہوا سے انسان کی عمر بڑھتی ہے۔

ع۴۔ دیو رشیوں میں نارد مُنی ہی ایسے ہیں۔ جو تینوں لوکوں میں بھرمن کرکے سب کو آتم اُدّھار کا مارگ بتلاتے ہیں

ع۵۔ گندھرووں یعنی دیو سبھا کے گویوں میں چترتھ سب میں سریشٹ ہیں

ع۶۔ سِدّھ پرشوں یعنی جنہوں نے گیان کو سِدھ کیا ہے۔ ان میں کپل مُنی سب سے سریشٹ ہیں۔ کیونکہ کپل نے ہی وہ سانکھ شاستر بنایا۔ جس کے آدھار پر دیگر سب ادھیاتم شاستر بنے۔

ترجمہ

گھوڑوں میں امرت سے پیدا ہونے والا ۔ اُدچیئی شروا[1] نامی گھوڑا اور ہاتھیوں میں ایراوت نامی[2] ہاتھی اور انسانوں میں راجہ بھی مجھ کو ہی جان ۔ (۲۷)

دوہا

اُدچیئی شروا جان تو اشووں میں لے دھیر (۲۷) ایراوت گج میں ادھی پتی مانش میں بیر

आयुधानामहं वज्रं धेनूनामस्मि कामधुक् ॥
प्रजनश्चास्मि कन्दर्पः सर्पाणामस्मि वासुकिः ॥२८॥

آیُودھانام اہم وجرم ۔ دھینونام اسمی کام دُھک (۲۸) پرجن اشچا اسمی کندرپا ۔ سرپانام اسمی واشوکی

ترجمہ

(اور ہے ارجن!) میں شستروں میں بجر اور گائیوں میں کام دھینو ہوں اور (شاستروکت ریتی سے) سنتان کی اتپتی کرنے والا کام دیو ہوں ۔ سانپوں میں میں اُن کا راجہ واشوکی ہوں (۲۸)

دوہا

بجر شستر میں اور اُتپن کرتا کام (۲۸) سرپوں میں میں واشوکی ۔ دھینو ماہیں کام[1]

[1] کام دھینو گائے

अनन्तश्चास्मि नागानां वरुणो यादसामहम् ॥
पितॄणामर्यमा चास्मि यमः संयमतामहम् ॥२९॥

اننت اشچا اسمی ناگانام ۔ ورُونو یادسام اہم (۲۹) پتری نام اریما چا اسمی ۔ یما سنیم تام ۔ اہم

ترجمہ

میں ناگوں میں شیشناگ[2] اور جل چروں (پانی میں رہنے والوں) میں (ان کا راجہ) ورن ہوں ۔ اور پتروں میں اریما نامی (ان کا سوامی) اور سزا دینے والوں میں یم راج[3] ہوں (۲۹)

دوہا

پتروں میں ہوں اریما ۔ ناگوں ماہیں شیش (۲۹) شاسک گن میں یم اور جل چر میں جل ایش

---

۱ و ۲ ۔ امرت کے لئے دیوتاؤں نے جب سمندر کو متھا ۔ تو اس میں سے ۱۴ رتن نکلے ۔ جن میں سے اُدچیئی شروا نامی گھوڑا اور ایراوت نامی ہاتھی یہ دو بھی تھے ۔

۳ ۔ سرپ اور ناگ یہ دو طرح کی سانپوں کی جاتیاں ہیں

۴ ۔ دھرم اور ادھرم کا نیم پورک پھل دینے والی شکتی کا نام یم ہے ۔ اشٹانگ یوگ میں بھی یم اسی لئے سرلیشٹ مانا گیا ہے کہ یم کو جس نے اچھی طرح سادھ لیا ۔ اس کے لئے آگے کی منزل آسان ہے ۔

प्रह्लादश्चास्मि दैत्यानां कालः कलयतामहम्॥
मृगाणां च मृगेन्द्रोऽहं वैनतेयश्च पक्षिणाम्॥३०॥

پرہلادہ چا اسمی دیتیانام۔ کالا۔ کلیتام اہم (۳۰) مرگانام چا مرگیندروا اہم۔ وین تے یا۔ چا پکشی نام

ترجمہ

(اور ہے ارجن!) میں دیتوں میں پرہلاد اور گنتی کرنے والوں میں کال (وقت) ہوں۔ اور جانوروں میں (ان کا راجہ) شیر اور پرندوں میں (ونتا کا بیٹا) گرڑ ہوں (۳۰)

دوہا

دیتوں میں پرہلاد[1] اُرو مرگوں میں سنگھ بیر (۳۰) بلوانوں میں کال[2] اُرو گرڑ پکشی میں دھیر

पवनः पवतामस्मि रामः शस्त्रभृतामहम्॥
झषाणां मकरश्चास्मि स्रोतसामस्मि जाह्नवी॥३१॥

پوناہ پوتام اسمی۔ راما شستر بھرتام اہم (۳۱) جھشانام مکراشچا اسمی۔ سروت مام اسمی جاہنوی

ترجمہ

میں پوتر کرنے والوں میں وایو (اور) شستر دھاریوں میں رام ہوں۔ اور مچھلیوں میں مگرمچھ ہوں اور ندیوں میں شری بھاگیرتھی (گنگا) ہوں (۳۱)

دوہا

پاون میں مَیں پون ہوں گنگا ندیوں ماہیں (۳۱) شستر دھاری رام ہیں مگر[1] مین[2] کے ماہیں

سرگاणامादिरन्तश्च मध्यं चैवाहमर्जुन॥
अध्यात्मविद्या विद्यानां वादः प्रवदतामहम्॥३२॥

۱ے مگرمچھ　۲ے مچھلی

سرگانام آدی انتا چاہ۔ مدھیم۔ چا۔ ایواہم ارجن (۳۲) ادھیاتم ودیا ودیانام وادا پروَدتام اہم

ترجمہ

(اور اے ارجن) سرشٹیوں کا آدی (شروع) انت (آخیر) اور درمیان بھی میں ہی ہوں اور میں ودیاؤں میں ادھیاتم ودیا اور وادیوں میں واد (باہم بات چیت) میں مَیں تتو نرنے (حقیقت شناسی) کے لئے کیا جانے والا واد[3] ہوں (۳۲)

دوہا

آدی مدھیہ اُرو انت ہوں سرشٹی کا میں بیر (۳۲) برہم ودیا ودیاؤں میں واد وادیں دھیر

۱ے دیت بھی ایشور سے الگ نہیں ہیں۔ اور اُن میں بھی پرم بھگت پرہلاد مہاتما ہوئے ہیں

۲ے کال (وقت) سے ہی گنتی شروع ہوتی [illegible] سب کال کے بس میں ہیں (شریدھر)

अक्षराणामकारोऽस्मि द्वन्द्वः सामासिकस्य च॥
अहमेवाक्षयः कालो धाताहं विश्वतो मुखः॥३३॥

اکھشرانام اکاروِ اسمی ۔ دوِندو اسا ماسکسیہ چا (۳۳) اہم ایو اکھشئے کالا ۔ دھاتا اہم وِشوتو مکھاہ

ترجمہ

میں اکھشروں میں اکار (अ) ہوں ۔ اور سماسوں میں دوندو سماس[a] ہوں ۔ اور اکھشئے کال یعنی کال کا بھی مہا کال اور وراٹ سروپ سب کا دھارن پوشن کرنے والا بھی میں ہی ہوں (۳۳)

دوہا

اکھشر ماہیں اکار اُرو ۔ دوِندو سماس ہوں بیر (۳۳) دھاتا اکھشئے کال میں سروتکھ ہوں دھیر

मृत्युः सर्वहरश्चाहमुद्भवश्च भविष्यताम् ॥
कीर्तिः श्रीर्वाक्च नारीणां स्मृतिर्मेधा धृतिः क्षमा ॥३४॥

مرتیو سروہرہ چا اہم ۔ اُدبھوا چا بھوِشیتام (۳۴) کیرتی ۔ شری ۔ واک چا ناری نام سمرتی میدھا دھرتی کشما

ترجمہ

(اے ارجن) میں سب کا ناش کرنے والا مرتیو اور آگے ہونے والوں کی پیدائش کا کارن (بیج) ہوں ۔ اور استریوں میں کیرتی[5] ۔ شری[6] (شوبھا) بانی[7] ۔ سمرتی[8] ۔ میدھا[9] ۔ دھرتی[10] اور کشما[11] بھی میں ہی ہوں ۔ (۳۴)

دوہا

مرتیو ہرنے والوں میں ہونہار کا بیج (۳۴) کیرتی ۔ کشما ۔ شری واک اُرو میں ہی بدھی تیج

---

[3] واد بمعنی گفتگو ۔ اس کی تین قسمیں ہیں ۔ واد ۔ جلپ اور وتنڈا ۔ ان میں وتنڈا واد وہ ہے جس میں کوئی فیصلہ ہی نہ ہو سکے جلپ واد وہ ہے جس میں بولنے والا اپنی ہی ہانکتا جائے ۔ دوسرے کی نہ سُنے اور واد وہ ہے ۔ جو کسی بات کے نرنے کے لئے کیا جاتا ہے ۔ اس لئے یہی سب سے سریشٹ ہے ۔

[4] ۔ دوندو سماس میں یہ خوبی ہے ۔ کہ اس میں دونو پدوں کی برابری ہوتی ہے

[5] کیرتی ۔ شوبھا ۔ بدھی کشما وغیرہ یہ سات صفات استری لنگ (مؤنث) ہیں ۔ اس لئے یہ بھاو استریوں میں شامل ہیں اور پراکرمی پُرش کی یہ شوبھا ہیں ۔ یہ مندرجہ بالا صفات دھرم کی پتنیاں شمار ہوتی ہیں جیسے پرش کی شوبھا اس کی پتنی سے ہے ۔ ویسے ہی دھرم کی شوبھا اس کے ان سات گنوں سے ہے ۔ ان میں سے کیرتی جب زبان دھارک ہو جاتی ہے تب اسکی شہرت دیش دیشانتروں میں پھیل جاتی ہے یہ کیرتی ہے [6] شری ۔ دھرم ارتھ اور کام روپی دھن جسم کی شوبھا ۔ کانتی [7] بانی ۔ سرسوتی ۔ ہر ایک ودیا کی پرگٹ کرنے والی بانی [8] سمرتی ۔ تجربہ میں آئی ہوئی اور آزمودہ چیز کی یادداشت [9] میدھا گرنتھوں کو پڑھکر بہت سے ارتھوں کو دھارن کرنیوالی شکتی [10] دھرتی مصیبت میں انسان کو دلیر و رشانت رکھنے والی شکتی [11] کشما رنج اور خوشی میں بہت کو بگڑنے نہ دینا جس شخص میں مندرجہ بالا ساتوں صفات ہوتی ہیں ۔ وہ دھرماتما ہوتا ہے

बृहत्साम तथा साम्नां गायत्री छन्दसामहम्।
मासानां मार्गशीर्षोऽहमृतूनां कुसुमाकरः॥३५॥

برہت سام تتھا سامنام گایتری چھند سام اہم (۳۵) ماسانام مارگ شیرشو اہم رتونام کسماکرا

ترجمہ

اور میں گانے لائق شرتیوں میں برہت سام[۱] (اور) چھندوں میں گایتری[۲] اور مہینوں میں مارگ شیرش (مگھر)[۳] کا مہینہ اور رتوؤں میں بسنت رتو ہوں (۳۵)

دوہا

چھندوں میں گایتری ورہت سام میں پیر (۳۵) ماسوں میں مگھر رتو ہوں بسنت میں دھیر

द्यूतं छलयतामस्मि तेजस्तेजस्विनामहम्।
जयोऽस्मि व्यवसायोऽस्मि सत्त्वं सत्त्ववतामहम्॥३६॥

دیوتم چھل ئتیام اسمی تیجس تیجسوی نام اہم (۳۶) جیو اسمی ویوسایو اسمی ستوم ستووتام ہم

ترجمہ

میں چھل کرنے والوں میں جوا اور تیجسوی (پربھاوشالی) پرشوں کا تیج (پربھاو) ہوں۔ اور جیتنے والوں کا وجے ہوں (اور) نشچے کرنے والوں کا نشچے (نیز) ساتوک پرشوں کا ساتوک بھاو ہوں۔ (۳۶)

دوہا

چھلنے والوں میں جوا تیجسویوں میں تیج (۳۶) میں ہوں جے ویوسائے میں اُدیم ستو بیج

**تشریح** جوا جو کہ شاستر نشدھ کرم ہے۔ اسکو شری بھگوان نے اپنی وبھوتیوں میں کیوں گنا؟ اس جوئے کے کھیل میں لمحہ بھر میں کنگال امیر اور امیر کنگال بن جاتے ہیں۔ تخت شاہی بھی الٹ پلٹ ہو جاتے ہیں۔ اگر کل راجہ نل ایک بڑے راج کے مالک تھے۔ تو آج ہی ایک دھوتی پہنے ہوئے اپنی رانی دمینتی سمیت جنگلوں کی خاک چھان رہے ہیں۔ پانچوں پانڈو کو جوئے کی وجہ سے ہی راج پاٹ سے محروم ہو کر بن باس لینا پڑا تھا۔ اس نظارے کو دیکھ کر کون نہیں کہے گا۔ کہ

”دھنیہ تیری مایا تیریاں تو ہی جانے ۔ تو ڈاڈھا بے پرواہ قدرتاں تیریاں وغیرہ“

---

[۱] برہت سام ۔ ویدوں میں سام وید میں ہوں۔ یہ پہلے کہا ہے۔ اب سام کے بھید کہتے ہیں۔ ان میں برہت سام سرشیٹھ ہے جس میں اندر کی سرو ایشور روپ استتی کی گئی ہے

[۲] گایتری ۔ سب وید چھندوں میں ہیں۔ اس لئے ویدوں کو چھند بھی کہتے ہیں۔ ویدوں میں گایتری افضل ہے۔ کیونکہ گایتری منتر میں ویدوں کا سار آگیا ہے۔

[۳] مہابھارت کے زمانہ میں مہینوں کی گنتی مگھر سے ہی کی جاتی تھی۔ اس لئے سال کا پہلا مہینہ ہونے کی وجہ سے مگھر کو سرشیٹ کہا ہے

اسی لئے اس کو وبھوتیوں میں کہا ہے۔ یعنی چھلنے والی چیزیں لمحہ بھر میں اور کا اور رنگ دکھلا دیتی ہیں۔ اور جو ان سب میں پردھان ہے۔ صرف اتنا ہی مطلب ہے۔ مہابھارت اور برہم سوتروں وغیرہ میں جوئے کی نندا کی گئی ہے۔ یہ وبھوتیاں بھگوان کا سروپ نہیں ہیں۔ بلکہ بھگوان کی شکتی کو پرکاش کرنے والی ہیں۔ یہ جاننا چاہیئے۔ تب کوئی شک نہ رہیگا۔ بھگوان کے بھگت کو ان وبھوتیوں کا چنتن نہیں کرنا چاہیئے۔ بلکہ ان میں بھگوان کا چنتن کرنا چاہیئے۔

वृष्णीनां वासुदेवोऽस्मि पाण्डवानां धनंजयः ।

मुनीनामप्यहं व्यासः कवीनामुशना कविः ॥३७॥

وِرشنی نام واسُودیو واسمی۔ پانڈوانام دھننجیا (۳۷) منی نام اپی۔ اہم ویاسا۔ کوی نام اُوشنا کوی

ترجمہ

ورشنی بنسیوں میں واسودیو (کرشن) اور پانڈوؤں میں ارجن[1] اور منیوں میں وید ویاس[2] اور کویوں میں شکر آچاریہ کوی[3] بھی میں ہی ہوں (۳۷)

دوہا

وِرشنیوں میں میں کرشن ہوں ارجن پانڈو ماہیں (۳۷) مُنیوں میں ہوں ویاس[2] میں اُوشنا کویوں ماہیں

---

[1] اعتراض ہو سکتا ہے۔ کہ پانڈوؤں میں یدھشٹر بڑے دھارمک تھے۔ ان کو چھوڑ کر وبھوتیوں میں ارجن کو کیوں گنا۔ جواب صاف ہے۔ کہ ارجن کے برابر شور بیر اور کوئی نہیں تھا۔ یہی نہیں۔ بلکہ اس نے راج کو واپس لینے کے لئے بڑی بڑی مشکلات کو جھیل کر لاثانی تپ کیا ہے۔ جس راج کو یدھشٹر جوئے میں ہرا چکا تھا۔ ارجن تمام مشکلات و آزمائیشوں کے برداشت کرنے میں یدھشٹر سے بڑھ کر نکلا تھا۔ برہم چریہ برت کا سیون کرتے ہوئے طویل عرصہ تک بنوں میں رہنے کے دکھوں کا اس نے انوبھو بھی کیا ہوا تھا۔ تو بھی براہمن کی پکار سن کر اس کی گایوں کو چوروں سے چھڑانے کے لئے دروپدی کے ساتھ بیٹھے یدھشٹر کی پرواہ نہ کر کے ہتھیار لینے کے لئے اندر چلا گیا۔ جب گئوؤں کو چھڑا کر لایا۔ تو پھر پہلے کئے ہوئے نیم (عہد) کے مطابق یدھشٹر سے عرض کیا۔ کہ میں نے نیم کو توڑا ہے۔ اب بن کو جاتا ہوں۔ جب یدھشٹر نے اسے سمجھایا بجھایا تو ارجن نے جواب دیا

"دھرم میں بہانہ نہ ڈھونڈھے۔" یہ میں نے آپ ہی سے سنا ہے۔ میں سچائی سے نہیں پھسلوں گا۔ سچائی سے ہتھیار کو چھوتا ہوں۔"

مہابھارت آدی پرب ۲۱۵ - ۳۴۔ ان الفاظ سے ارجن کی بڑائی صاف طور پر نمایاں ہے۔ مگر سچ تو یہ ہے کہ جب ارجن دھنش لے کر کھڑا ہوتا تھا۔ تو بلا شبہ معلوم ہوتا تھا۔ کہ پانڈوؤں میں یہ شخص پرماتما کی وبھوتی ہے۔ اسی شریمد بھگوت گیتا کے انت میں بھی کہا ہے۔ کہ جہاں یوگیشور کرشن ہے۔ اور جہاں دھنردھاری ارجن ہے۔ وہاں ہی راج نیتی۔ وجے اور لکشمی اٹل ہے۔ یہ میری دیکھے کی اور سب لوگوں کی رائے ہے۔ اس لحاظ سے پانڈوؤں میں ارجن ہی سب سے افضل گنے جاتے ہیں۔

[2] ویاس جی۔ وید کی رکھشا۔ یوگ شاستر کی ویاکھیا۔ دھرم اور اتہاس کا پرچار کرنے کی وجہ سے مہرشی ویاس سب منیوں میں افضل ہیں۔ [3] کوی یعنی سوکشم وشیوں کے سمجھانے والوں میں شکر آچاریہ سب سے افضل ہیں۔

दण्डो दमयतामस्मि नीतिरस्मि जगीषताम् ॥
मौनं चैवास्मि गुह्यानां ज्ञानं ज्ञानवतामहम् ॥३८॥

ونڈو دمیتام اسمی ۔ نیتی اسمی جگیشتام (۳۸) مونم چا اسمی گوہیانام گیانم گیان وتام اہم

ترجمہ

اور دمن کرنے والوں کا ونڈ[۱] یعنی دمن کرنے (دُشٹوں کو سیدھا) کی طاقت میں ہوں۔ جیتنے کی اِچھا والوں کی نیتی (پالیسی) ہوں۔ اور گیان والوں کا تتو گیان بھی میں ہی ہوں (۳۸)

دوہا

دُشٹوں کا میں ونڈ ہوں گیانی کا میں گیان (۳۸) گپتوں میں میں مَون ہوں ۔ نیتی نیتی وان

यच्चापि सर्वभूतानां बीजं तदहमर्जुन ॥
न तदस्ति विना यत्स्यान्मया भूतं चराचरम् ॥३९॥

یت چا ۔ اپی ۔ سرو بھوتانام ۔ بیجم ۔ تت اہم ارجن (۳۹) نہ تت ۔ استی ۔ بنا ۔ یت ۔ سیات ۔ میا ۔ بھوتم ۔ چراچرم

ترجمہ

اور ہے ارجن! جو سب بھوتوں کی اُتپتی کا بیج (کارن) ہے ۔ وہ بھی میں ہی ہوں ۔ کیونکہ چر اور اچر کوئی بھی وستو نہیں ہے ۔ کہ جو میرے سے رہتا ہووے (اس لئے سب کچھ میرا ہی سروپ (ظہور) ہے (۳۹)

دوہا

سب بھوتوں کا مُول تُو جان مجھے اے بیر (۳۹) چر اچر برہمانڈ میں میں ہی ماہوں دِھیر

اب اس سارے اُدھیائے کا خلاصہ اگلے تین شلوکوں میں بیان کرتے ہیں۔

नान्तोऽस्ति मम दिव्यानां विभूतीनां परंतप ॥
एष तूद्देशतः प्रोक्तो विभूतेर्विस्तरो मया ॥४०॥

نہ انتو استی مم دِویانام ۔ وِبھوتی نام پرنتپ (۴۰) ایش ۔ تو ۔ اودیشتا پروکتو ۔ وِبھوتیر وِستر و میا

ترجمہ

ہے پرنتپ (ارجن) میری دِویہ وِبھوتیوں کا انت نہیں ہے ۔ یہ تو میں نے اپنی ... وِبھوتیوں کا وستار تیرے لئے نمونے کے طور پر (اختصار سے) کیا ہے ۔ (۴۰)

دوہا

میری دِویہ وِبھوتیاں تو اننت ہیں دھیر (۴۰) دِگ درشن ماتر تجھے بتلائیں یہ بیر (۴۰)

۱ ۔ ونڈ یعنی سزا کے خوف سے بھی انسان ... پاپ کرنے سے بچ جاتا ہے ۔ اس لئے ونڈ (سزا) بھی پرماتما کی وِبھوتی ہے ۔ منو جی نے کہا ہے ۔ کہ ونڈ خود دھرم رُوپ ہے ۔ ونڈ پاپ کا شودھک ہے ۔

यद्यद्विभूतिमत्सत्त्वं श्रीमदूर्जितमेव वा ॥
तत्तदेवावगच्छ त्वं मम तेजोंऽशसंभवम् ॥४१॥

یَدیَد وِبھوتی مت ستوم۔ شریمت اُورجتم۔ ایو۔ وا (۴۱) تت تت ایو۔ اوگچھ۔ توم۔ مم۔ تیجو انش سمبھوم

ترجمہ

(۴۱) اس لئے ہے ارجن! جو جو بھی وبھوتی یکت (جاہ و حشمت والی) اور کانتی یکت (پُر جلال) اور شکتی یکت (طاقتور) وستو ہے۔ اس کو تو میرے تیج کے انش سے ہی پیدا ہوا جان (۴۱)

دوہا

وستو شو بھاوان اور شری سمپن بلوان (۴۱) میرے ہی وہ تیج کے انش سے ارجن جان

अथवा बहुनैतेन किं ज्ञातेन तवार्जुन ॥
विष्टभ्याहमिदं कृत्स्नमेकांशेन स्थितो जगत् ॥४२॥

اتھوا۔ بہونا۔ ایتین۔ کم۔ گیانین۔ تو۔ ارجن (۴۲) وِشٹبھیا۔ اہم۔ ادم۔ کرتسنم ایکانشین ستتھا جگت

ترجمہ

اور ہے ارجن! اس بہت جاننے سے تیرا کیا پریوجن (مطلب) ہے (تو اتنا ہی جان لے کہ) میں اس سارے جگت کو (اپنی یوگ مایا کے) ایک انش ماتر سے دھارن کئے ہوئے ہوں) ۴۲۔ اس لئے مجھ کو ہی تو سے جان لینے پر نشن کرتارتھ ہو جاتا ہے۔

دوہا

بہت جان کر کیا کروگے تم ارجن بیر (۴۲) انش ماتر سے ہے رچا میں نے یہ سب ادھیر

یہاں پر شریمد بھگوت گیتا کا وبھوتی یوگ نامی دسواں ادھیائے ختم ہوا۔

بھیشم پرب میں ادھیائے ۳۴ ختم

# دسویں ادھیائے کا خلاصہ

یوں تو پرماتما سب جگہ ہی ہے۔ مگر شکتی روپ سے وہ کس طرح ہر ایک چیز میں موجود ہے۔ یہ دکھلانے کے لئے ہی اس ادھیائے میں وبھوتیوں کا ورنن کیا ہے۔ اور یہ ورنن (تفصیل) بھی بہت اختصار سے کیا گیا ہے۔ صرف بڑی بڑی وبھوتیوں کا بیان کیا ہے۔ اور آخر میں یہ بتلایا ہے۔ کہ یہ سارا سنسار میری ہی وبھوتی ہے۔ مگر یہ وبھوتی ہی سب کچھ نہیں ہے۔ یہ تو ایشور کی مہان شکتی کا ایک انش ماتر (پاشنگ) کا ہی ظہور ہے۔ ان وبھوتیوں کا اُپدیش کرتے ہوئے بھگوان نے دیوی وبھوتیوں کے ساتھ جوئے وغیرہ کو بھی وبھوتی ہی بتلایا ہے۔ کیونکہ ست اور است سبھی کچھ پرماتما کا ہی ظہور ہے مطلب کہ کوئی جگہ ایسی نہیں ہے جہاں ایشور کا ظہور نہ ہو

# گیارھواں (۱۱) اَدھیائے

## وِشوُرُوپ درشن یوگ

دسویں اُدھیائے میں جس وشو آتما کا درشن الگ الگ وِبھوتیوں میں الگ الگ کرایا گیا ہے۔ اسی وشو آتما کا مکمل وشوبرہمانڈ کے رُوپ (وراٹ رُوپ) میں درشن کرانے کے لئے یہ ادھیائے ہے۔ اس لئے اس کا نام وشورُوپ درشن یوگ ہے۔

# وراٹ رُوپ دیکھنے کے لئے ارجن کی پرارتھنا

(अर्जुन उवाच)

मदनुग्रहाय परमं गुह्यमध्यात्म संज्ञितम् ॥
यस्त्वयोक्तं वचस्तेन मोहोऽयं विगतो मम ॥१॥

(ارجن اُوداچ)

مدانُوگرہائے۔ پرمم۔ گُوہیم۔ اُدھیاتم۔ سنگیتم (۱) یت۔ توَیا۔ اُوکتم۔ وچہ۔ تین۔ موہو۔ ایم۔ وِگتام

ترجمہ

(اس طرح بھگوان کے بچن سُنکر ارجن بولا ہے بھگوان!) مجھ پر انوگرہ کرنے کے لئے (میرے کلیان کے لئے) آپ نے جو پرم گوہیہ (بہت ہی پُراسرار) ادھیاتم وشے کا بچن یعنی اُپدیش کیا ہے۔ اس سے میرا یہ اگیان (موہ) نشٹ ہوگیا ہے (۱)

دوہا

دُور ہوا موہ آپ کے سُن کر بچن مہیش! (۱) مم کلیان ہت گوہیہ تم نام ادھیاتم اپدیش

भवाप्ययौ हि भूतानां श्रुतौ विस्तरशो मया ॥
त्वत्तः कमलपत्राक्ष माहात्म्यमपि चाव्ययम् ॥२॥

بھوا پیایُو ہی بھُوتانام۔ شرُتو۔ وِسترشا میا (۲) توَتا۔ کمل پترآکھش۔ ماہاتمیم۔ اپی چا اَویہ یم

ترجمہ

کیونکہ ہے کمل نیتر! میں نے بھوتوں کی اُتپتی اور پرلے آپ سے وِستار پورؔوک سُنے ہیں۔ اور آپ کا اوناشی بھاو بھی سنا ہے (۲)

دوہا

کمل نین میں نے سُنا اُتپتی ارو لَے (۲) بھوتوں کا وِستار سے تو مہاتم کھشئے

एवमेतद्यथात्थत्वमात्मानं परमेश्वर ॥
द्रष्टुमिच्छामि ते रूप मैश्वरं पुरुषोत्तम ॥३॥

ایوم ۔ اتید ۔ یتھا آتتھ ۔ توم ۔ آتمانم پرمیشور (۳) درشٹم اچھامی تے روپم ایشورم پرشوتم

ترجمہ

ہے پرمیشور! آپ اپنے کو جیسا کہتے ہو ۔ یہ ٹھیک ویسا ہی ہے ۔ مگر ہے پرشوتم! میں آپ کے گیان ۔ ایشوریہ شکتی بل ۔ ویریہ اور تیج والے روپ کو پرتیکش دیکھنا چاہتا ہوں ۔ (۳)

دوہا

پرمیشور سب ستیہ ہے کہا آپ کا روپ (۳) چاہتا ہوں میں دیکھنا پر وہ وشوسروپ

मन्यसे यदि तच्छक्यं मया द्रष्टुमिति प्रभो ॥
योगेश्वर ततो मे त्वं दर्शयात्मान मव्ययम् ॥४॥

منیسے یدی تت شکیم ۔ میا درشٹم ۔ اتی پربھو (۴) یوگیشور تتو مے توم درشیا ۔ آتمانم ۔ اویہ ایم

ترجمہ

ہے پربھو! اگر آپ سمجھتے ہُوا۔ کہ میں آپ کا وہ روپ دیکھ سکتا ہوں ۔ تو ہے یوگیشور! آپ اپنے اوناشی سروپ کا مجھے درشن کرائیے (۴)

دوہا

سمجھو جانیں آپ جو ممکن ہت اے یوگیش (۴) تو اس وشو سروپ کو دکھلایئے جگدیش

ع ۱ ساتویں ادھیائے سے لے کر دسویں ادھیائے تک جو کچھ شری بھگوان نے فرمایا ہے ۔ ارجن کا اشارہ اسی کی طرف ہے ۔ مثلاً (۱) بھگوان سب سے پرے (سریشٹ) ہیں (۷ ۔ ۱۷) (۲) وہ آویکت (مخفی) رہ کر سب کو ویکت (پرگٹ) کرتے ہیں ۔ خود نرادھار (بے سہارا) ہیں ۔ مگر سب کے آدھار (آسرا یا سہارا) ہیں ۔ اسنگ (بے تعلق) رہ کر سب کا پالن پوشن کرتے ہیں ۔ سب میں رہ کر بھی سب سے الگ ہیں ۔ سرشٹی وغیرہ (پیدا) کرتے ہوئے اور نیک و بد کرموں کا پھل دیتے ہوئے بھی کرموں سے بدھ (مقید) نہیں ہوتے (۸ ۔ ۴ تا ۱۰) (۳) ان کی بھگتی کا سہارا پکڑنے سے پاپیوں کے پاپ چھوٹ جاتے ہیں ۔ اور وہ دھرماتما بن جاتے ہیں ۔ ان کی بھگتی میں کسی بیرونی آڈمبر کی ضرورت نہیں ہے ۔ صرف دل کا پریم چاہیئے ۔ پربھو کی بھگتی کا بہترین پھل پربھو کی پراپتی ہی ہے (۹ ۔ ۲۶ تا ۳۴) پرماتما کا پرانی مات پر ایک سا انوگرہ (نظر عنایت) ہے ۔ پرماتما میں پکشپات یا رورعایت نہیں ہے ۔ (۹ ۔ ۲۹) (۵) پرماتما کی وبھوتیاں سب جگہ پھیلی ہوئی ہیں ۔ اور ساری کائنات اُن کے ایک انش سے ہی بنی ہے ۔ (ادھیائے ۱۰) وغیرہ وغیرہ ۔

ع ۲ ۔ پیدائش ۔ قیام اور فنا کا کارن اور انتریامی روپ سے نشٹ کرنے والا ہونے سے بھگوان کا نام پربھو ہے ۔

# بھگوان کا وشوروپ دکھانا

جب ارجن نے اس طرح پرارتھنا کی۔ تب شری بھگوان نے اُسے اپنا وشوروپ دکھلانے کے لئے خبردار کرتے ہوئے کہا۔

(श्री॰भ॰उ॰) पश्य मे पार्थ रूपाणि शतशोऽथ सहस्रशः ॥

नाना विधानि दिव्यानि नानावर्णाकृतीनि च ॥५॥

(شری بھگوان اُواچ)

پشیہ مے پارتھ رُوپانی شتشو اتھ سہسرشاہ (۵) نانا وِدھانی دِویانی نانا ورنا آکِرتانی چ (۵)

ترجمہ

(شری کرشن بھگوان بولے) ہے پارتھ! میرے سینکڑوں اور ہزاروں طرح طرح کے بیشمار رنگوں اور شکلوں والے اور دویہ رُوپوں کو دیکھو (۵)

دوہا

اے پارتھ اب دیکھ تو شت ارو سہسر رُوپ (۵) نانا ورن آکرتی کے میرے دِویہ سروپ

पश्यादित्यान्वसून्रुद्रानश्विनौ मरुतस्तथा ॥

बहून्यदृष्टपूर्वाणि पश्याश्चर्याणि भारत ॥६॥

پشیہ آدِتیان وسون رُودران اشوِنو مروتا ستھا (۶) بہونی ادرشٹ پُوروانی پشیہ آشچریانی بھارت

ترجمہ

ہے بھرت بنسی ارجن! مجھ میں آدیتوں کو (ادِتی کے بارہ بیٹوں کو) (اور) آٹھ وسوؤں کو۔ گیارہ رُودروں کو اور دونوں اشونی کمار کو اور انچاس مروت گنوں کو۔ اسی طرح اور بھی بہت سے پہلے نہ دیکھے ہوئے آشچریہ مے کر حیرت انگیز رُوپوں کو تم دیکھو (۶)

دوہا

وسو رُدر۔ آدتیہ ارو مروت اشونی بیر (۶) دیکھ سبھی آشچریہ کو جو نہ دیکھا دھیر

इहैकस्थं जगत्कृत्स्नं पश्याद्य सचराचरम् ॥

मम देहे गुडाकेश यच्चान्यद्द्रष्टुमिच्छसि ॥७॥

اِہ ایک ستھم جگت کِرتسنم۔ پشیہ۔ آدیہ سچراچرم (۷) مم دیہے گڈاکیش یت چانیت دِرشٹم اِچھسی

---

علہ پیارے ناظرین! اب شری بھگوان ارجن کو عجیب و غریب رُوپ دکھلانے والے ہیں۔ وہ بھگوان کا وراٹ رُوپ ہے۔ وراٹ روپ کا درشن کیا ہے؟ جاننا چاہئے۔ کہ مطابق شروتی برہمانڈ اس شوتی پرماتما کا شریر ہے اسی سے پرانی پیدا ہوتے رہتے ہیں اور اسی میں لے (فنا) ہوتے رہتے ہیں دنیا کے سب کاروبار اسی کے شریر میں ہو رہے ہیں اور جو کچھ بھی جڑ چیتن ہیں سب اسی شریر میں ہیں اور تمام اسی کے رُوپ ہیں جس طرح ہمارا شریر جیوآتما سے جیوت جاگرت ہے تاسی طرح یہ وشوروپی شریر اس پرماتما پربھو سے جیوت جاگرت ہے۔ اسی لئے وراٹ کو پرش کہا ہے۔

ترجمہ

ہے ارجن! اب تم میرے شریر میں ایک جگہ اکٹھے ہوئے چراچر سمیت سارے جگت کو دیکھو۔ نیز اور بھی جو کچھ دیکھنا چاہتے ہو (وہ بھی دیکھو) (۷)

دوہا

گڈاکیش سب چراچر اور سبھی کچھ آج (۷) دیکھو میرے شریر میں ایکترت یلراج

न तु मां शक्यसे द्रष्टुमनेनैव स्वचक्षुषा ॥
दिव्यं ददामि ते चक्षुः पश्य मे योगमैश्वरम् ॥८॥

نہ تو مام شکیہ سے درشٹم انین ایو سوچکھشا (۸) دویم دوامی تے چکھشو۔ پشیہ مے یوگم ایشورم

ترجمہ

مگر مجھ کو ان اپنی پراکرت (مادی) آنکھوں کے ذریعے تم نہ دیکھ سکو گے۔ اس لئے میں تمہیں دویہ آنکھیں دیتا ہوں۔ (۸)

دوہا

پران آنکھوں سے نہیں دیکھ سکو گے بیر (۸) دیکھو دویہ درشٹی سے مم یوگ ایشوریہ دھیر

تشریح: آنکھ سے ہی ساری دُنیا اور اس کی چیزوں کو دیکھتے ہیں۔ مگر اس سنسار میں سنسار کے مالک پرماتما کو اور دُنیا کی چیزوں میں اس کے ہاتھ کو وہی لوگ دیکھ سکتے ہیں۔ جن کو اس دشوپتی کی کرپا سے دویہ نیتر ملا ہے۔ یہ دویہ نیتر کیا ہے؟ یہ بھگتی سے بھرپور اور گیان سے چمکتا ہوا شدھ پوتر من ہے۔ یہ ارجن کی طرح انہی کو ملتا ہے۔ جس پر بھگوان کی کرپا ہوتی ہے۔

مندرجہ بالا بچن کہ کر بھگوان نے ارجن کو وشو روپ دکھایا۔ اس روپ کو دیکھ کر ارجن نے جو کچھ دیکھا۔ وہ استتی کے روپ میں شری بھگوان سے نویدن کیا۔ یہ بات آگے کے چھ شلوکوں میں سنجے راجہ دھرت راشٹر کو بتلاتے ہیں۔

(संजय उवाच) एवमुक्त्वा ततो राजन्महायोगेश्वरो हरिः ॥
दर्शयामास पार्थाय परमं रूपमैश्वरम् ॥९॥

(سنجے اوواچ)

ایوم اکتو اتتو راجن! مہایوگیشور دھری ۹ درشیاماس پارتھائے پرم روپم ایشورم

ترجمہ

(سنجے نے کہا) ہے راجن! مہایوگیشور ہری (سب پاپوں کے ناش کرنے والے بھگوان) نے اس طرح کہ کر اس کے بعد ارجن کو اپنا پرم ایشوریہ والا دویہ سروپ دکھلایا (۹)

سنجے بولا

دوہا

ایسا کہ شری کرشن نے ارجن کو اے بھوپ (۹) دکھلایا تب اپنا پرم ایشوریہ رُوپ (۹)
وُہ رُوپ کیسا تھا؟

अनेकवक्त्रनयनमनेकाद्भुतदर्शनम्॥
अनेकदिव्याभरणं दिव्यानेकोद्यतायुधम्॥१०॥

انیک وکتر نینم - انیک اُدبھت درشنم (۱۰) انیک دِویہ آبھرنم - دِویا نیک اُدتیا یُدھم

ترجمہ

وُہ رُوپ انیک (بے شمار آنکھوں ومُنہ) والا اور انیک آنکھوں والا انیک عجیب وغریب درشنوں (نظاروں) والا۔ بہت سے دِویہ بھوشنوں والا اور بہت سے دِویہ استروں والا تھا (۱۰)

دوہا

انیک مکھ نیتر بھو اُدبھت درشیہ انیک (۱۰) دھارن کر بھوشن بہن مالا پُشپ انیک۔

दिव्यमाल्याम्बरधरं दिव्यगन्धानुलेपनम्॥
सर्वाश्चर्यमयं देवमनन्तं विश्वतोमुखम्॥११॥

دِویہ مالیامبر دھرم - دِویہ گندھا نولیپنم (۱۱) سروآشچریہ میم دیوم اننت وِشو تو مکھم

ترجمہ

(اس طرح کے) دِویہ مالا اور وستروں (کپڑوں) کو دھارن کئے ہوئے (اور) دِویہ گندھ (خوشبو) لگائے ہوئے اور سب طرف سے آشچریہ والے (حیرت انگیز) بے انت (لامحدود) وراٹ سروپ پرم دیو پرمیشور کو (ارجن نے) دیکھا (۱۱)

دوہا

سُندر وستر شستر اور دِویہ مالا گندھ بھوپ اچرج بے انت تھا سرب مکھ وہ رُوپ
اور ہے راجن! اس وراٹ سروپ کا پرکاش کیسا تھا؟

दिवि सूर्यसहस्रस्य भवेद्युगपदुत्थिता॥
यदि भाः सदृशी सा स्याद्भासस्तस्य महात्मनः॥१२॥

دِوی سُوریہ سہسر سیہ - بھویدیُگ پت اُتھتا (۱۲) یدی بھا سدرسی سا سیات - بھاسا تسیہ مہاتمن

ترجمہ

آکاش (آسمان) میں ہزاروں سورجوں کے ایک ساتھ طلوع ہونے سے پیدا ہوا جو پرکاش ہووے۔ وہ بھی اس وِشو رُوپ پرماتما کے پرکاش کے شاید ہی برابر ہووے (۱۲)

دوہا

چمکیں گر آکاش میں سہسر سُوریہ اک ساتھ (۱۲) کنچت اِنش پرکاش کے سم ہووے وہ ناتھ

**تشریح**

اس کا یہ مطلب نہیں۔ کہ سچ مچ ہزار سورجوں کی روشنی بھگوان کی کسی قدر جیوتی کے برابر ہے۔ سچ تو یہ ہے۔ کہ بھگوان کی جیوتی کروڑوں مادّی سورجوں کو روشن کرتی ہے اور پھر بھی وہ جیوتی مکمل ہے۔ اور مادّی سورجوں کی روشنی سے اس کی تشبیہہ نہیں دی جا سکتی۔ یہاں ارجن کا مطلب صرف یہ ہے۔ کہ اگر ایسا ہو۔ تو ممکن ہے۔ کہ کسی قدر مطابق ہو۔ کیونکہ اس کے سوا انسانی دماغ میں اور کوئی تشبیہہ بن ہی نہیں سکتی۔

तत्रैकस्थं जगत्कृत्स्नं प्रविभक्तमनेकधा ।।
अपश्यद्देवदेवस्य शरीरे पाण्डवस्तदा ।।१३।।

تترایک ستھم جگت کرتسنم۔ پرمی بھکتم۔ انیک دھا (۱۳) اپشیت دیو دیوسیہ شریرے پانڈوس تدا

ترجمہ

(اور ہے راجن! ایسے حیرت انگیز روپ کو دیکھتے ہوئے) پانڈو پُتر ارجن نے اس وقت کئی طرح سے منقسم ہوئے یعنی الگ الگ (طور) سے جگت کو اُس دیوؤں کے دیو شری کرشن بھگوان کے جسم میں ایک جگہ دیکھا (۱۳)

دوہا

دیو دیو کے شریر میں ارجن نے سنسار (۱۳) ایکترت دیکھا سکل جُدے جُدے بیوہار

بھگوان کے اس وراٹ روپ کو دیکھ کر ارجن نے کیا کہا۔ اب یہ سنجے راجہ دہرت راشٹر کو بتلاتے ہیں

ततः स विस्मयाविष्टो हृष्टरोमा धनंजयः ।।
प्रणम्य शिरसा देवं कृताञ्जलिरभाषत ।।१४।।

تتا سا وسمیا وِشٹو۔ ہرشٹ روما دھننجئے (۱۴) پرنمیا شرسا دیوم کرتا نجلی را بھاشتا ہ (۱۴)

ترجمہ

اس کے بعد تعجب سے بھرا ہوا اور خوشی سے جس کے رونگٹے کھڑے ہو گئے تھے۔ وہ ارجن اس وراٹ روپ پرماتما کو شردھا بھگتی کے ساتھ سر جھکا کر پرنام کر کے ہاتھ جوڑے ہوئے بولا (۱۴)

دوہا

وسمئے سے رومانچ ہو دو کر جوڑے بیر (۱۴) ارجن بولا دیو سے سیس نوائے دھیر

(अर्जुन उ०) पश्यामि देवांस्तव देव देहे सर्वांस्तथा भूतविशेषसङ्घान् ।।
ब्रह्माणमीशं कमलासनस्थमृषींश्च सर्वानुरगांश्च दिव्यान् ।।१५।।

ارجن اوواچ

پشیامی دیوان تو۔ دیو دیہے۔ سروان تتھا بھوت وشیش سنگھان
برہمانم۔ ایشم۔ کمل آسن ستھم رشین چا سروان اُرگان چا دِویان (۱۵)

ترجمہ | ارجن بولا۔ ہے دیو! میں آپ کے جسم میں سارے دیوتاؤں کو اور بہت سے بھوت پرانیوں کے سموہوں (گروہوں)

کو کمل کے آسن پر بیٹھے ہوئے برہما کو اور مہادیو کو اور سارے رشیوں کو اور دویہ سرپوں کو دیکھتا ہوں (۱۵)

دوہا

سب پرانی سرب دیو سب ناگ رشی سب ایش (۱۵) دیکھت ہوں تو دیہہ میں برہم دیو دیویش

अनेक बाहूदर वक्त्र नेत्रं पश्यामि त्वां सर्वतोऽनन्तरूपम् ॥
नान्तं न मध्यं न पुनस्तवादिं पश्यामि विश्वेश्वर विश्वरूप ॥१६॥

انیک باہو ادر۔ وکتر۔ نیترم۔ پشیامی توام سرودو انت رُوپم
۔ انتم نہ مدھیم نہ پُنیہ تو آدم۔ پشیامی وشولیشور وشو رُوپ (۱۶)

ترجمہ

اور ہے وشولیشور! (سارے وشو کے سوامی!) آپ کو انیک ہاتھ۔ پیٹ۔ منہ اور آنکھوں والا اور سب طرف سے انیک صورتوں والا دیکھتا ہوں۔ ہے وشو رُوپ! میں آپ کے انت کو دیکھتا ہوں۔ نہ درمیان کو اور نہ شروع (آغاز) کو ہی دیکھتا ہوں آپ کے انت۔ درمیان اور شروع کا پتہ نہیں ہے۔ (۱۶)

دوہا

بہو باہو مکھ نین اُدر آدی مدھیہ نہ انت (۱۶) وشو رُوپ ویشولیشور! دیاپک اور اننت

किरीटिनं गदिनं चक्रिणं च तेजोराशिं सर्वतो दीप्तिमन्तम् ॥
पश्यामि त्वां दुर्निरीक्ष्यं समन्ताद् दीप्तानलार्क द्युतिमप्रमेयम् ॥१७॥

کریٹنم گدنم۔ چکرم چا۔ تیجو راشم۔ سرو تو۔ دیپتیم انتم (۱۷) پشیامی توام دُرنریکشیم سمنتات دیپت انل آرک دیتیم پریمیم

ترجمہ

(اور ہے وشنو!) میں آپ کو مکٹ۔ چکر اور گدا دھارن کئے ہوئے سب طرف سے پرکاش مان تیج کا بھنڈار ریکھ (سورج اور اگنی کے شعلوں کی مانند جوتی والے مادی آنکھوں سے نہ دیکھے جانے والے اور اپرمے جس کے متعلق یہ نہیں کہا جا سکتا کہ وہ ایسے ہے) سروپ کو سب طرف سے دیکھتا ہوں (۱۷)

دوہا

کریٹ گدا چکر لئے جیوتی وان سب ٹھور (۱۷) روی اگنی سم دیپتی اپرمے چھوں اور

त्वमक्षरं परमं वेदितव्यं त्वमस्य विश्वस्य परं निधानम् ॥
त्वमव्ययः शाश्वत धर्म गोप्ता सनातनस्त्वं पुरुषो मतो मे ॥१८॥

توم اکھشرم پرمم وید تویم۔ توم اسیہ وشوسیہ پرم ندھانم
توم اویہ شاشوت دھرم گوپتا۔ سناتنا توم پُرشو متا مے (۱۸)

ترجمہ

(اس لئے ہے بھگوان!) آپ ہی جاننے لائق پرم اکھشر (اوناشی برہم) ہیں۔ اور آپ ہی اس جگت کے پرم آشرے ہیں۔ آپ ہی انادی دھرم کے رکھشک ہیں۔ اور اوناشی سناتن پُرش بھی آپ ہی ہیں۔ ایسی میری رائے ہے (۱۸)

دوہا

پرم گئے ۰ اکھشر پرم تم ہو وشو ندھان (۱۸) تم اویہ رکھشک دھرم پرش سناتن جان

अनादिमध्यान्तमनन्तवीर्य मनन्तबाहुं शशिसूर्यनेत्रम् ।
पश्यामि त्वां दीप्तहुताशवक्त्रं स्वतेजसा विश्वमिदं तपन्तम् ॥१९॥

اناوی مدھیانتم ۰ انرت ویریم ۰ انرت باہم ۰ ششی سوریہ نیترم
پشیامی توام دیپت ہتاشں وکترم ۰ سوتیجسا ۰ وشوم ادم تپنتم (۱۹)

ترجمہ

(ہے پرمیشور میں) آپ کو آدی انرت اور مدھیہ سے رہت (اور) انرت سامرتھ والا اور انرت ہاتھوں والا اور چاند سورج روپی نیتروں والا (چاند اور سورج جس کی آنکھیں ہیں) جلتی اگنی کی مانند مکھ والا اور اپنے تیج سے اس جگت کو تپاتا ہوا دیکھتا ہوں (۱۹)

دوہا

روی ششی چکھشو مکھ ۰ انل جگ نج تیج تپائے (۱۹) آد ۰ انت مدھیہ رہت ۰ امرت بل بھج توہی لکھائے

द्यावापृथिव्योरिदमन्तरं हि व्याप्तं त्वयैकेन दिशश्च सर्वाः ।
दृष्ट्वाद्भुतं रूपमुग्रं तवेदं लोकत्रयं प्रव्यथितं महात्मन् ॥२०॥

دیاوا پرتھوی ادم انتم ہی دیاپتم توئیا ایکین دشا چا سیروا
درشٹوا ادبھتم روپم اگرم توا ادم لوک ترئیم پرویتھم مہاتمن (۲۰)

ترجمہ

(اور) ہے مہاتمن! یہ سورگ اور پرتھوی کے درمیان کا سارا آکاش اور سب دشائیں (اطراف) ایک آپ سے ہی پور ہیں ۔ اور آپ کے اس الوکک (لاثانی) اور بھینکر (خوفناک) روپ کو دیکھ کر تینوں لوک کانپ رہے ہیں (۲۰)

دوہا

پرتھوی اور آکاش بیچ دشا اور ہو ویپت (۲۰) اگر ادبھت مکھ روپ ہے ترلوکی بھے بھیت

अमी हि त्वां सुरसंघा विशन्ति केचिद्भीताः प्राञ्जलयो गृणन्ति ।
स्वस्तीत्युक्त्वा महर्षिसिद्धसंघाः स्तुवन्ति त्वां स्तुतिभिः पुष्कलाभिः ॥२१॥

امی ہی توام سرسنگھا ۰ وشنتی ۰ کیچد بھیتا پرانجلیو گرنتی (۲۱)
سوستی اُکتوا ۰ مہرشی سِدھ سنگھا ۰ ستُو ۰ ونتی توام ستُتی بھی پشکلابھی

ترجمہ

(اور ہے گوبند!) یہ دیوتاؤں کے سموہ (گروہ) آپ میں ہی پرویش کرتے ہیں اور کئی ایک خوفزدہ ہو کر ڈرے ہوئے ہاتھ جوڑ کر آپ کے نام اور گنوں کا اُچارن کرتے ہیں اور مہرشی اور سدھوں کے سموہ سوستی (کلیان ہووے کلیان

ہو وے) ایساکہ کر اُتم اُتم استوتروں کے ذریعے آپ کی اُستتی کرتے ہیں (۲۱)

دوہا

سُرگن سب شرنی پڑیں کر جوڑے بھے بھیت (۲۱) "سوستی" سوستی کہ رشی بسدّھ کریں استتی میت

रुद्रादित्या वसवो ये च साध्या विश्वेऽश्विनौ मरुतश्चोष्मपाश्च ॥
गन्धर्व यक्षासुर सिद्ध संघा वीक्षन्ते त्वां विस्मिताश्चैव सर्वे ॥२२॥

رُدّر آدِتیا وسوو. یے چا سادھیا. وِسوے اشونو مروتا چا اُشم پا چا
گندھرو یکش آسُر سِدھ سنگھا وِکھشنتے توام وِسمِتا چا ایو سروے (۲۲)

ترجمہ

(اور ہے پرمیشور!) جو گیارہ رُودر اور بارہ آدتیہ اور آٹھ وسو اور سادھیہ گن اور وشوے دیوا اور اشونی کمار اور مُروت گن اور پتروں کے سموہ اور گندھرو یکش راکھشس اور سِدّھ گنوں کے سموہ ہیں۔ وہ سب ہی حیرت زدہ ہو کر آپ کی طرف دیکھ رہے ہیں (۲۲)

دوہا

رُدّر آدِتیہ وسو رِشو دیو. مروت اُرو یکش کار (۲۲) دیت پتر گندھرو سِدھ وِسمِت لکھیں اپار

रूपं महत्ते बहुवक्त्रनेत्रं महाबाहो बहुबाहूरुपादम् ॥
बहूदरं बहुदंष्ट्राकरालं दृष्ट्वा लोकाः प्रव्यथितास्तथाहम् ॥२३॥

رُوپم مہتے بہو وکتر نیترم. مہا باہو بہو باہو اُرو پادم
بہو اُدرم. بہو دنشٹرا کرالم درشٹوا لوکاہ پرویتھتا تتھا ہم (۲۳)

ترجمہ

(اور) ہے مہاباہو! آپ کے بہت مکھ اور نیتروں والے اور بہت ہاتھوں جانگھوں اور پاؤں والے اور بہت پیٹ والے اور بہت سے خوفناک جبڑوں والے مہان رُوپ کو دیکھ کر سب لوگ بیاکل ہو رہے ہیں۔ اور میں بھی بیاکل ہو رہا ہوں (۲۳)

دوہا

بہو مکھ. نیتر باہو پدارو. اُدر داڑھ وِکرال (۲۳) کانپ رہے سب لوک لکھ اور یہی مم حال

नभःस्पृशं दीप्तमनेकवर्णं व्यात्ताननं दीप्तविशालनेत्रम् ॥
दृष्ट्वा हि त्वां प्रव्यथितान्तरात्मा धृतिं न विन्दामि शमं च विष्णो ॥२४॥

نبھا سپرشم. دِیپتم انیک ورنم. ویات آننم دیپت وِشال نیترم
درشٹوا ہی توام پرویتھتا انتر آتما. دھرتم نہ وندامی شمم چا وِشنو (۲۴)

ترجمہ. کیونکہ ہے وشنو! آکاش کو چھونے والے جگ مگ کرتے ہوئے انیک شکلوں والے اور پھیلائے ۔۔۔۔

ہوئے مکھوں اور روشن (چمکدار) بڑی بڑی آنکھوں والے آپ (کے اس ورات روپ) کو دیکھ کر مجھے بھیت انتہ کرن (ڈرے ہوئے دل) والا میں دھیرج اور شانتی کو نہیں پاتا ہوں (۲۴)

دوہا

دیاپک تیجسوی ورن نانا مکھ پھیلائے (۲۴) دیاکل ہوں لکھ روپ یہ وشنو دھیرج جائے

दंष्ट्राकरालानि च ते मुखानि दृष्ट्वैव कालानलसन्निभानि।
दिशो न जाने न लभे च शर्म प्रसीद देवेश जगन्निवास॥२५॥

دنشٹرا کرالانی چاتے مکھانی درشٹ ویو کالانل سنّبھانی
دشو نہ جانے نہ لبھے چا شرم - پرسید دیویش جگن نواس (۲۵)

ترجمہ

(اور ہے بھگوان) آپ کے وکرال جبڑوں والے اور پرلے کال کی اگنی کی مانند روشن مکھوں کو دیکھ کر میں دشاؤں کو نہیں جانتا ہوں (دشا یعنی اطراف کا گیان بھی بھول گیا ہوں) اور سکھ (شانتی) کو بھی نہیں پاتا ہوں۔ اس لئے ہے دیوتاؤں کے ایشور! ہے جگن نواس! خوش ہوجئے (۲۵)

دوہا

کال اگنی سم داڑھ مکھ - دارون لکھ تو ایش (۲۵) دشا گیان جاتا رہا کر پا کرو دیویش

अमी च त्वां धृतराष्ट्रस्य पुत्राः सर्वे सहैवावनिपालसंघैः।
भीष्मो द्रोणः सूतपुत्रस्तथासौ सहास्मदीयैरपि योधमुख्यैः॥२६॥
वक्त्राणि ते त्वरमाणा विशन्ति दंष्ट्राकरालानि भयानकानि।
केचिद्विलग्ना दशनान्तरेषु संदृश्यन्ते चूर्णितैरुत्तमाङ्गैः॥२७॥

امی چا توام دہرت راشٹرسیہ پُترا سروے - سہہ الیو - اونی پال سنگھئی
بھیشم و دروناسُوت پُترس تتھا سو - سہہ اسمدیئ - اپی یودھ مکھئی (۲۶)
وکترانی تے تورمانا وشنتی - دنشٹرا کرالانی بھیانکانی
کیچد ولگنا دشنانتریشو - سندرشینتے چورنی تئی اُوتم انگئی (۲۷)

ترجمہ

(اور میں دیکھتا ہوں کہ) وہ سب ہی دہرت راشٹر کے بیٹے راجاؤں کے سموہ سمیت آپ میں داخل ہوتے ہیں اور بھیشم پتامہ - درونا چاریہ اور وہ کرن اور ہماری طرف کے بھی بڑے بڑے یودھاؤں سمیت سب کے سب (۲۶) بڑی تیزی سے آپ کے وکرال جبڑوں والے خوفناک مکھوں میں داخل ہوتے ہیں - اور کئی ایک چورچور ہوئے سروں والے آپ کے دانتوں کے بیچ میں لگے ہوئے نظر آتے ہیں (۲۷)

دوہا

دہرت راشٹر سُت. درون اور بھیشم کرن نرلیش
اور ہماری طرف کے بھی سب یودھا ایش (۲۶)
تیز گتی سے جات ہیں بھینکر مکھ میں اور
اور کئی تو داڑھ میں ہوئے چکنا چور (۲۷)

यथा नदीनां बहवोऽम्बुवेगाः समुद्रमेवाभिमुखा द्रवन्ति ॥
तथा तवामी नरलोकवीरा विशन्ति वक्त्राण्यभिविज्वलन्ति ॥२८॥

یتھا ندی نام. بہوو امبو ویگا. سمدرم ایوا بھی مکھا دروی
تتھا توامی نرلوک ویرا وشنتی وکترانی ابھی وجولنتی (۲۸)

ترجمہ

اور ہے وراٹ سروپ! جیسے ندیوں کے بہت سے جل کے بہاو سمندر ہی کی طرف دوڑتے ہیں. یعنی سمندر میں ہی داخل ہوتے ہیں ویسے ہی وہ شور بیر منشیوں کے گروہ بھی آپ کے جلتے ہوئے روشن مکھوں میں جا رہے ہیں (۲۸)

دوہا

ندیاں جیسے ویگ سے جائیں ساگر ماہیں (۲۸) ایسے ہی نرلوک جن جائیں تو مکھ ماہیں

यथा प्रदीप्तं ज्वलनं पतङ्गा विशन्ति नाशाय समृद्धवेगाः ॥
तथैव नाशाय विशन्ति लोकास्तवापि वक्त्राणि समृद्धवेगाः ॥२९॥

یتھا پردیپتم. جولنم پتنگا. وشنتی ناشائے سمردھ ویگا
تتھا ایو ناشائے وشنتی لوکا. تواپی. وکترانی سمردھ ویگا (۲۹)

ترجمہ

اور جیسے پتنگ (موہ کے بس ہو کر) نشٹ ہونے کے لئے جلتی اگنی میں بڑی تیزی سے داخل ہوتے ہیں. ویسے ہی یہ سب لوگ بھی اپنے ناش کے لئے آپ کے مکھوں میں بڑی تیزی سے داخل ہو رہے ہیں. (۲۹)

دوہا

جیسے جلتی آگ میں جل پتنگ مر جائے (۲۹) تیسے تیرے مکھوں میں سب ہی رہے سمائے

लेलिह्यसे ग्रसमानः समन्ताल्लोकान्समग्रान्वदनैर्ज्वलद्भिः ॥
तेजोभिरापूर्य जगत्समग्रं भासस्तवोग्राः प्रतपन्ति विष्णो ॥३०॥

لیلی ہیسے گرس مانا سمنتات لوکان سمگران وودنی جولدبھی
تیجو بھی آپوریہ. جگت سمگرم بھاسا. تو. اگرا. پرتپنتی وشنو (۳۰)

ترجمہ

(اور آپ ان) سارے لوگوں کو جلتے ہوئے مکھوں سے گراس کرتے ہوئے (لقمہ بناتے ہوئے) سب طرف سے چاٹ رہے ہیں۔ ہے وشنو! آپ کا تیز پرکاش سارے جگت کو تیج سے بھرپور کرکے تپا رہا ہے۔ (۳۰)

دوہا

چاٹ رہے ہو جیبھ کر گراس سبھی کو ایش (۳۰) جگت بھرا تو تیج سے تپتا ہے جگدیش

आख्याहि मे को भवानुग्ररूपो नमोऽस्तु ते देववर प्रसीद ॥
विज्ञातुमिच्छामि भवन्तमाद्यं नहि प्रजानामि तव प्रवृत्तिम् ॥३१॥

آکھیاہی مے کو بھوان اُگر رُوپو۔ نمو استو تے دیوور پرسید
وگیاتم اچھامی بھونتم آدیم نہی پرجانامی تو پرورتم (۳۱)

ترجمہ

(ہے بھگوان! کرپا کرکے) مجھے بتلایئے۔ کہ آپ اُگر رُوپ والے کون ہیں۔ ہے دیوتاؤں میں سرلیشٹ! آپ کو نمسکار ہووے۔ آپ پرسن ہو جیئے۔ آدی سروپ آپ کو میں تتو سے (حقیقی طور سے) جاننا چاہتا ہوں۔ کیونکہ آپ کی پرورتی کو میں نہیں جانتا۔ (آپ یہ کیا کر رہے ہیں۔ میری کچھ سمجھ میں نہیں آتا) (۳۱)

دوہا

نمسکار ہو دیوور آدی اُگر سروپ (۳۱) کون آپ پرسن ہو کہیئے اپنا رُوپ

تشریح: مطلب یہ کہ میں نہیں جانتا۔ آپ نے یہ رُوپ کیوں دھارن کیا ہے؟ مجھے بتایئے۔ اس کے جواب میں شری بھگوان آگے اپنا سروپ بیان کرتے ہوئے یہ بتلاتے ہیں۔ کہ میں نے یہ سروپ کیوں اختیار کیا ہے؟

شری بھگوان اوواچ

(श्री भ. उवाच)

कालोऽस्मि लोकक्षयकृत्प्रवृद्धो लोकान्समाहर्तुमिह प्रवृत्तः ॥
ऋतेऽपि त्वां न भविष्यन्ति सर्वे येऽवस्थिताः प्रत्यनीकेषु योधाः ॥३२॥

کالو اسمی۔ لوک کھشے کرت۔ پرورودھو۔ لوکان سماہرتم اِہیہ پرورتا
رِتے اَپی۔ توام نہ بھوِشینتی سروے۔ یےاوستھتا۔ پرتینی کیشو یودھا

ترجمہ

اس طرح ارجن کے سوال کرنے پر شری بھگوان بولے ہے ارجن! (میں) لوگوں کا ناش کرنے والا مہاکال ہوں۔ اس وقت ان لوگوں کو نشٹ کرنے کے لئے پرورت (مستعد) ہوا ہوں۔ اس لئے جو دشمن کی فوج میں کھڑے ہوئے یودھا لوگ ہیں۔ وہ سب تیرے بنا..... بھی نہیں بچینگے۔ یعنی اگر تو یدھ نہ کریگا۔ تو بھی یہ میرے ہاتھ سے نشٹ ہو ہی جائیں گے (۳۲)

دوہا

سرشٹی کے سنگھار کو ہوں میں کال مہان (۳۲) تم بن بھی مر جائیں گے یہ سب یودھا جان

ادی بھگتم چا بھوتیشو۔ وِبھکتم اِو چا استھتم (۱۶) بھوت بھرتری چا تت گئے ام۔ گرِسنشنو پربھوشنو چا

ترجمہ

وہ پربھو ادی بھگت یعنی ایک ہے (اس کے ٹکڑے نہیں ہو سکتے) پھر بھی وہ آکاش کی طرح سب چراچر پرانیوں کے اندر الگ[1] الگ (منقسم) ہوا سا معلوم ہوتا ہے۔ وہی جاننے یوگیہ پرماتما ہی وشنو روپ سے سب بھوتوں کا دھارن پوشن کرنے والا اور رُدر روپ سے فنا کرنے والا اور برہما روپ سے سب کا پیدا کرنے والا ہے (۱۶)

دوہا

سب بھوتوں میں ایک رس بٹا ہوا ہے ایش دھارک اُتپادک اُرو ناشک گئے جگدیش

ज्योतिषामपि तज्ज्योतिस्तमसः परमुच्यते ॥
ज्ञानं ज्ञेयं ज्ञानगम्यं हृदि सर्वस्य विष्ठितम् ॥१७॥

جیوتی شام۔ اپی۔ تت جیوتی تمسہ پرم اُچیہ تے (۱۷) گیانم گئے ام۔ گیان۔ گمیم۔ ہردی سروسیہ وشٹھتم

ترجمہ

(اور) وہ برہم جیوتیوں کا بھی جیوتی۔ مایا (تاریکی) سے بہت ہی پرے کہا جاتا ہے۔ پھر وہ پرماتما بودھ سروپ اور جاننے کے یوگیہ ہے۔ اور تتو گیان (گیان کے مندرجہ بالا بیس[2] سادھنوں) سے پراپت ہونے والا اور سب کے ہردے میں واس کرتا ہے۔ (۱۷)

دوہا

جیوتیوں کی جیوتی پرے تم سے اُس کو جان گئے سکل ہردے بست گیان گمیہ اُرو گیان

इति क्षेत्रं तथा ज्ञानं ज्ञेयं चोक्तं समासतः ॥
मद्भक्त एतद्विज्ञाय मद्भावायोपपद्यते ॥१८॥

اِتی کھشیترم تتھا گیانم گئے ام۔ چا اُکتم۔ سماستا (۱۸) مد بھگتا ایتد وِگیائے مدبھاوائے اُپ پدیہ تے

ترجمہ

(ہے ارجن!) یہ کھشیتر اور گیان اور گئے (جاننے یوگیہ پرماتما) کا سروپ اختصار سے کہا گیا ہے۔ اس کو تتو سے جان کر میرا بھگت میرے سروپ کو پراپت ہوتا ہے (یعنی مجھ میں مل جاتا ہے) (۱۸)

دوہا

کہا ہی سنکھشیپ سے کھشیتر سُ گئے اُرو گیان (۱۸) مور بھگت یہ جان کر مم پراپت ہو جان

---

[1] جیسے نبھا آکاش غیر منقسم شدہ ہو کر بھی گھڑوں میں الگ الگ کی مانند پرتیت ہوتا ہے۔ ویسے ہی پرماتما سب بھوتوں میں ایک روپ سے بھرپور ہو کر بھی الگ الگ کی طرح پرتیت ہوتا ہے۔

[2] شلوک ۵ و ۶ میں وِکار سہت کھشیتر کا سروپ کہا ہے [3] شلوک ۷ سے گیارہ تک گیان یعنی گیان کا سادھن کہا ہے۔ [4] شلوک ۱۲ سے ۱۷ تک گئے یعنی کھشیترج کا سروپ کہا گیا ہے

# پرکرتی اور پرش

प्रकृतिं पुरुषं चैव विद्ध्यनादी उभावपि ॥
विकारांश्च गुणांश्चैव विद्धि प्रकृतिसंभवान् ॥१९॥

پرکرتم پرشم چا ایو ۔ ودھی ۔ انادی ابھاوپی (۱۹) وکاران چاگنان چا ایو ۔ ودھی پرکرتم سمبھوان

ترجمہ

پرکرتی یعنی ترگن مئی میری مایا اور پرش یعنی جیو آتما ۔ ان دونو کو تو انادی جان اور راگ دویش دیغرہ وکاروں کو اور ترگن آتمک (تینوں گنوں والے) سارے پدارتھوں کو بھی پرکرتی سے ہی پیدا ہوا جان (۱۹)

دوہا

پرکرتی ارو پرش یہ جان انادی دوئے (۱۹) وکار ارو گن کی پرکرتی سے اُتپتی ہوئے

कार्यकरणकर्तृत्वे हेतुः प्रकृतिरुच्यते ॥
पुरुषः सुखदुःखानां भोक्तृत्वे हेतुरुच्यते ॥२०॥

کاریہ کرن کرترتوے ۔ ہیتو پرکرتی اُدچیہ تے (۲۰) پرشا سکھ دُکھانام ۔ بھوکتری توے ہیتو اُدچیہ تے

ترجمہ

کاریہ[1] اور کرن[2] کے پیدا کرنے میں ہیتو پرکرتی کہی جاتی ہے اور پرش (جیو آتما) سکھ دکھ کے بھوگنے میں ہیتو کہا جاتا ہے (مطلب یہ کہ پرکرتی سے پیدا ہوئے اس شریر میں جیو آتما سکھ دکھ کے بھوگنے والا ہے) (۲۰)

دوہا

ہیتو کاریہ کرن میں پرکرتی ہے بیر (۲۰) سکھ دکھ بھوگے جیو یہ کہیں گیانی دھیر

पुरुषः प्रकृतिस्थो हि भुङ्क्ते प्रकृतिजान्गुणान् ॥
कारणं गुणसङ्गोऽस्य सदसद्योनिजन्मसु ॥२१॥

پرشاہ پرکرتی ستھوہی بھنکتے پرکرتی جان گنان (۲۱) کارنم گن سنگو اسیہ ۔ سد اسد یونی جنمسو (۲۱)

ترجمہ

پرکرتی[3] میں ستھت (رہتا ہوا) پرش ہی پرکرتی سے پیدا ہوئے تینوں گنوں والے سب پدارتھوں کو بھوگتا ہے (اور ان گنوں

---

ع[1] آکاش ۔ وایو ۔ اگنی ۔ جل ۔ پرتھوی یہ پنچ مہا بھوت ہیں جن کے شبد ۔ سپرش ۔ روپ ۔ رس ۔ گندھ یہ پانچ کاریہ ہیں ع[2] ۔ بدھی ۔ اہنکار اور من ۔ کان ۔ چمڑہ ۔ زبان آنکھ ۔ ناک اور واک ۔ ہاتھ ۔ پاؤں ۔ اُپستھ ۔ اور گدا ان تیرہ کا نام کرن ہے ۔

ع[3] ۔ یہاں پرکرتی کا لفظ کا ارتھ گیتا ادھیائے ۷ شلوک ۱۴ میں کہی ہوئی بھگوان کی ترگن مئی مایا سمجھنی چاہیئے ۔

کا سنگ (لگاؤ) ہی اس جیو آتما کے اچھی بُری جونیوں میں جنم لینے ہیں کارن[1] ہے ۔

उपद्रष्टानुमन्ता च भर्ता भोक्ता महेश्वरः ॥
परमात्मेति चाप्युक्तो देहेऽस्मिन्पुरुषः परः ॥२२॥

اُپ درشٹا ۔ انو منتا چا ۔ بھرتا ۔ بھوگتا مہیشور (۲۲) پرماتم ایتی چاپی اُکتا ۔ دیہے اسمن پُرشا پرا

ترجمہ

(ہے ارجن ۔ اصل میں تو یہ) پُرش (جیو یا ایشور) اس دیہہ میں رہتا ہوا بھی پرے یعنی ترگن مئی مایا سے الگ ہی ہے ۔ صرف ساکھشی (درشٹا) ہونے سے دیکھنے والا ۔ انومتی دینے والا ہونے سے انو منتا (صلاح دینے والا) سب کو دھارن کرنے والا ہونے سے بھرتا (پالک) جیو رُوپ سے بھوگتا (بھوگنے والا) برہما وغیرہ کا بھی سوامی ہونے سے مہیشور اور سچدانند ہونے سے پرماتما کہا گیا ہے (۲۲)

دوہا

درشٹا پالک بھوگتا اُنومنتا ہے بیر (۲۲) پرم پُرش اس دیہہ سے پرہی جانو دھیر

پُرش اور پرکرتی کو اس طرح الگ الگ جاننے کا پھل کیا ہوتا ہے ۔ یہ کہتے ہیں ۔

य एवं वेत्ति पुरुषं प्रकृतिं च गुणैः सह ॥
सर्वथा वर्तमानोऽपि न स भूयोऽभिजायते ॥२३॥

ایوم ویتی پُرشم ۔ پرکرتم چا گنیہ سہہ (۲۳) سروتھا ورتمانو اپی ۔ نہ سا بھویو ۔ ابھی جایتے

ترجمہ

اس طرح پُرش کو اور گنوں کے سہت پرکرتی کو جو منش تتو سے جان لیتا ہے ۔ وہ سب طرح سے برتتا ہوا (سنسار کے کام کرتا ہوا) بھی پھر جنم نہیں لیتا ہے (۲۳)

دوہا

جو جانے یہ پُرش اور پرکرتی گن سہت (۲۳) سرب کرم کرتا ہوا جنم نہیں پُنہ لیت

**تشریح** یہ جو سارا سنسار دکھائی دے رہا ہے ۔ پرکرتی (مایا) کا کاریہ ہونے سے ناپائیدار فانی ۔ جڑ اور تغیر پذیر ہے ۔ اور جیو آتما نتیہ ۔ چیتن ۔ نِروکار ۔ اوناشی اور شدھ بودھ سروپ سچدانند گھن پرماتما کا ہی انش ہے ۔ اس طرح سمجھ کر سمپورن مایا کے پدارتھوں کا سنگ بالکل ترک کر کے پرم پُرش پرماتما میں ہی ایکی بھاو سے مگن رہنے کا نام پرکرتی اور پُرش کو تتو سے جاننا ہے

## ادھکاری بھید سے پرماتما کے جاننے کے سادھن

ध्यानेनात्मनि पश्यन्ति केचिदात्मानमात्मना ॥



[1] مطلب یہ کہ ستوگن کے تعلق سے دیوی یونی میں ۔ رجوگن کے تعلق سے منش یونی میں اور تموگن کے تعلق سے پشو پکشی وغیرہ نیچ جونیوں میں جنم ہوتا ہے ۔

अन्ये सांख्येन योगेन कर्मयोगेन चापरे ॥२४॥

دھیانین آتمنی پشینتی۔ کیچد۔ آتمانم آتمنا (لہم ۲) انیے سانکھیئن یوگین کرم یوگین چا اپرے

ترجمہ۔ (ہے ارجن اس پرم پُرش) پرماتما کو کتنے ہی منش تو شدھ ہوئی سوکھشم بدھی سے دھیان کے ذریعے ہردے میں دیکھتے ہیں۔ اور کتنے ہی گیان یوگ کے ذریعے دیکھتے ہیں (اس طرح) کتنے ہی (اس پرماتما کو) نشکام کرم یوگ کے ذریعے دیکھتے ہیں۔ (لہم ۲)

دوہا

دھیان یوگ سے لکھت کو اپنے اندر ایش (لہم ۲) کرم یوگ اُرو سانکھیہ سے کوئی لکھیں جگدیش

تشریح: اونچے درجے کے یوگی یا اُتم ادھکاری سب طرف سے چت کو ہٹا کر اُسے آتما میں لگا دیتے ہیں۔ اس طرح دھیان کا پرواہ لگاتار جاری رہنے سے اُن کا انتہ کرن شدھ ہو جاتا ہے۔ تب انہیں اپنے ہی اندر آتما۔ پرماتما دکھائی دینے لگتا ہے۔ اس کی ودھی ادھیائے چھ شلوک ۱۱ تا ۱۳ میں بتلائی گئی ہے۔ سانکھیہ یعنی گیان یوگ والے ایسا وچار کرتے ہیں کہ ست۔ رج اور تم تین گُن ہیں۔ آتما سناتن اور اُن کے کاموں کو دیکھنے والا ہے۔ اور ان گنوں سے الگ ہے۔ اس طرح وچار کرنے والے آتما میں آتما کو آتما کے ذریعے دیکھتے ہیں۔ اس کا بیان ادھیائے ۲ شلوک ۱۱ سے ۳۰ تک میں وستار پوروک کیا گیا ہے۔ تیسرے کرم یوگی ہیں جو سارے کرم ایشور کے نمت کرتے ہیں۔ اور پھل کی خواہش کو ترک کر کے نشکام کرموں کے ذریعے اپنے چت کو شدھ کر کے پرماتما کو پا لیتے ہیں۔ ان کا ذکر ادھیائے ۲ شلوک ۴۷ سے اخیر تک تفصیل سے کیا گیا ہے

अन्ये त्वेवमजानन्तः श्रुत्वान्येभ्य उपासते ॥
तेऽपि चाति तरन्त्येव मृत्युं श्रुति परायणाः ॥२५॥

انئے تُو ایوم اجانناہ۔ شرتوا۔ انیے بھیا۔ اپاستے (۲۵) تے اپی۔ چا۔ اتی۔ ترنتی ایو۔ مرتیوم شرتی پرائینا

ترجمہ

(مگر جو دھیان۔ گیان اور کرم یوگ کچھ نہیں جانتے۔ ان میں سے) کئی تھوڑی عقل والے پُرش اس طرح نہ جانتے ہوئے دوسروں سے (یعنی گیانی پُرشوں سے) سن کر ہی اُپاسنا کرتے ہیں۔ وہ شردھا سے سن کر اس پر عمل کرنے والے پُرش بھی مرتیو روپی سنسار ساگر سے بلا شبہ تر جاتے ہیں۔ (۲۵)

دوہا

جو یہ سب نہیں جانتے بھجن کریں سُن بیر (۲۵) شردن پرائن پُرش وہ بھی تر جاویں دھیر

تشریح: مطلب یہ کہ جو انپڑھ ہیں۔ گیان۔ دھیان کچھ نہیں جانتے۔ وہ بھی مہاتماؤں کا سنگ کر کے اُن کے کہنے کے مطابق شردھا سے بھگوان کی بھگتی کر کے اس سنسار ساگر سے تر جاتے ہیں۔ بھگوان کا دربار گیانی اگیانی اعلےٰ ادنےٰ سب کے لئے کھلا ہے۔ کسی کو اس میں آنے کی منا ہی نہیں ہے۔

سنسار کے سارے پدارتھ کھشیتر اور کھشیتر گیہ کے سنیوگ سے ہی پیدا ہوئے ہیں۔ یہ کہتے ہیں۔

क्षेत्रक्षेत्रज्ञसंयोगात्तद्विद्धि भरतर्षभ ॥२६॥

یاوَت سنجائیتے کنچت ستوم۔ ستھاور جنگمم (۲۶) کھشیتر کھشیتر گیہ سنیوگات تد وِدّھی بھرت ارشبھ

ترجمہ

ہے ارجن! اس سنسار میں جو کچھ بھی ستھاور جنگم وستو پیدا ہوتی ہیں۔ ان سبھوں کو تو کھشیتر اور کھشیتر گیہ کے سنیوگ سے پیدا ہوا جان (۲۶) مطلب یہ کہ پرکرتی اور پُرش کے باہمی سمبندھ سے ہی سارا جگت قائم ہے۔ حقیقت میں تو سارا جگت فانی اور ناپائیدار ہے (۲۶)

دوہا

جو کچھ اُتپن ہوت ہے چراچر جگ مان (۲۶) کھشیتر کھشیتر گیہ یوگ سے اُپتی ارجن جان

समं सर्वेषु भूतेषु तिष्ठन्तं परमेश्वरम् ॥

विनश्यत्स्वविनश्यन्तं यः पश्यति स पश्यति ॥२७॥

سمم سرویشو بھوتیشو تشٹھنتم پرمیشورم (۲۷) وِنشیتسو۔ اوِنشیتم یا پشیتی سا پشیتی

ترجمہ

(اس طرح جان کر) جو پُرش نشٹ ہوتے ہوئے (تغیر پذیر) سب چراچر بھوتوں میں ناش رہت پرمیشور کو سم بھاو سے موجود دیکھتا ہے۔ وہی دیکھتا ہے۔ (۲۷) مطلب یہ کہ جو فانی یعنی تغیر پذیر چیزوں میں بھی لافانی پرماتما کو ایک جیسا دیکھتا ہے۔ وہی گیانی ہے

دوہا

سب بھوتوں میں ایشور رہتا ایک سمان (۲۷) ناشی ہیں اوناشی جو جانے گیانی مان (۲۷)

समं पश्यन्हि सर्वत्र समवस्थितमीश्वरम् ॥

न हिनस्त्यात्मनात्मानं ततो याति परां गतिम् ॥२८॥

سمم پشین ہی سروتر۔ سمم اوستھتم ایشورم (۲۸) نہ ہنستی آتمنا آتمانم تتو یاتی پرام گتم (۲۸)

ترجمہ

کیونکہ وہ (گیانی) پُرش سب میں سمان بھاو سے موجود پرمیشور کو دیکھتا ہوا اپنے آپ کو نشٹ نہیں کرتا ہے (یعنی جسم کے نشٹ ہونے پر آتما کا ناش ہونا نہیں مانتا ہے) اس لئے وہ پرم گتی کو پاتا ہے۔ (۲۸)

دوہا

سب میں ارجن جو لکھے ایشور کو سم بھاو (۲۸) نشٹ کرے نہ آپ کو پرم گتی سو پاو

سنسار میں جو اختلاف نظر آتا ہے۔ وہ پرکرتی کے ذریعے کئے گئے کرموں کی وجہ سے ہی ہے۔ یہ کہتے ہیں

प्रकृत्यैव च कर्माणि क्रियमाणानि सर्वशः ॥

यः पश्यति तथात्मानमकर्तारं स पश्यति ॥२९॥

پرکرتیا- ایوچا کرمانی - کریاما نانی سروشاہ (۲۹) یا پشیئی تتھاتمانم اکرتارم سا پشیئتی

ترجمہ

اور جو پُرش سارے کرموں کو سب طرح سے پرکرتی سے ہی کئے ہوئے دیکھتا ہے اور آتما کو اکرتا (نہ کرنے والا) دیکھتا ہے - یعنی وہی گیانی ہے - (۲۹)

دوہا

کرتی ہے سارے کرم پرکرتی ہی بیر (۲۹) جیو اکرتا جو لکھے سو گیانی ہے دھیر

यदा भूत पृथग्भाव मेकस्थ मनु पश्यति ॥
तत एव च विस्तारं ब्रह्म संपद्यते तदा ॥३०॥

یدا بھوت پرتھگ بھاوم - ایک ستھم - انوپشیتی (۳۰) تت ایو چا وستارم برہم سمپدیہ تے تدا

ترجمہ

(اور یہ پرش) جس وقت بھوتوں کے نیارے نیارے بھاو (اختلاف) کو ایک پرماتما کے سنکلپ کے آدھار سے ہی قائم دیکھتا ہے - اور اس پرماتما کے سنکلپ سے ہی سارے برہمانڈ کا وستار دیکھتا ہے - اس کال میں سچدانند گھن برہم کو پراپت ہوتا ہے (۳۰)

دوہا

سب بھوتوں کو ایک میں تھر جانے وستار (۳۰) اسی ایک ہمیں لکھت جو ہو بھوساگر پار

अनादित्वान्निर्गुणत्वात्परमात्मायमव्ययः ॥
शरीरस्थोऽपि कौन्तेय न करोति न लिप्यते ॥३१॥

انادِت وات - نرگن توات - پرماتما - ایم اویہ یا (۳۱) شریرستھا - اپی - کونتے نہ کروتی نہ لپیہ تے

ترجمہ

ہے ارجن! انادی ہونے سے اور گُن اتیت (نرگن) ہونے سے یہ اوناشی پرماتما شریر میں رہتا ہوا بھی حقیقت میں نہ تو کچھ کرتا ہے اور نہ لپایمان ہوتا ہے (کسی کرم کا اُسے بندھن نہیں ہوتا) (۳۱)

دوہا

انادی نرگن وہ پربھو اوناشی ہے بیر (۳۱) دیہہ میں بندھن رہت اُرو رہے اکرتا دھیر

کیسے اُسے بندھن نہیں ہوتا - اسے مثال سے واضح کرتے ہیں -

यथा सर्व गतं सौक्ष्म्या दाकाशं नोपलिप्यते ॥
सर्वत्रावस्थितो देहे तथात्मा नोपलिप्यते ॥३२॥

یتھا سروگتم - سوکھشمات آکاشم نہ اُپ لپیہ تے (۳۲) سروترا وستھتو دیہے تتھا آتما نہ اُپ لپیہ تے

---

ع ارتھات اس بات کو تتو سے سمجھ لیتا ہے - پرکرتی سے پیدا ہوئے سارے گن ہی گنوں میں برتتے ہیں اور آتما نرلیپ و نروکار ہے -

ترجمہ

جس طرح سب جگہ ویاپک (پھیلا) ہوا آکاش سوکھشم (لطیف) ہونے کے کارن لپائمان ... نہیں ہوتا ہے۔ ویسے ہی دیہہ میں سب جگہ... بھرا ہوا آتما بھی (نرگن ہونے کے کارن دیہہ کے گنوں سے لپائمان نہیں ہوتا ہے (۳۲)

دوہا

جیسے سوکھشم سروگت ویوم[۱] لپت نہ ہوئے (۳۲) تیسے ایشور دیہہ میں ارجن لپت نہ ہوئے

اب سورج کی مثال سے سب جگہ اس کا پرکاش دکھلاتے ہیں

यथा प्रकाशयत्येकः कृत्स्नं लोकमिमं रविः॥
क्षेत्रं क्षेत्री तथा कृत्स्नं प्रकाशयति भारत॥३३॥

یتھا پرکاشیتی ایکا۔ کرتسنم لوکم امم رَوِی (۳۳) کھشیترم کھشیتری تتھا کرتسنم پرکاشیتی بھارت

ترجمہ

ہے ارجن! جس طرح ایک ہی سورج اس سارے سنسار کو روشن کرتا ہے اسی طرح ایک ہی آتما سارے کھشیتر کو روشن کرتا ہے (۳۳) مطلب یہ کہ نتیہ بودھ سروپ ایک آتما کی ہی ستا سے سرشٹی کی ساری جڑ وستوئیں پرکاشت ہوتی ہیں۔

دوہا

جیسے اک روی کرت ہے سب جگ میں پرکاش (۳۳) ویسے کھشیترگیہ کرت ہے کھشیتر میں پرکاش

क्षेत्रक्षेत्रज्ञयोरेवमन्तरं ज्ञानचक्षुषा॥
भूतप्रकृतिमोक्षं च ये विदुर्यान्ति ते परम्॥३४॥

کھشیتر کھشیترگیو۔ ایوم۔ انترم گیان چکھشوشا (۳۴) بھوت پرکرتی موکھشم چا یے وِدُریانتی تے پرم

ترجمہ

اس طرح کھشیتر اور کھشیترگیہ کے بھید کو اور وکار سہت پرکرتی سے چھوٹنے کے اُپائے کو جو پرش گیان کی آنکھوں سے تتو سے جانتے ہیں۔ وہ مہاتما جن ہی پرم پرماتما کو پراپت ہوتے ہیں۔ (۳۴)

دوہا

کھشیتر کھشیترگیہ بھید جو گیان چکھشو سے بیر (۳۴) جانیں بندھن رہت ہو سو پراپت ہوں دھیر

(یہاں پر شریمد بھگوت گیتا کا کھشیتر کھشیترگیہ وبھاگ یوگ نامی تیرھواں ادھیائے ختم ہوا)

(بھیشم پرب میں ادھیائے ۳۷ ختم)

---

[۱] آکاش

[۱] ارتھات کھشیتر کو جڑ۔ وکاری۔ تغیر پذیر اور فانی جاننا اور کھشیترگیہ کو نتیہ چیتن وکار رہت اور اوناشی جاننا ہی ان کے بھید کو جاننا ہے۔

# تیرھویں اَدھیائے کا خلاصہ

**کھشیتر** یعنی جسم یا یہ وشو برہمانڈ کیا ہے؟ یہ بتلانے کے لئے چھٹے شلوک میں پرکرتی کے ۲۴ تتو گنائے ہیں۔ مگر ان چوبیس تتوں سے ہی تمام جگت کا سروپ سامنے نہیں آتا۔ ۲۴ تتوں سے بنے ہوئے اس جسم یا جڑ جگت کے پرے جو پرش یا پرم پرش ہے وہ تو ہے ہی۔ مگر اس جسم کے جو کارن ہیں۔ یعنی اچھیا۔ دویش سکھ دکھ وغیرہ ان کا بھی وچار ہونا چاہئے۔ ساتویں شلوک میں ان سب کو کھشیتر کا بھاو ہی بتلایا ہے۔ اور اس طرح سے تمام ستھول اور سوکشم جگت کا بودھ کرا دیا ہے۔ اس طرح وکاروں سمیت کھشیتر کا بیان کر کے یہ بتلایا۔ کہ جس پرش کو اس کھشیتر کا اس طرح کا عملی گیان حاصل ہو جاتا ہے۔ اس کی کیا حالت ہوتی ہے۔ گیانی پرش کے جو لکھشن ہیں۔ ان کا اسی لئے شلوک ۸ سے ۱۲ تک میں بیان کیا گیا ہے۔ اس کے بعد کھشیترگیہ کا بیان شروع ہوتا ہے۔ یہ جو کھشیتر ہے اس کھشیترگیہ سے پھیلایا گیا ہے۔ اسی کا گیان گیان ہے۔ وہی گئے (جاننے لائق) ہے۔ وہ ست بھی نہیں ہے اور است بھی نہیں یعنی وہ فانی یا تغیر پذیر پرکرتی (مادہ) بھی نہیں ہے اور انادی مول پرکرتی بھی نہیں۔ اس لئے سب اندریوں کے وشیوں میں اس کا آبھاس ہونے پر بھی وہ اندریہ رہت ہے۔ وہ سب کو دھارن کرتا اور ضبط میں رکھتا ہے۔ مگر خود تمام قیود (بندھنوں) سے آزاد ہے۔ گنوں کا بھوگتا ہے۔ مگر نرگن ہے۔ مطلب یہ کہ سگن۔ نرگن۔ ویکت (ظاہر) اویکت (باطن) ست۔ است سب کچھ وہی ہے۔ وہ دور ہے۔ کیونکہ وشو برہمانڈ مایا سے ڈھکا ہونے کے باعث اس کو نہیں جانتا۔ مگر وہ نزدیک بھی ہے۔ اتنا نزدیک ہے کہ اس سے زیادہ دوسری کوئی چیز نزدیک نہیں ہے۔ کیونکہ وہ سب جگہ حاضر ناظر ہے۔ سب کے دلوں میں موجود ہے۔ وہ ایک ہے مگر سب میں ہے۔ اور انیک روپوں میں دکھائی دیتا ہے۔ اس طرح اٹھارھویں شلوک تک کھشیترگیہ کا بیان کیا۔

اس کے بعد کھشیتر۔ کھشیترگیہ یعنی پرکرتی اور پرش کا باہم کیا تعلق ہے۔ یہ بتلاتے ہوئے شری بھگوان نے فرمایا کہ پرکرتی اور پرش دونو ہی انادی ہیں۔ اور ست رج اور تم تینوں گن اور ان کا وستار (پھیلاؤ) پرکرتی سے ہی ہوتا ہے۔ پرش (جیو آتما) پرکرتی میں رہ کر ان گنوں کی وجہ سے ہی اچھی بری جونیوں (جسموں) کو حاصل کرتا ہے۔ ورنہ حقیقت میں وہ آزاد ہے۔ گن (ست۔ رج اور تم) ہی سب کچھ کرتے کراتے ہیں۔ مگر اس کا کارن کھشیتر اور کھشیترگیہ کا سنیوگ ہے۔ یہ سنیوگ پیدا نہیں ہوتا تو کوئی چیز پیدا نہیں ہوتی۔ اسی طرح سرشٹی کا یہ کارخانہ چل رہا ہے۔ روزانہ کئی طرح کے تغیر و تبدل ہو رہے ہیں۔ مگر آتما سمان روپ سے رہتا ہے۔ انادی اور نرگن ہونے کی وجہ سے جسموں میں رہ کر بھی یہ نہ کچھ کرتا ہے۔ اور نہ اسے کسی کرم کا بندھن ہی ہوتا ہے۔ کھشیتر اور کھشیترگیہ میں یہی فرق ہے۔ آتما آزاد ہے اور پرکرتی مقید ہے۔

## موکھش نام ہے پرکرتی سے چھوٹنے کا

یہ گیان جس کو ہو جاتا ہے۔ وہ آتم روپ میں لین ہو جاتا ہے۔ یعنی موکھش کو حاصل کر لیتا ہے۔

# چودھواں ادھیائے
# گن تری وبھاگ یوگ

تیرھویں ادھیائے میں کھشیتر ۔ کھشیترگیہ وبھاگ بتلاتے ہوئے یہ کہا جا چکا ہے ۔ کہ جنم مرتیو وغیرہ تمام سرشٹی کا کارن پرکرتی ہے ۔ اِسی پرکرتی کے گُنوں سے یہ سارا کاروبار چل رہا ہے ۔ (ادھیائے ۱۳ ۔ شلوک ۲۱) اس لئے اب یہ بتلانے کی ضرورت ...... ہوئی ۔ کہ یہ گُن کیا چیز ہیں اور کس طرح ان سے سب کرم ہوا کرتے ہیں ۔ اس لئے اس ادھیائے میں گُن تری وبھاگ (ست ۔ رج اور تم تینوں گُنوں کی تقسیم) بتلایا جائے گا ۔ جس سے اس دُنیا کے بننے بگڑنے کا راز معلوم ہو جائے گا ۔ اور گُنوں سے پرے جو گُنوں سے آزاد (نِرگُن) برہم ہے ۔ اس کا دھیان آسان ہو جائیگا ۔ یہ سب راز ارجن کو بتلانے کے لئے اپنے شری مکھ سے

(श्री॰भ॰उवाच) परं भूय: प्रवक्ष्यामि ज्ञानानां ज्ञान मुत्तमम् ॥
यज्ज्ञात्वा मुनय: सर्वे परां सिद्धि मितो गता: ॥१॥

(شری بھگوان اوواچ)

پرم بھُویا پر وکھشیامی گیانانام گیانم اُتمم (۱) یت گیاتوا مُنیا سروے ۔ پرام سِدھم اِتاہ گتاہ

ترجمہ

اس کے بعد شری کرشن بھگوان بولے ۔ ہے ارجن ! میں پھر تم کو گیانوں میں بھی بہت ہی اُتم پرم گیان (آگے) کہونگا ۔ کہ جس کو جان کر سب منی لوگ اس سنسار سے (مُکت ہوکر) پرم سِدھی کو پا گئے ہیں (۱)

دوہا

پھر میں کہتا ہوں تجھے وہ سردا اُتم گیان ۔ جان جسے منی سب ہوئے اُتم سِدھی وان

اس گیان کی یہ کتنی بڑی مہما ہے ۔ کہ

इदं ज्ञानमुपाश्रित्य मम साधर्म्य मागता: ॥
सर्गेऽपि नोपजायन्ते प्रलये न व्यथन्ति च ॥२॥

اِدم گیانم اُپاشرِتیا مم سادھرمیم آگتاہ (۲) سرگے اَپی نہ اُپ جائنتے پرلئے نہ وِیتھنتی چا

ترجمہ

اس گیان کا آشرہ لے کر (حاصل کر کے) جو پُرش میرے سروپ کو پراپت ہوتے ہیں ۔ وہ سرشٹی کے آدی (جب کہ دُنیا بن رہی ہوتی ہے) میں بھی جنم نہیں لیتے اور پرلے کال (فنا کے وقت) بھی بیاکل (دکھی) نہیں ہوتے ہیں ۔ کیونکہ اُن کی نگاہ میں میرے

سوائے (یا مجھ سے الگ) اور کوئی چیز ہے ہی نہیں

دوہا

پراپت ہوں مم بھاو جو پراپت کر یہ گیان (۱) سرشٹی میں نہ جنم لیں پرلے دکھ نہ مان

# سرشٹی کی اُتپتی کیسے ہوتی ہے؟

मम योनिर्महद्ब्रह्म तस्मिन्गर्भं दधाम्यहम् ॥
संभवः सर्वभूतानां ततो भवति भारत ॥३॥

مم یونی مہت برمھ۔ تسمن گربھم ددھامی اہم (۳) سمبھوا سرو بھوتانام تتو بھوتی بھارت

ترجمہ

ہے ارجن! میری مہت برمھ روپ پرکرتی یعنی ترگن مئی مایا (سب بھوت پرانیوں کی) یونی دگربھا دھان کا استھان) ہے (اور) میں اس میں گربھا (چیتن روپ بیج کو) رکھتا (ستھاپن کرتا) ہوں۔ اس سے ہے ارجن! سب پرانی پیدا ہوتے ہیں (۳)

دوہا

پرکرتی یونی مری تا میں بھارت بیر (۳) میر گربھا دھان سے پرانی جنمیں دھیر

تشریح — پرکرتی یونی ہے۔ اس میں گربھ یعنی جیو کو پرماتما ڈالتے ہیں۔ اس طرح سے سب جیووں کی پیدائش ہوتی ہے۔ ہے ارجن! صرف سرشٹی کے آغاز میں ہی میں اس طرح جیووں کو پیدا نہیں کرتا۔ بلکہ سدا ایسا ہی ہوتا رہتا ہے

کیونکہ

सर्वयोनिषु कौन्तेय मूर्तयः संभवन्ति याः ॥
तासां ब्रह्म महद्योनिरहं बीजप्रदः पिता ॥४॥

سرو یونیشو کونتے مورتیاہ سمبھونتی یا (۴) تا سام برمھ مہت یونی اہم بیج پرداپتا

ترجمہ

ہے ارجن! ساری یونیوں میں جتنی بھی مورتیاں (شریر) پیدا ہوتے ہیں۔ ان سب کی ترگن مئی مایا (پرکرتی) تو گربھ کو دھارن کرنے والی ماتا ہے۔ اور میں بیج دینے والا پتا ہوں (۴)

دوہا

سب یونیوں میں مورتیں ہو جو جنمیں بیر (۴) سب کی ماتا پرکرتی اور پتا میں دھیر

اس طرح ہے ارجن! پرکرتی کے تینوں گنوں کے تعلق سے ہی پرش کو جسم ملتا ہے۔

सत्त्वं रजस्तम इति गुणाः प्रकृतिसंभवाः ॥
निबध्नन्ति महाबाहो देहे देहिनमव्ययम् ॥५॥

ستوم ۔ رجس تم ۔ اِتی گناہ ۔ پرکرتی سمبھوا (۵) نبدھنتی مہاباہو۔ دیہے۔ دیہنم اویہ ایم

ترجمہ

ہے ارجن! ستوگن ۔ رجوگن اور تموگن ۔ ایسے یہ پرکرتی سے پیدا ہوئے تینوں گن اس اوناشی (لافانی) جیو آتما کو شریر میں باندھتے ہیں ۔ (۵)

دوہا

ست ۔ رج ۔ تم پرکرتی سے پیدا ہوویں بیر (۵) دیہہ میں باندھیں آتما اوناشی کو دھیر

# تینوں گنوں کے سبھاؤ اور کرم

तत्र सत्वं निर्मलत्वात्प्रकाशकमनामयम् ॥
सुखसङ्गेन बध्नाति ज्ञानसङ्गेन चानघ ॥६॥

تتر ستوم نرملتوات پرکاشکم اَنامیم (۶) سکھ سنگین بدھناتی گیان سنگین چانگھا

ترجمہ

ہے نشپاپ ارجن! ان تینوں گنوں میں سے ستوگن نرمل ہونے سے پرکاش کا کرنے والا اور نردوش ہے۔ یہ سکھ اور گیان کی لالسا سے (دیہی یعنی جیو کو دیہہ یعنی جسم) میں باندھتا ہے (۶)

دوہا

پرکاشک ۔ نرمل اور شُدھ ستو ہے بیر (۶) گیان اور سکھ سنگ سے دیہہ میں باندھے دھیر

**تشریح** مطلب یہ کہ ستوگن کی حالت میں انسان کو سکھ اور گیان سے لگاؤ (موہ) ہو جاتا ہے۔ اس لئے ان کی لالسا سے بندھا ہوا وہ شریر میں آتا ہے۔

रजो रागात्मकं विद्धि तृष्णासङ्गसमुद्भवम् ॥
तन्निबध्नाति कौन्तेय कर्मसङ्गेन देहिनम् ॥७॥

رجو راگ آتمکم وِدھی۔ ترشنا سنگم سمدبھوم (۷) تن نبدھناتی کونتے کرم سنگین دیہنم

ترجمہ

ہے ارجن! راگ (موہ) روپی رجوگن کو تو کامنا اور آسکتی (لگاؤ) سے پیدا ہوا جان۔ وہ اس دیہی یعنی جیو آتما کو کرموں کی طرف ان کے پھل کی آسکتی (لالسا) سے باندھتا ہے (۷)

دوہا

راگ روپی رج جان تو ترشنا سنگ سے بیر (۷) کرم سنگ سے جیو کو باندھے ہے یہ دھیر

**تشریح** مطلب یہ کہ رجوگن سے کرم میں رغبت پیدا ہوتی ہے۔ اور یہ کرم کے پھل کی لالسا سے جیو کو شریر میں باندھتا ہے

तमस्त्वज्ञानजं विद्धि मोहनं सर्वदेहिनाम् ॥
प्रमादालस्यनिद्राभिस्तन्निबध्नाति भारत ॥८॥

تمس تو اگیان جم۔ وِدّھی موہنم۔ سرو دیہی نم (۸) پرماد آلسیہ نِدرابھی۔ تت۔ نبدھناتی بھارت

ترجمہ

اور ہے بھارت! تموگن کو اگیان (جہالت) سے پیدا ہوا جان۔ یہ سب جیوں کو موہنے والا (دھوکہ میں ڈالنے والا) ہے۔ اور پرماد۱ - آلس۲ اور نیند کے ذریعے سے یہ جیو کو (جسم میں) باندھتا ہے (۸)

دوہا

اگیان رُوپ تم جان تُو موہک ہے یہ بیر (۸) آلس نیند پرماد سے دیہہ میں باندھے دھیر

**تشریح** مطلب یہ کہ تموگن پرماد۔ نیند اور آلس پیدا کرتا ہے۔ اور اُن کے موہ سے کھچا ہوا جیو جسم میں باندھا جاتا ہے۔ اب اگلے شلوک میں تینوں گُنوں کے کرم بتلاتے ہیں۔

सत्त्वं सुखे संजयति रजः कर्मणि भारत ॥
ज्ञानमावृत्य तु तमः प्रमादे संजयत्युत ॥९॥

ستوم سُکھے سنجیتی۔ رجہ کرمنی بھارت (۹) گیانم آورتیہ تو تمہ۔ پرمادے سنجیتی اُت

ترجمہ

کیونکہ ہے ارجن! ستوگن سُکھ میں لگاتا ہے (اور) رجوگن کرم میں لگاتا ہے۔ (نیز) تموگن گیان (سُدھ بُدھ) کو ڈھانپ کر پرماد (بھرم۔ شک۔ وہم) میں لگاتا ہے (۹)

دوہا

ستوگن سُکھ ہیں ارُو رجو کرم ہیں بیر (۹) گیان ڈھانپ پرماد میں ڈالے تم اے دھیر

**تشریح** اوپر کے شلوک میں تینوں گُنوں کے الگ الگ کرم بتلائے گئے ہیں۔ مگر اس سے یہ نہ سمجھ لینا چاہئے۔ کہ یہ تینوں گن الگ الگ رہتے ہیں۔ یہ تینوں گُن ایک ساتھ ہی رہتے ہیں۔ مگر سب برابر برابر نہیں رہتے کم و بیش رہتے ہیں اگر یہ برابر برابر ہیں تو اس وشو برھمانڈ (کائنات) کا ہی خاتمہ ہو جائے۔ کیونکہ تینوں گُنوں کے کام ایک دوسرے کے خلاف ہیں۔ ایک دوسرے کو کاٹنے والے ہیں۔ جیسے ستوگن (گیان) + تموگن (اگیان) = ۰ اور سُکھ + دُکھ = ۰۔ اسی طرح کرم + آلسیہ = ۰۔ یہی وجہ ہے۔ کہ جب تک یہ سرشٹی قائم ہے۔ یہ گُن برابر برابر مقدار میں کبھی نہیں رہ سکتے۔ اسی طرح ہر ایک آدمی میں

---

۱۔ اندریوں اور انتہ کرن کی ویرتھ چیشٹا (عبث حرکات) کا نام پرماد ہے۔ اور
۲۔ اپنے فرائض منصبی میں کوتاہی کرنے یا سستی کرنے کا نام آلسیہ ہے

یہ تینوں گن برابر مقدار میں نہیں رہتے۔ کسی میں ایک گن زیادہ ہوتا ہے اور باقی دو کم ہوتے ہیں۔ گنوں کی یہ کمی بیشی بیشمار طرح کی ہوتی ہے۔ اس وجہ سے دنیا میں بے شمار مزاج۔ عادات اور مختلف چال چلن کے لوگ ہوتے ہیں۔ یہ بات اسگلے شلوکوں میں بالتشریح بیان کی گئی ہے۔

रजस्तमश्चाभिभूय सत्त्वं भवति भारत ॥
रजः सत्त्वं तमश्चैव तमः सत्त्वं रजस्तथा ॥१०॥

رجس تمشیچ ۔ ابھی بھُویہ۔ ستوم ۔ بھونی بھارت (۱۰) رجہ ستوم ۔ تمشیچیو ۔ تمہ ستوم رجس تتھا

ترجمہ

اور ہے ارجن! رجوگن اور تموگن کو دبا کر ستوگن بڑھتا ہے۔ اس طرح رجوگن اور ستوگن کو دبا کر تموگن بڑھتا ہے۔ ویسے ہی تموگن اور ستوگن کو دبا کر رجوگن بڑھتا ہے (۱۰)

دوہا

رج اروُ تم کو روک کر ستو ہو پردھان (۱۰) ست اروُ تم سے رج اروُ، تم ست رج سے جان

تشریح

جس میں جو گن زیادہ ہوتا ہے۔ وہ اسی گن والا سمجھا جاتا ہے۔ اور اس کے کام بھی خاص طور پر اسی گن کے مطابق ہوتے ہیں۔ کرموں سے پہچانا جاتا ہے کہ کون پرش ساتوکی ہے۔ کون راجسی اور کون تامسی۔ اس لئے اب تینوں گنوں کے لکشن بتلاتے ہیں جس سے ستوگنی ۔ رجوگنی اور تموگنی پرش پہچانے جاتے ہیں۔

सर्वद्वारेषु देहेऽस्मिन्प्रकाश उपजायते ॥
ज्ञानं यदा तदा विद्याद्विवृद्धं सत्त्वमित्युत ॥११॥

سرودوارلیشو دیہے اسمن پرکاش اپجائتے ۔ گیانم یدا تدا ودیاد ۔ وورِدھم ستوم ۔ اِتی اُت

ترجمہ

جس وقت میں اس جسم کے سب دروازوں یعنی انتہ کرن اور اندریوں میں گیان کا پرکاش پیدا ہوتا ہے (گیان کے پرکاش سے جب سب اندریاں بس میں ہو جاتی ہیں) تب یہ سمجھنا چاہیئے۔ کہ ستوگن بڑھا ہوا ہے (ایسا پرش ستوگنی پرکرتی والا سمجھنا چاہیئے) (۱۱)

دوہا

سب دواروں میں دیہہ کے جب ہو گیان پرکاش (۱۱) تب جانو پردھان ہے ستوگن پرکاش

लोभः प्रवृत्तिरारम्भः कर्मणामशमः स्पृहा ॥
रजस्येतानि जायन्ते विवृद्धे भरतर्षभ ॥१२॥

لوبھا پرورتی آرمبھا کرمنام اشماہ سپرِہا (۱۲) رجس ایتانی جائنتے وِوردھے بھرت ارشبھ

ترجمہ

(اور) ہے ارجن! رجوگن کے بڑھنے پر لوبھ اور پرورتی (سنسار میں رغبت) کرموں کو (سوارتھ بدھی یعنی پھل کی خواہش) سے

کرنا، اشانتی (من کی چنچلتا) اور وشے بھوگوں کی ترشنا یہ سب پیدا ہوتے ہیں (۱۲)

دوہا

لوبھ ۔ پرورتی کرم ارو ترشنا اشما؎ بیر (۱۲) رج کے بڑھنے سے سبھی یہ پیدا ہوں دھیر

؎ من کی چنچلتا

**تشریح** مطلب یہ کہ جس پرش میں لوبھ زیادہ ہے ۔ سنسار میں رغبت زیادہ ہے ۔ اور جو سوارتھ بدھی سے کرم کرتے ہوئے نہیں تھکتا ۔ جس کا من چنچل رہتا ہے ۔ اور جس میں وشے بھوگوں کی لالسا بہت ہے ۔ وہ راجسک پرکرتی کا پرش ہے

अप्रकाशोऽप्रवृत्तिश्च प्रमादो मोह एव च।
तमस्येतानि जायन्ते विवृद्धे कुरुनन्दन ॥१३॥

اپرکاشو ۔ اپرورتی چا ۔ پرمادو ۔ موہ ایوچا (۱۳) تمسیوتانی جاینتے وِورِدھے کرو نندن

ترجمہ

ہے ارجن! تموگن کے بڑھنے پر (انتہ کرن اور اندریوں میں اندھکار ۔ آلسیہ (فرائض منصبی میں کوتاہی) اور پرماد (عبث کی دوڑ دھوپ) اور نیند وغیرہ انتہ کرن کو موہنے والی ورتیاں یہ سب پیدا ہوتی ہیں (۱۳)

دوہا

اندھکار ۔ پرماد ارو آلس موہ ہول بیر (۱۳) تم سے پیدا جان یہ اے کرو نندن دھیر

**تشریح** جو پرش اگیانی ہے ۔ بھلے برے میں تمیز نہیں کر سکتا ۔ جو فضول باتوں اور کاموں میں اپنا وقت ضائع کرتا ہے ۔ آلسی ہے ۔ بہت سوتا ہے ۔ اور ہر وقت موہ میں پھنسا رہتا ہے ۔ وہ تامسی پرکرتی والا ہے ۔

یہ تو تینوں گنوں کے لکشن کہے ۔ یہی تین گن ہی اچھی بری جونیوں میں جنم مرن کے کارن ہیں ۔ اب یہ بتلاتے ہیں ۔ کہ کس گن کے پربھاو سے جیو کسی جونی یعنی قالب میں جنم لیتا ہے ۔

# کِس گن سے کیا گتی ملتی ہے؟

यदा सत्त्वे प्रवृद्धे तु प्रलयं याति देहभृत्।
तदोत्तमविदां लोकानमलान्प्रतिपद्यते ॥१४॥

یدا ستوے پرورِدھے تو ۔ پرلیم یاتی دیہہ بھرت (۱۴) تدوا اُتم ودام لوکان ۔ املان پرتی پدیہ تے

ترجمہ

جب یہ جیو آتما ستوگن کی بڑھتی (زیادتی) میں مرتا ہے ۔ تب اُتم کرم کرنے والوں کے دِویہ (نرمل) سورگ وغیرہ لوکوں کو پراپت ہوتا ہے (۱۴)

دوہا

ست کی بڑھتی (۱۴) میں جو مرے ارجن بیر (۱۴) وہ لوک کو ہوت ہے سو جن پراپت دھیر

रजसि प्रलयं गत्वा कर्मसङ्गिषु जायते ।।
तथा प्रलीनस्तमसि मूढयोनिषु जायते ।।१५।।

رجسی پرلیم گتوا ۔ کرم ۔ سنگیشو جائیتے (۱۵) تتھا پرلین اس تمسی ۔ موڑھ ۔ یونیشو جائیتے

ترجمہ

رجوگن کے بڑھنے پر (جس وقت رجوگن بڑھا ہوا ہوتا ہے ۔ اس وقت) موت ہونے پر کرموں میں آسکتی (موہ) والے پُرشوں میں پیدا ہوتا ہے ۔ اور تموگن کے بڑھنے پر مرا ہوا پُرش (کیڑے مکوڑے حیوانات وغیرہ) موڑھ یونیوں میں پیدا ہوتا ہے (۱۵) اس لئے رجوگن اور تموگن کو گھٹانے اور ستوگن کے بڑھانے کی کوشش سب کو کرنی چاہیئے (۱۵)

دوہا

رَج کی بِردھی میں مرے کرم سنگ جن ہوئے (۱۵) تم بِردھی میں مر پُرش موُڑھ یونی لے سوئے

اب ساتوک راجسک اور تامس تینوں قسم کے کرموں کا پھل کہتے ہیں ۔

कर्मणः सुकृतस्याहुः सात्त्विकं निर्मलं फलम् ।।
रजसस्तु फलं दुःखमज्ञानं तमसः फलम् ।।१६।।

کرمنا سُکرتسیہ آہُو ۔ ساتوکم نرملم پھلم (۱۶) رجس تو پھلم دُکھم ۔ اگیانم تمسا پھلم

ترجمہ

ساتوک کرم کا تو ساتوک یعنی سُکھ گیان اور ویراگیہ آدی پھل کہا ہے اور راجس کرم کا پھل دُکھ اور تامس کرم کا پھل اگیان یعنی جہالت ہے ۔

دوہا

ساتوک کا تو ساتوک نِرمل پھل ہے بیر (۱۶) رَج کا دُکھ اُرو تمو کا جڑتا ہے پھل دھیر

सत्त्वात्संजायते ज्ञानं रजसो लोभ एव च ।।
प्रमादमोहौ तमसो भवतोऽज्ञानमेव च ।।१७।।

ستّوات سنجّایتے گیانم رجسو لوبھ ایوچا (۱۷) پرماد موہو ۔ تمسو بھوتو ۔ اگیانم ایوچا

ترجمہ

ستوگن سے گیان پیدا ہوتا ہے ۔ اور رجوگن سے بلاشبہ لوبھ پیدا ہوتا ہے اور تموگن سے پرماد اور موہ پیدا ہوتے ہیں ۔ اور اگیان بھی پیدا ہوتا ہے (۱۷)

دوہا

رج سے پیدا لوبھ اُرو ستّو سے ہو گیان (۱۷) تم سے موہ پرماد اُرو ہو پیدا اگیان

ऊर्ध्वं गच्छन्ति सत्त्वस्था मध्ये तिष्ठन्ति राजसाः ।।
जघन्यगुणवृत्तिस्था अधो गच्छन्ति तामसाः ।।१८।।

اُوردھوم گچھنتی ستو ستھامدھیے تشٹھنتی راجسا (۱۸) جگھنیا گُن وِرتی ستھا۔ ادھا گچھنتی تامسا

ترجمہ

(اس لئے) ستوگن میں ٹھیرے ہوئے پُرش اوپر کو جاتے ہیں۔ یعنی دیوتاؤں کا قالب پاتے ہیں۔ رجوگنی درمیان میں رہتے ہیں۔ یعنی انسان کی جونی میں آتے ہیں۔ اور ادنے اسوبھا۔ یعنی نیند۔ پرماد اور آلس میں رہنے والے تموگنی لوگ نیچے گرتے ہیں۔ یعنی پشو پکشی وغیرہ ادنے جونیوں کو پراپت ہوتے ہیں۔ (۱۸)

دوہا

اُوپر سا لوک جات ہیں مدھیہ راجسی بیر (۱۸) نیچے گرتے ہیں سدا پُرش تامسی دھیر

नान्यं गुणेभ्यः कर्तारं यदा द्रष्टानुपश्यति ॥
गुणेभ्यश्च परं वेत्ति मद्भावं सोऽधिगच्छति ॥१९॥

نہ انیئم گنے بھیاکرتارم ید ادرِشٹا انو پشیتی (۱۹) گنے بھیا چا پرم ستی مدبھاوم سا ادھی گچھتی

ترجمہ

(اور ہے ارجن) جس کال میں درشٹا (پُرش) ان تینوں گنوں کے سوائے دوسرے کسی کو کرتا (فاعل) نہیں دیکھتا ہے (یعنی گن ہی گنوں میں برتتے ہیں اور یہی یعنی جو کچھ کرتا دھرتا نہیں ہے۔ ایسا دیکھتا ہے) اور تینوں گنوں سے بہت پرے سچدانند گھن سروپ مجھ پرماتما کو تتو سے جانتا ہے۔ اس کال میں وہ پُرش میرے سروپ (موکش) کو پراپت ہوتا ہے

دوہا

بھن گنوں سے نہ لکھے درِشٹا کرتا بھاو (۱۹) جانے جو پر گنوں سے مور بھاو کو آد

# پرم آنند کی پراپتی کب ہوتی ہے؟

गुणानेतानतीत्य त्रीन्देही देहसमुद्भवान् ॥
जन्ममृत्युजरादुःखैर्विमुक्तोऽमृतमश्नुते ॥२०॥

گنان اتیان اتیتیا۔ترین۔دیہی۔دیہہ سمدبھوان (۲۰) جنم مرتیو جرا دُکھئی ومکتو امرتم اشنوتے

ترجمہ

(اور یہ) پُرش جب ان تینوں گنوں (ست۔رج۔تم) کو جن سے سارے دیہہ (اجسام پیدا ہوتے ہیں۔ پار کر جاتا ہے۔ تب جنم۔مرتیو۔بڑھاپا ادد دُکھوں سے چھوٹ کر امرت (پرم آنند) کو پراپت ہوتا ہے (۲۰)

دوہا

جب دیہی ان گنوں کو پار کرت ہے بیر (۲۰) جنم مرن دُکھ آدی تج بھوگے امرت دھیر

**تشریح** مطلب یہ کہ بدھی - اہنکار - من اور پانچ گیان اندریاں - پانچ کرم اندریاں - پانچ مہابھوت پانچ اندریوں کے وشئے - اس طرح ۲۳ تتوں کا پنڈ روپ یہ ستھول شریر ہے - جو کہ پرکرتی سے پیدا ہونے والے تینوں گنوں کا ہی کام ہے - اس لئے یہ تینوں گن ہی شریر کو پیدا کرتے ہیں - جو پرش ان تینوں گنوں کو پار کر جاتا ہے - ان سے اپنا تعلق ہٹا لیتا ہے - وہی امرت یعنی پرمانند کو پاتا ہے - اب قدرتی طور پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ تینوں گنوں کو پار کئے ہوئے پرم آنند سروپ پرش کی پہچان کیا ہے؟ اس کو کیسے دوسرے آدمیوں سے تمیز کر سکتے ہیں - یہی سوال ارجن شری بھگوان سے کرتا ہے -

(अर्जुन उवाच) कैर्लिङ्गैस्त्रीन्गुणानेतानतीतो भवति प्रभो ॥
किमाचारः कथं चैतांस्त्रीन्गुणानतिवर्तते ॥२१॥

(ارجن اُوواچ)

کَیرلِنگئی - س - ترین گُنان - اتیان - اتیتاہ بھوَتی پربھو (۲۱) کم آچارہ کتھم چا - اتیان ترین گنان اَتی ورتتے

ترجمہ

اسی طرح بھگوان کے بچنوں کو سنکر ارجن نے پوچھا - کہ ہے پرشوتم !! ان تینوں گنوں سے پار ہوا پرش کن کن لکشنوں والا ہوتا ہے - اور کس طرح کے آچرن (چال چلن) والا ہوتا ہے اور ہے پربھو - انسان کس اُپائے سے ان تینوں گنوں سے پار ہو سکتا ہے (۲۱)

دوہا

گن اتیت جن ہوت ہے کیسا ؟ کیا آچار؟ (۲۱) رکھتا ہے کس طور ہوں تین گنوں سے پار

**تشریح** ارجن نے اس شلوک میں تین سوال کئے ہیں (۱) گن اتیت پرش کن لکشنوں والا ہوتا ہے (۲) اس کا چال چلن کیسا ہوتا ہے - (۳) کس اُپائے سے انسان تینوں گنوں سے پار ہو سکتا ہے - بھگوان آگے چار شلوکوں میں پہلے دو سوالوں کا جواب دیتے ہیں -

# گن اتیت پرش کے لکھشن

(श्री भ० उवाच) प्रकाशं च प्रवृत्तिं च मोहमेव च पाण्डव ॥
न द्वेष्टि संप्रवृत्तानि न निवृत्तानि काङ्क्षति ॥२२॥
उदासीनवदासीनो गुणैर्यो न विचाल्यते ॥
गुणा वर्तन्त इत्येव योऽवतिष्ठति नेङ्गते ॥२३॥
समदुःखसुखः स्वस्थः समलोष्टाश्मकाञ्चनः ॥
तुल्यप्रियाप्रियो धीरस्तुल्यनिन्दात्मसंस्तुतिः ॥२४॥
मानापमानयोस्तुल्यस्तुल्यो मित्रारिपक्षयोः ॥
सर्वारम्भपरित्यागी गुणातीतः स उच्यते ॥२५॥

پرکاشم چاپرورتم چا۔ موہم ایو چپانڈو (۲۲) نہ دویشٹی سمپرورتانی نہ نورتانی کانکھتی
اُداسین وت آسینا گنیر ربو نہ وچالیہ تے (۲۳) گنا ورتنت اتی ایو۔ یو۔ اوتشٹھتی نہ انگتے
سم دکھ سکھا۔ سوستھا۔ سم لوشٹھ اشم کانچناہ (۲۴) تلیہ پریا اپریا دھیرس تلیہ نندا تم سنستتی
مان اپمان یو تلیہ۔ تلیہ۔ متراری پکھشیو (۲۵) سرو آرمبھ پری تیاگی۔ گناتیا سا اُچیہ تے

ترجمہ

(اس طرح ارجن کے پوچھنے پر شری بھگوان بولے) ہے ارجن! (جو پرش) ستوگن کے کام پرکاش کو رجوگن کے کام پرورتی (رغبت) کو اور تموگن کے کام موہ کو نہ تو (ان کے) پراپت ہوتے پر برا سمجھتا ہے اور نہ (ان کے) لوٹ ہونے (نہ پراپت ہونے) پر ان کی خواہش کرتا ہے (۲۲) اور جو ساکھشی (مستغنی) کی طرح ان تینوں گنوں سے ہلایا نہیں جا سکتا۔ بلکہ گن ہی گنوں میں برتتے ہیں (مجھ سے کوئی واسطہ نہیں) ایسا سمجھتا ہوا) جو اپنے سروپ (یا سچدانند برہم کے سروپ) میں ہی سدا مگن رہتا ہے اور اس حالت سے کبھی ڈگتا نہیں ہے (۲۳) اور جو) سدا آتم بھاو (چنتن) میں قائم (رہ کر) ہوا دکھ سکھ کو یکساں سمجھنے والا ہے جس کے لئے مٹی پتھر اور سونا برابر ہے۔ جو دھیرج والا (مستقل مزاج) ہے اور جو پریہ اپریہ (مرغوب اور نامرغوب) کو یکساں سمجھتا ہے۔ اور اپنی نندا اور ستتی (مذمت یا تعریف) کو ایک جیسا جانتا ہے (۲۴) جو مان اور اپمان (عزت و بے عزتی) میں یکساں ہے۔ دوست اور دشمن میں یکساں بھاو والا ہے۔ اور جس نے سب کامیہ کرم (پھل کی کامنا والے کرموں یا دنیوی دھندوں) کو چھوڑ دیا ہے۔ ایسا پرش گن اتیت (تینوں گنوں سے پار پہنچا ہوا) کہا جاتا ہے (۲۵)

دوہا

پرکاش پرورتی موہ سے جو اے ارجن بیر (۲۲) دویش کرے نہ کانکھشا تین گنوں سے دھیر
اُداسین سم رہ گنوں سے وچلت نہ ہوئے (۲۳) گن ہی برتیں گنوں میں جان نہ ڈولے جوئے
سکھ دکھ سم درڑھ آتما۔ سونا پتھر بیر (۲۴) پریہ اپریہ نندا استتی سم جانے جو دھیر
مان اپمان ارو متر اری میں سم جو نر ہوئے (۲۵) تیاگی سرو آرنبھ کا گن اتیت ہے سوئے

تشریح | جب تک یہ جسم ساتھ رہتا ہے۔ تب تک گنوں کے بھی کام جاری رہتے ہیں۔ مگر جس کے راگ دویش مٹ گئے ہیں اب اس کا چت اتنا گمبھیر (اُدچیہ) ہو جاتا ہے۔ کہ گنوں کے کرم اس پر اثر نہیں کر سکتے۔ کسی گن کا کام اپنے آپ ہوتا رہے یا مٹ

---

۱ انتہ کرن اور اندریوں وغیرہ میں آلسیہ نہ ہو کر جو ایک طرح کی چیتنا پیدا ہوتی ہے اس کا نام پرکاش ہے ۲ نیند اور آلسیہ وغیرہ کی کثرت سے انتہ کرن اور اندریوں وغیرہ میں چیتنیا شکتی کے گم ہو جانے کا نام موہ ہے ۳ جو آدمی ایک سچدانند گھن پرماتما میں ہی سدا ایکی بھاو سے لگا ہوا اس ترگن مئی مایا کے پرپنچ روپی سنسار سے بالکل اوپر ہو گیا ہے اس گن اتیت پرش کے ابھیمان رہت انتہ کرن میں تینوں گنوں کے کام پرکاش۔ پرورتی اور موہ وغیرہ کے پرگٹ ہونے یا نہ ہونے کسی حالت میں بھی راگ دویش وغیرہ وکار پیدا نہیں ہوتے۔ یہی اس کے تینوں گنوں سے اوپر ہونے کا بڑا لکشن ہے۔
(۴) ترگن مئی مایا سے پیدا ہوئے انتہ کرن سمیت اندریوں کا اپنے اپنے وشیوں میں وچرنا ہی گنوں کا گنوں میں برتنا ہے۔

جائے۔ اس کو کسی کی چاہ نہیں ہوتی ہے۔ اور نہ کسی سے دویش ہی ہوتا ہے۔ جو کچھ قدرتی طور پر ہوتا ہے ہوتا رہے۔ ایسا پرش گن گنوں سے یعنی تینوں گنوں سے پار پہنچا ہوا کہا جاتا ہے۔

ارجن کے دو پہلے سوالوں کا جواب دے کر اب تیسرے سوال کا جواب دیتے ہیں۔ کہ پرش ان تینوں گنوں کو پار کیسے کر سکتا ہے

मां च योऽव्यभिचारेण भक्तियोगेन सेवते ॥
स गुणान्समतीत्यैतान्ब्रह्मभूयाय कल्पते ॥२६॥

مام چا۔ یو ا ویبھچارین بھکتی۔ یوگین سیوتے (۲۶) سا گنان سم تی تیا۔ ایتان۔ برمھ بھویائے کلپتے

ترجمہ

جو پرش اویبھچاری (نہ بدلنے والی۔ اٹل) بھگتی روپ یوگ کے ذریعے سدا میری سیوا اور بھجن کرتا ہے۔ وہ ان تینوں گنوں کو اچھی طرح پار کر کے سچدانند گھن برہم میں ایکی بھاؤ ہونے (برہم پد یا موکھش) پانے کے یوگیہ ہوتا ہے۔ (۲۶)

دوہا

سچی بھگتی سے کرے میری سیوا جوئے (۲۶) تین گنوں کو تیاگ کر مکت ہوئے نر سوئے

تشریح | بھگوان کہتے ہیں۔ کہ ان تینوں گنوں سے پار ہونے کا سچا وسیلہ یہ ہے۔ کہ انسان سچے دل سے میری بھگتی کرے۔ سدا مجھ میں ہی من کو لگائے رکھے۔ کیونکہ اصل میں تو ہے ارجن

ब्रह्मणो हि प्रतिष्ठाहममृतस्याव्ययस्य च ॥
शाश्वतस्य च धर्मस्य सुखस्यैकान्तिकस्य च ॥२७॥

برہمنو ہی پرتشٹھا اہم امرتسیہ اویہ اسیہ چا (۲۷) شاشوتسیہ چا دھرم اسیہ۔ سکھسیا۔ ایکانتی کسیہ چا

ترجمہ

اوناشی پر برمھ کا اور امرت (ہمیشہ رہنے والی موکھش) کا اور نتیہ (سناتن) دھرم کا اکھنڈ ایک رس آنند پرم سکھ کا میں ہی آدھار (آشرہ) ہوں (۲۷) مطلب یہ کہ برہم۔ امرت۔ اوناشی اور سناتن دھرم اور ایکانت سکھ۔ یہ سب میرے ہی نام ہیں۔ اس لئے ان کا میں پرم آشرہ ہوں۔ پس جو سب کچھ چھوڑ کر صرف میری ہی بھگتی اور سیوا کرتا ہے۔ وہ تینوں گنوں سے پار ہو کر بلا شبہ مجھے پا جاتا ہے (۲۷)

دوہا

کیونکہ میں پر برمھ اور امرت کا اے بیر (۲۷) اوناشی دھرم اور سکھ کا آشرے ہوں دھیر

(یہاں پر شریمد بھگوت گیتا کا گن تریہ وبھاگ یوگ نامی چودھواں ادھیائے ختم ہوا)

(بھیشم پرب میں ادھیائے اڑتیس ۳۸ ختم)

---

۱؎ صرف ایک سرو شکتی مان پرمیشور کو ہی اپنا سوامی ماننا اور سوارتھ اور ابھیمان کو تیاگ کر شردھا اور بھگتی سے بڑے پریم سے بھگوان کا چنتن کرنا اویبھچاری بھگتی یوگ کہلاتا ہے۔

# چودھویں ادھیائے کا خلاصہ

اِس ادھیائے میں شری بھگوان نے ست۔ رج اور تم تینوں گُنوں کے لکشن۔ اُن کے کام اور اُن کے نتائج ۔پھل بتلا کر برھم کے پراپت کرنے کا یہ آسان طریقہ بتلایا۔ کہ ان تینوں گُنوں سے اوپر ہو جانے پر جو حالت حاصل ہوتی ہے۔ اس کا شری مہاراج نے بڑی خوبی سے ذکر کرتے ہوئے گن اتیت (پہنچے ہوئے پرش) کے لکشن بتلائے اور یہ بتلایا کہ یہ حالت اُسے حاصل ہو سکتی ہے۔ جس نے سَم بدھی حاصل کر لی ہے۔ اور جو گہری سچی بھگتی سے بھگوان کی سیوا کرتا ہے۔ اس گہری بھگتی سے گُن اتیت ہو۔ صرف آنند ہی آنند کی حالت پراپت ہوتی ہے اور اسی سے اس پرم پرش کے درشن ہوتے ہیں۔ جس کا ذکر دوبارہ پندرھویں اُدھیائے میں کیا گیا ہے

# پندرھویں ادھیائے

## پُرشوتم یوگ

پچھلے ادھیائے میں یہ ذکر ہوا۔ کہ سَم بُدھی یوگ سے گن اتیت حالت (گنُوں سے پرے حالت) پراپت ہوتی ہے۔ برھم کی سچی گہری بھگتی سے بھی یہ حالت حاصل ہوتی ہے۔ دونو باتیں ایک ہی ہیں کیونکہ پرماتما کی گہری بھگتی ہوئے بغیر سَم بُدھی نہیں ہو سکتی۔ اور سَم بدھی کے بغیر سچی بھگتی نہیں ہو سکتی۔ ایسی سچی بھگتی اور سَم بُدھی کس طرح پراپت ہو سکتی ہے۔ جب تک کہ اس جگت جیو اور پرماتما کا باہمی تعلق سمجھ میں نہ آجائے۔ اسی لئے اس ادھیائے میں پہلے جگت پھر جیو اور پھر پرمیشور کا ورنن کیا گیا ہے اور یہ بتلایا گیا ہے۔ کہ ان باتوں کو ٹھیک ٹھیک سمجھ کر سنسار کے وشیوں کا سنگ (تعلق) تیاگ دینا ہی اس پرشوتم کی پراپتی کا سیدھا مارگ ہے۔ جگت۔ جیو اور ایشور کی علیحدہ علیحدہ تعریف کر کے ایشور کی شرن میں جانے کا مارگ بتلایا ہے۔ اس لئے اس ادھیائے کا نام پرشوتم یوگ ہے۔

ऊर्ध्वमूलमधः शाखमश्वत्थं प्राहुरव्ययम् ॥
छन्दांसि यस्य पर्णानि यस्तं वेद स वेदवित् ॥१॥

شری بھگوان اوواچ

اُوردھوم مُول اُدھہ شاکھم اشوتھم پراہُوویّم (۱) چھندانسی لیسیہ پرنانی لیس تم وید سہ ویدوِت

ترجمہ

(سنسار کو برکش رُوپ سے ورنن کرتے ہوئے شری کرشن بھگوان بولے ہے ارجن! اوپر آدی پُرش پرمیشور رُوپی

جڑ[1] والے اور نیچے برمھ رُوپی شاخوں[2] والے جس سنسار رُوپی پیپل کے درخت کو اوناشی[3] کہتے ہیں (اور) وید جس کے پتّے[4] ہیں اس سنسار رُوپی درخت کو جو پُرش (جڑ سمیت) تتو سے جانتا ہے۔ وہی وید[5] کے تتو کو جاننے والا (گیانی) ہے (۱)

دوہا

نیچے شاکھا مُول اپر برکھش اوناشی ہوئے (۱) پتے وید جو جانتا وید وت نر سوئے

**تشریح** یہاں سنسار کو پیپل کے گھنے سایہ دار درخت کی شکل میں بیان کیا ہے۔ کہ یہ سنسار ایک درخت کی مانند ہے جس کی جڑ ایشور جو کہ گیان کی سیڑھی پر چڑھتے چڑھتے سب کے آخر میں ملتا ہے۔ اس لئے وہ سب سے اوپر ہے سب لوک لوکانتر اور ان میں رہنے والے پرانی اس کی شاخیں ہیں۔ جو (بلحاظ گیان کے) نیچے کی طرف ہیں۔ یہ سنسار کا درخت پرواہ رُوپ سے انادی ہے۔ یعنی ہمیشہ سے بنتا اور بگڑتا آیا ہے۔ اور ہمیشہ ایسا ہی ہوتا رہے گا۔ وید (گیان کے سدھانت) اس کے پتے ہیں جن کے زیر سایہ آرام پاتا اور پھلتا پھولتا ہے۔ جو اس درخت کی ماہیت کو اچھی طرح سے جان لیتا ہے۔ وہ سچا گیانی ہے۔

अधश्चोर्ध्वं प्रसृतास्तस्य शाखा गुण प्रवृद्धा विषय प्रवाला: ॥
अधश्च मूलान्यनु संततानि कर्मानुबन्धीनि मनुष्यलोके ॥२॥

اَدھاچا اُوردھوم پرسرتا۔ تسیہ شاکھا۔ گن پرورِدھا۔ وشیا پروالا
اَدھاچا۔ مُولانی۔ انوسنتتانی۔ کرم انُوبندھانی منُشیہ لوکے

ترجمہ

(اور ہے ارجن) اس سنسار برکھش کی تینوں گُنوں رُوپی پانی سے بڑھی ہوئی اور وشے بھوگ رُوپی کونپلوں[1] والی دیوتا انسان حیوان وغیرہ جونیوں رُوپی شاخیں[2] نیچے اور اوپر سب جگہ پھیلی ہوئی ہیں۔ اور منش جُونی میں کرموں کے انوسار باندھنے والی

---

ع۱ آدی پُرش بھگوان ہی نتیہ اننت اور سب کے آدھار ہونے کی وجہ سے اور سب سے اوپر (پرم گیانی) ہونے کی وجہ سے اُوردھو نام سے کہے گئے ہیں۔ وہ مایاپتی سرو شکتی مان پرمیشور ہی اس سنسار رُوپی درخت کے کارن ہیں۔ اس لئے اس سنسار برکھش کو اُوردھ مُول والا کہتے ہیں۔

ع۲ اس آدی پُرش پرمیشور سے پیدا ہونے کی وجہ سے اور انتیہ (تغیر پذیر) ہونے کی وجہ سے ہرنیہ گربھ رُوپ برھما کو پرمیشور کی نسبت نیچے کہا ہے۔ اور وہی سنسار کا وستار کرنے والا ہونے سے اس کی مکھیہ شاکھا (تنہ) ہے اس لئے اس سنسار درخت کو ادھ شاکھا (نیچے شاخوں والا) کہتے ہیں ع۳ یہ سنسار برکھش اوناشی اس لئے ہے کہ اس کا مُول کارن اوناشی پرماتما ہے اور انادی کال سے اسکی پرمپرا چلی آتی ہے

ع۴ وید میں بیان کئے گئے یگیہ وغیرہ کرموں کے ذریعے اس درخت کی رکھشا اور بڑھتی ہوتی ہے۔ اس لئے ویدوں کو اس درخت کے پتے کہا ہے۔ جیسے درخت کی شوبھا پتوں سے ہوتی ہے۔ ویسے ہی اس سنسار برکھش کی شوبھا ویدوں سے ہے۔

ع۵ بھگوان کی یوگ مایا سے پیدا ہوا سنسار ناپائیدار (تغیر پذیر) فانی اور دُکھ رُوپ ہے۔ اس موہ کو تیاگ کر صرف پرمیشور کا سدا پریم اور بھگتی سے چنتن کرنا۔ وید کے تتو کو جاننا ہے۔

اہنتا۔ ممتا اور واسنا روپی جڑیں بھی نیچے کی طرف سبھی لوکوں میں (دور دور تک) پھیلی ہوئی ہیں (۲)

دوہا

اوپر نیچے گنوں سے بڑھی اُرو پھیلی بیر (۲) شاخیں مُول اس لوک میں پُرش ہو باندھیں دھیر

न रूपमस्येह तथोपलभ्यते नान्तो न चादिर्न च संप्रतिष्ठा॥
अश्वत्थमेनं सुविरूढमूलमसङ्गशस्त्रेण दृढेन छित्त्वा॥३॥
ततः पदं तत्परिमार्गितव्यं यस्मिन्गता न निवर्तन्ति भूयः॥
तमेव चाद्यं पुरुषं प्रपद्ये यतः प्रवृत्तिः प्रसृता पुराणी॥४॥
निर्मानमोहा जितसङ्गदोषा अध्यात्मनित्या विनिवृत्तकामाः॥
द्वन्द्वैर्विमुक्ताः सुखदुःखसंज्ञैर्गच्छन्त्यमूढाः पदमव्ययं तत्॥५॥

نہ رُوپم اسیہ اِہیہ تتھا۔ اُپ لبھیہ تے۔ نہ انتہ نہ چا۔ آدی نہ چا سمپر تشٹھا
اشوتھم ایتم۔ سُو وِرُوڑھہ مُولم۔ اسنگ شستریں۔ درڑھین چھتوا (۳)
تتہ پدم تت پری مارگ تویم۔ یسمِن گتا نہ نِور تنتی بھویا
تم ایو چا۔ آدیَم۔ پُرُوشم۔ پَرپدیے۔ یتا۔ پرَوِرتی۔ پرسرتا پُرانی (۴)
نہ مان موہا۔ جِت سنگ دوشا۔ ادھیاتم نِتیا۔ وِنی ورتّ کاما
دوندوئی وِمُکتا۔ سُکھ دُکھ سنگئی رگچھنتی مُوڑھا پدم اویہ یم تت (۵)

ترجمہ

اس سنسار برکھش کا سروپ (جیسا کہا ہے) ویسا یہاں (وچارنے سے) نہیں[۹] پایا جاتا ہے۔ کیونکہ نہ (تو اس کا) آغاز[۱۰] ہے۔ اور نہ انجام[۱۱] ہے۔ اور نہ اچھی طرح سے ستھت (قائم[۱۲]) ہی ہے۔ اس لئے اس اہنکار۔ ممتا اور

---

[۶] شبد۔ سپرش۔ رس۔ رُوپ اور گندھ۔ یہ پانچوں ستھول دیہہ اور اندریوں کی نسبت سُوکھشم ہونے کی وجہ سے ان کی شاخوں کی کونپلوں کے رُوپ میں کہے گئے ہیں۔

[۷] مُول شاخ (ستے) برہما سے سارے لوکوں سمیت دیو۔ منش اور حیوان وغیرہ قالبوں کی پیدائش اور بڑھتی ہوئی ہے (۳) لئے اُن کا یہاں بطور شاخوں کے بیان کیا گیا ہے۔

[۸] اہنکار۔ ممتا اور واسنا رُوپی جڑوں کو صرف منش جونی..... میں کرموں کے انوسار باندھنے والی کہنے کا کارن یہ ہے۔ کہ دوسری سب جونیوں میں تو صرف پہلے کئے ہوئے کرموں کے پھل کو بھوگنے کا ہی ادھکار ہے۔ اور منش جونی میں نئے کرموں کے کرنے کا بھی ادھکار ہے۔

[۹] اس سنسار کا جیسا سروپ شاستروں میں بیان کیا گیا ہے۔ اور جیسا دیکھا سنا جاتا ہے۔ ویسا تتو گیان ہونے کے بعد نہیں پایا جاتا۔ جس طرح آنکھ کھلنے کے بعد خواب کا سنسار نہیں پایا جاتا۔

واسنا کی بہت ہی مضبوط جڑوں والے سنسار روپی پیپل کے درخت کو مضبوطی کے ساتھ ویراگیہ روپی[13] ہتھیار کے ذریعے کاٹ کر[14] (۴) اس کے بعد اس پرم پد کو اچھی طرح کھوجنا چاہیے۔ کہ جس میں گئے ہوئے پُرش پھر پیچھے سنسار میں نہیں آتے ہیں۔ اور جس پرمیشور سے (یہ) پراچین سنسار برکھش کی پرورتی پھیلی ہوئی ہے" اس ہی آدی پُرش نارائن کی میں شرن ہوں" اس طرح (مضبوط ارادہ ۔ عزم بالجزم کر کے) (۴) نشٹ ہو گیا ہے ۔ مان اور موہ جن کا (اور) جیت لیا ہے (اُپتر دھن وغیرہ میں) آسکتی (موہ) رُوپی دوش جنہوں نے اور پرماتما کے سُوروپ میں ہے ۔ نتیہ ودھیان جن کا (اور) اچھی طرح سے نشٹ ہو گئی ہے ۔ کامنا جن کی (ایسے وہ) سکھ دُکھ نامی دوندوں سے آزاد ہوئے گیانی جن اُس ادناشی پرم پد کو پراپت ہوتے ہیں (۵)

دوہا

رُوپ انت آدی ارتھ ستھتی نہ جانے کوئے (۳) اسنگ شستر سے کاٹ درڑھ مُول اشوتھ ہے جوئے
تب اُس پد کی کھوج کر پھریں نہ جا پد جائے (۴) آدی پُرش کی شرن لے جن یہ سرشٹی اُپائے
اودھیا تم رت مان موہ کام سنگ سے رہت (۵) سُکھ دُکھ آدی دوندو سے چھوٹ پرم پد لیت

न तद्भासयते सूर्यो न शशाङ्को न पावकः ॥
यद्गत्वा न निवर्तन्ते तद्धाम परमं मम ॥६॥

نہ تد بھاسیئے سُوریو نہ ششانکو نہ پاوکاہ (۶) یدگتوا نہ نِورتنتے تد دھام پرمم مم (۶)

ترجمہ

اس (سوئیم پرکاش سروپ پرم پد کو) نہ سُورج پرکاشت کر سکتا ہے ۔ نہ چاند اور نہ آگ ہی پرکاشت کر سکتی ہے ۔ اور جس پرم پد کو پراپت ہو کر منش پیچھے سنسار میں نہیں آتے ہیں ۔ وہی میرا پرم دھام[15] ہے ۔

دوہا

روی ششی اگنی بھی جہاں چمکیں ناہیں بیر (۶) جس میں جا نہیں لوٹتے پرم دھام مم دھیر

[10] ۔ اس کا آغاز نہیں ہے ۔ یہ کہنے کا مطلب یہ ہے ۔ کہ اس کی پرم پرا کب سے چلی آتی ہے ۔ اس کا کوئی پتہ نہیں ہے ۔
[11] ۔ اس کا انجام نہیں ہے یہ کہنے کا مطلب یہ ہے ۔ کہ اس کی پرم پرا کب تک چلتی رہے گی ۔ اس کا کوئی پتہ نہیں ہے
[12] ۔ اس کی اچھی طرح ستھتی (قیام) بھی نہیں ہے ۔ یہ کہنے کا مطلب یہ ہے کہ درحقیقت یہ تغیر پذیر اور فانی ہے
[13] ۔ معمولی سے معمولی دُنیوی بھوگ سے لے کر برہم لوک تک سارے بھوگ تغیر پذیر اور فانی ہیں ۔ ایسا سمجھ کر اس سنسار کے سارے وشے بھوگوں میں حقیقت ۔ سکھ ۔ پریتی اور دلبستگی وغیرہ کا نہ ماننا ہی مضبوط ویراگیہ کا ہتھیار ہے ۔
[14] ۔ ستھاور جنگم وغیرہ سب طرح کے سنسار کے چنتن کا اور انادی کال سے گیان کے ذریعے مضبوط جمی ہوئی اہنکار ۔ ممتا اور واسنا رُوپی جڑوں کا تیاگ کرنا ہی سنسار کے درخت کا جڑوں سمیت کاٹنا ہے ۔
[15] اس کے ارتھ کے لئے دیکھو ۔ ادھیائے ۸ ۔ شلوک ۲۱

# جیو ایشور کا انش ہے!

ममैवांशो जीव लोके जीवभूत: सनातन:॥

मन: षष्ठानीन्द्रियाणि प्रकृति स्थानि कर्षति॥७॥

مم ایوانشو۔ جیو لوکے جیو بھوتا سناتناہ (۷) مناہ ششٹانی اندریانی پرکرتی ستھانی کرشتی

ترجمہ

(اندرہے ارجن) اس دیہہ (جسم) میں یہ جیو آتما میرا ہی سناتن انش ہے[۱] (اور وہی ان ترگن مئی مایا میں قایم پانچوں اندریوں اور چھٹے من کو (بھوگ بھوگانے کے لئے) اپنی طرف کھینچتا ہے (۷)

دوہا

اس دیہہ میں یہ جیو مم انش سناتن بیر (۷)، من ارو اندریہ کو کرے آکرشن اے دھیر۔

تشریح: جیسے اگنی کو اگر پرماتما تصور کریں۔ تو ایک معمولی سی چنگاری جیو کی مانند ہے۔ یہ جیو آتما ترگن مئی پرکرتی سے پانچ گیان اندریوں اور چھٹے من کو حاصل کر کے بھوگوں کو بھوگتا ہے۔ یہ کیسے ہوتا ہے۔ بھگوان کہتے ہیں

शरीरं यदवाप्नोति यच्चाप्युत्क्रामतीश्वर:॥

गृहीत्वैतानि संयाति वायुर्गन्धानिवाशयात॥८॥

شریرم یدا وا پنوتی۔ یت چا۔ اپی۔ اُتکرامتی ایشورا (۸) گرہتیوا۔ اتیانی سنیاتی۔ وایو۔ گندھان۔ اِیوا۔ آسیات

ترجمہ

ہوا گندھ (خوشبو) کی جگہ سے جیسے خوشبو کو گرہن کر کے لے جاتی ہے۔ ویسے ہی جسم کا ایشور (جیو آتما) بھی جس پہلے جسم کو تیاگتا ہے۔ اس سے وہ (من سمیت پانچوں اندریوں) کو گرہن کر کے پھر جس جسم کو پراپت کرتا ہے۔ اس میں جاتا ہے (۸)

دوہا

پراپت ہوتا تیاگتا گرہن کرے یہ بیر (۸)، وایو جیسے گندھ کو ویسے ان کو دھیر (۸)

श्रोत्रं चक्षु: स्पर्शनं च रसनं घ्राणमेव च॥

अधिष्ठाय मनश्चायं विषयानुपसेवते॥९॥

شروترم چکشو سپرشنم چا۔ رسنم گھرانم ایو چا (۹) ادھشٹائے مناچا ایم۔ وِشیان اُپ سیوتے

ترجمہ

(اور اس جسم میں رہتا ہوا) یہ جیو آتما کان۔ آنکھ۔ چمڑے (لمس) زبان۔ ناک۔ اور من کو آشرے کر کے یعنی ان سب کے سہارے سے ہی وشیوں کو بھوگتا ہے (۹)

---

[۱] جیسے غیر منقسم شدہ آکاش بھی گھڑوں میں الگ الگ کی طرح معلوم ہوتا ہے۔ ویسے ہی سب بھوت پرانیوں میں ایک بھاو موجود ہوا پرماتما بھی الگ الگ کی طرح معلوم ہوتا ہے۔ اس لئے جسم میں رہنے والے آتما کو بھگوان نے اپنا سناتن انش کہا ہے

دوہا

کان ناک رسنا اور تو چا چکھشو اررچت (۹) ان کے آشرت بھوگتا جیو بھوگ ہے نِتّ

# آتما کو صرف اگیانی دیکھتا ہے

उत्क्रामन्तं स्थितं वापि भुञ्जानं वा गुणान्वितम् ॥
विमूढा नानुपश्यन्ति पश्यन्ति ज्ञानचक्षुषः ॥१०॥

اُت کرامنتم ستھتم واپی بھنجانام واگنان وتم (۱۰) وِموڑھانہ انوپشینتی۔ پشینتی گیان چکھشوشا

ترجمہ

شریر چھوڑ کر جاتے ہوئے یا شریر میں ٹھیرے ہوئے اور وشیوں کو بھوگتے ہوئے یا (ست۔ رج۔ تم) تینوں گنوں میں برتتے ہوئے (اس جیو آتما) کو بھی اگیانی لوگ نہیں جانتے ہیں (صرف) گیان کی آنکھوں والے (گیانی مہاتما ہی) اُسے جانتے ہیں (۱۰)

دوہا

بھوگ بھوگتے۔ نکلتے رہتے دیہہ میں بیر (۱۰) موڑھ نہ جانیں آتما گیانی جانیں دھیر

کیونکہ بنا کوشش اور من کی پوترتا کے یہ جیو آتما دیکھا نہیں جا سکتا۔

यतन्तो योगिनश्चैनं पश्यन्त्यात्मन्यवस्थितम् ॥
यतन्तोऽप्यकृतात्मानो नैनं पश्यन्त्यचेतसः ॥११॥

تینتو یوگینا چا اینم پشینتی آتمنی اوستھتم (۱۱) تینتو اپی اکرت آتمانا نہ اینم پشینتی اچیتسا

ترجمہ

(کیونکہ) یوگی لوگ بھی اپنے ہردے میں ستھت ہوئے اس آتما کو کوشش کر کے ہی تو اسے جانتے ہیں اور جنہوں نے اپنے انتہ کرن کو شدھ نہیں کیا ہے۔ ایسے اگیانی لوگ تو کوشش کر کے بھی اس آتما کو نہیں جانتے ہیں (۱۱)

دوہا

یتن وان یوگی اسے دیکھیں آتم ماہیں (۱۱) مندمتی کر یتن بھی اس کو دیکھیں ناہیں

جو آتما جیو روپ سے جسم کو پرکاشت کرتا ہے۔ وہی برہم روپ سے سارے برہمانڈ کو پرکاشت کرتا ہے۔ یہ کہتے ہیں

यदादित्यगतं तेजो जगद्भासयतेऽखिलम् ॥
यच्चन्द्रमसि यच्चाग्नौ तत्तेजो विद्धि मामकम् ॥१२॥

یت آدتیہ آگتم تیجو۔ جگت بھاسیہ تے اکھلم (۱۲) یت چندرمسی یت چا۔ اگنو تت تیجو ودھی مامکم

ترجمہ (اور ہے ارجن) جو تیج سورج میں رہ کر سارے جگت کو پرکاشت کرتا ہے۔ اور جو تیج چاند میں رہتا ہے اور

جو تیج آگ میں ہے - اس کو تو میرا ہی تیج جان (۱۲)

دوہا

سورج کا یہ تیج جو کرے جگت پرکاش (۱۲) چندر اگنی میں جان تو میرا ہی پرکاش

गामाविश्य च भूतानि धारयाम्यहमोजसा ॥

पुष्णामि चौषधीः सर्वाः सोमो भूत्वा रसात्मकः ॥१३॥

گام آوشیہ چا بھوتانی - دھاریامی اہم اوجسا (۱۳) پُشنامی چا اوشدھی سروا سومو بھوتوا رساتمکا

ترجمہ

اور میں ہی پرتھوی میں پرویش کر کے اپنی شکتی سے سب بھوتوں کو دھارن کرتا ہوں اور اس لئے سوم دامرت مئے چندرما) ہو کر سب اوشدھیوں (بنسپتیوں) کو پُشٹ کرتا ہوں (۱۳)

دوہا

پرتھوی میں رہ اوج سے سب کو پالوں بیر (۱۳) اوشدھیوں کو سوم بن پُشٹ کروں میں دھیر

अहं वैश्वानरो भूत्वा प्राणिनां देहमाश्रितः ॥

प्राणापानसमायुक्तः पचाम्यन्नं चतुर्विधम् ॥१४॥

اہم ویشوانرو بھوتوا - پرانی نام - دیہم آشرتا (۱۴) پران اپان سمایکتاہ پچامی انم چتر ودھم

ترجمہ

(اور میں (ہی) سب پرانیوں کے جسم میں رہ کر ویشوانر[1] اگنی روپ (جٹھر اگنی) ہو کر پران اور اپان کے ساتھ مل کر چار[2] طرح کے اناج کو پچاتا ہوں (۱۴)

دوہا

دیہہ میں بن جٹھر اگنی سہت پران اپان (۱۴) چار طرح کے ان کو ہضم کروں بلوان

सर्वस्य चाहं हृदि संनिविष्टो मत्तः स्मृतिर्ज्ञानमपोहनं च ॥

वेदैश्च सर्वैरहमेव वेद्यो वेदान्तकृद्वेदविदेव चाहम् ॥१५॥

سروسیہ چا اہم ہردی سنوشٹو - متا سمرتر گیانم - اپوہنم چا

ویدئی چا سروئی اہم ایو - ویدیا - ویدانت کرت - ویدوت ایو چا اہم (۱۵)

---

[1] ویشوانر یعنی جٹھر اگنی - اس اگنی کا نام ہے - جو سب پرانیوں کے پیٹ میں رہتا اور کھانے کو ہضم کرتا ہے - اگر جٹھر اگنی نہ ہو - تو کسی کو بھوک نہ لگے - اور کھایا پیا ہضم نہ ہو

[2] چار طرح کے اناج بھکش - بھوجیہ - لہیہ اور چوشیہ - جو دانتوں سے چبا کر کھایا جاتا ہے - وہ بھکش جیسے روٹی وغیرہ جو بنا دانتوں سے چبائے نگلا جاتا ہے وہ بھوجیہ جیسے دودھ وغیرہ اور جو زبان سے چاٹا جاتا ہے - وہ لہیہ جیسے چٹنی وغیرہ اور جو چوسا جاتا ہے وہ چوشیہ جیسے گنا وغیرہ

ترجمہ

اور میں ہی سب پرانیوں کے ہردے میں انتریامی روپ سے براجمان ہوں (اور) مجھ سے ہی سمرتی۔ گیان اور اپوہن۔ دھرم کا ناش) ہوتا ہے۔ اور سب ویدوں کے ذریعے میں ہی جاننے کے یوگیہ ہوں۔ اور میں ہی ویدانت کا کرتا اور ویدوں کا جاننے والا (بھی) میں ہی (ہوں) (۱۵)

دوہا

میں سب کا ہردیش ہوں اور سمرتی گیان (۱۵) وید ودِشے ویدانت میں ویدارتھ ہوں جان

द्वाविमौ पुरुषौ लोके क्षरश्चाक्षर एव च ॥
क्षरः सर्वाणि भूतानि कूटस्थोऽक्षर उच्यते ॥१६॥

دوا۔ اِمؤ۔ پرشو لوکے۔ کھشر چا اکھشر ایو چا (۱۶) کھشر اسروانی بھوتانی۔ کوٹستھ اکھشر اوچیہ تے

ترجمہ

(اور ہے ارجن!) اس سنسار میں ناشوان (فانی) اور ادناشی (لافانی) یہ دو طرح کے پُرش ہیں (ان میں) سارے بھوت پرانیوں کے شریر تو ناشوان اور غیر متبدل (جیو آتما) ادناشی کہا جاتا ہے (۱۶)

دوہا

کھشر اکھشر دو پُرش ہی جگ میں ہیں اے بیر (۱۶) کھشر تو یہ سب بھوت ہیں جیو اکھشر ہے دھیر

उत्तमः पुरुष स्त्वन्यः परमात्मेत्युदाहृतः ॥
यो लोकत्रय माविश्य बिभर्त्यव्यय ईश्वरः ॥१७॥

اُوتما پرشس تو انیا۔ پرماتما اِتی اُداہرتاہ (۱۷) یولوک تریم آوِشیہ۔ وبھرتی اویہ۔ ایشورا

ترجمہ

(اور ان دونوں سے) اُتم پُرش تو (ایک تیسرا) اور ہی ہے۔ (کہ) جو تینوں لوکوں میں پرویش کر کے سب کا دھارن پوشن کرتا ہے (وہی) ادناشی پرمیشور اور پرماتما ہے۔ ایسا کہا گیا ہے (۱۷)

دوہا

ان دو توسے بھن ہے پُرشوتم جگدیش (۱۷) ترلوکی میں پالتا سب کو ہے وہ ایش

यस्मात्क्षरमतीतोऽहमक्षरादपि चोत्तमः ॥
अतोऽस्मि लोके वेदे च प्रथितः पुरुषोत्तमः ॥१८॥

یسمات کھشرم۔ اتیتا۔ اہم۔ اکھشرات اپی چا اُتماہ (۱۸) اتو اسمی لوکے ویدے چا پرتھتاہ پرشوتم

ترجمہ

کیونکہ میں ناشوان پدارتھوں (کھشیتر۔ پرکرتی) سے تو بالکل پرے ہوں اور (مایا میں جکڑے ہوئے) اوناشی جیو

آتما سے بھی اُتم ہوں۔ اس لئے لوک میں اور ویدوں میں (بھی) پُرشوتم نام سے مشہور ہوں۔ (۱۸)

دوہا

ناشی او ناشی سبھی سے ہوں اُتم بیر (۱۸) لوک وید پرسدھ ہوں پُرشوتم میں دھیر

ایسا پرماتما جو کہ کھشر اور اکھشر دونوں سے اُتم ہے۔ اس کے جاننے کا پھل کہتے ہیں۔

यो मामेव मसंमूढो जानाति पुरुषोत्तमम् ॥
स सर्व विद्भजति मां सर्व भावेन भारत ॥१९॥

یو مام ایوم اسموڑھو جاناتی پُرشوتمم (۱۹) سرووِت بھجتی مام سرو بھاوین بھارت

ترجمہ

ہے بھارت! اس طرح تتو سے جو گیانی پُرش مجھ کو پُرشوتم جانتا ہے۔ وہ سروگیہ پُرش سب طرح سے سدا مجھ پرمیشور کی ہی بھگتی کرتا ہے۔ (۱۹)

دوہا

اِس پرکار نِشچت متی پُرشوتم موہے بیر (۱۹) گیانی پُورن بھاو سے جان بھجے مم دھیر

इति गुह्यतमं शास्त्रमिदमुक्तं मयानघ ॥
एतद्बुद्ध्वा बुद्धिमान्स्यात्कृतकृत्यश्च भारत ॥२०॥

اِتی گوہیہ تمم شاسترم اِدم اُکتم میا انگھ (۲۰) ایترت بُدھوا۔ بُدھیمان سیات کرت کرتیہ چا بھارت

ترجمہ

ہے نشپاپ ارجن! ایسا یہ گوڑھ رہسیہ والا (پُرا اسرار مخفی) شاستر میں نے تم سے کہا ہے۔ اس کو تتو سے جان کر (انسان) گیان وان اور کرتارتھ ہو جاتا ہے (۲۰) (یعنی اس کو اور کچھ بھی کرنا باقی نہیں رہتا۔ اُس کا جیون سپھل ہو جاتا ہے

دوہا

گوہیہ تم یہ شاستر تجھے سُنایا بیر (۲۰) جان اسے گیانی ہوئے کرتارتھ لے دھیر

یہاں پر شریمد بھگوت گیتا کا پُرشوتم یوگ نامی پندرھواں ادھیائے ختم ہوا

(بھیشم پرب میں ادھیائے ۳۹ ختم)

## نویدن

اس ادھیائے میں بھگوان نے اپنا پرم گُپت پربھاو اچھی طرح سے درشایا ہے جو آدمی اس طرح سے بھگوان کو سب سے اُتم سمجھ لیتا ہے۔ اس کا من ایک لمحہ بھی بھگوان کے چنتن کا تیاگ نہیں کر سکتا۔ کیونکہ جس چیز کو انسان اچھا سمجھتا ہے۔ اسی میں اس کا پریم ہوتا ہے اور جس میں پریم ہوتا ہے۔ اسی کا وہ چنتن کرتا ہے۔ اس لئے سب کا پہلا فرض ہے۔ کہ بھگوان کے پرم گُپت پربھو کو اچھی طرح سمجھنے کے لئے ناشوان (فانی) سنسار کے موہ کو تیاگ کر اور پرماتما کی شرن ہو کر بھجن اور ست سنگ میں اپنے من کو لگا دے۔

# پندرہویں ادھیائے کا خلاصہ

پہلے پانچ شلوکوں میں سنسار برکھش کا بیان کرکے شری بھگوان نے یہ بتلایا۔ کہ جو آدمی وشے واسناؤں میں پھنسا ہوا ہے۔ وہ اس اننت برکھش کی بے شمار شاخوں میں ہی بھولتا بھٹکتا رہتا ہے۔ اُسے اس کی اوپر کی جڑ یعنی پرمیشور کے گیان کا پتہ نہیں لگتا۔ مگر جو وشیوں کے موہ سے آزاد ہوچکا ہے۔ جو سنگ رہت (بے تعلق) ہوگیا ہے وہ اس جڑ کو۔ اس پرم اوناشی پد کو پراپت کرتا ہے۔ پھر نویں شلوک تک اس اوناشی پرماتما.... سنسار اور مختلف شکلوں میں دکھائی دینے والی آتما اور اُن سب کا باہمی تعلق کیسا ہے؟ یہ بتلایا ہے۔ کہ جیو آتما ایشور کا ہی سناتن انش ہے۔ سناتن سے یہ مطلب ہے۔ کہ ایشور کے نت نئے نئے انش ہوکر جیو آتماؤں کی سرشٹی (پیدائش) نہیں ہوا کرتی۔ . . . . . . . . . . . .

بلکہ یہ جیو سرشٹی ہی سناتن (قدیمی) ہے۔ اور ایشور کا یہ وہ انش ہے۔ جسے جیو بھوت انش کہتے ہیں۔ انش کا ارتھ الگ الگ ٹکڑے نہیں ہیں۔ بلکہ یہ انش ویسا سمجھنا چاہئے۔ جیسے سروویاپی آکاش کا انش گھٹ آکاش ہے۔ گھٹ آکاش آکاش کا ایسا انش نہیں ہے۔ جو سمپورن آکاش سے الگ ہوا ہو۔ سارا آکاش ایک ہی ہے۔ گھٹ کے کارن کھنڈ (ٹکڑوں) کی کلپنا ہوتی ہے۔ اسی طرح جیو کو ایشور یا پرماتما کا انش کہا ہے۔ اسی لئے آٹھویں شلوک میں جیو کو ایشور بھی کہا ہے۔ جیو میں آتما اور پرکرتی کا سنیوگ ہے۔ آتما کی طرح پرکرتی بھی پرماتما کا انش ہے۔ جو پرکرتی بھوت ہے اور پرکرتی سے ہی پرش کا سوکشم اندریوں اور انتہ کرن سے یکت لنگ شریر بنتا ہے۔ ستھول شریر چھوڑ دینے پر بھی یہ لنگ شریر رہتا ہے۔ مگر آتما نہ یہ سوکشم شریر ہے اور نہ ستھول شریر ہے وہ اس کے پرے ہے۔ اور سب جگہ ہے۔ اس لئے دسویں شلوک سے پندرھویں شلوک تک آتما اور پرماتما کا ابھید روپ سے ذکر کیا ہے۔ مگر سولھویں شلوک میں پھر جیو اور پرکرتی کا بھید جتلانے کے لئے بھید روپ کا ورنن کرکے بتلایا ہے۔ کہ ہر ایک جیو آتما اوناشی اور اس کی پرکرتی وناشی (فانی) اور بدلنے والی ہے۔ اس کے آگے پرکرتی اور پرش سے پرے جو پرشوتم ہے۔ اس کا بیان ہے۔ جو تینوں لوک میں داخل ہوکر سارے سنسار کو دھارن کئے ہوئے ہے۔ جس کی پراپتی سنسار برکھش کے موہ سے چھوٹنے سے ہی ہوتی ہے۔



# سولھواں ادھیائے

# دیوآسر سمپد وبھاگ یوگ

پرماتما اور جیوآتما کے بیچ میں سنسار کے موہ کا پردہ لٹکا ہوا ہے۔ جیوآتما پرکرتی کا گیان پراپت کر کے اُسے ہٹا سکتا ہے۔ اور پھر پرماتما کے درشن کر سکتا ہے۔ اس لئے شری کرشن بھگوان نے اس سے پہلے گن تریئے وبھاگ یوگ میں تینوں گنوں کا بیان کر کے بتلایا۔ کہ ستوگن گیان کا پرکاش کرنے والا ہے۔ اس لئے ہر ایک انسان کو اپنے میں دُوسرے دوگنوں (تموگن اور رجوگن) کو دبا کر ستوگن کو بڑھانا چاہیئے۔ اس سے پہلے ستوگن کے تھوڑے سے لکشن آگئے ہیں انہیں کا یہاں کچھ تفصیل کے ساتھ ذکر ہے۔ ستوگن والے منش کی پرکرتی کو دیئوی پرکرتی کہتے ہیں۔ اسی دیئوی پرکرتی کے لکشن اس ادھیائے میں بتلائے جائینگے اور ساتھ ساتھ تامسی لکشن بھی دکھلا دئے گئے ہیں۔ جس سے لوگ اِن آسری باتوں سے بچیں۔ اس ادھیائے کا یہی مضمون ہے۔ اور اسی لئے اس کا نام دیوآسر سمپد وبھاگ یوگ ہے۔

(श्री भगवानुवाच) अभयं सत्व संशुद्धि र्ज्ञान योगव्यवस्थितिः।।
दानं दमश्च यज्ञश्च स्वाध्याय स्तप आर्जवम् ।।१।।
अहिंसा सत्य मक्रोध स्त्यागः शान्ति रपैशुनम्।।
दया भूते ष्वलोलुप्त्वं मार्दवं ह्री रचापलम् ।।२।।
तेजः क्षमा धृतिः शौच मद्रोहो नाति मानिता।।
भवन्ति संपदं दैवी मभिजातस्य भारत ।।३।।

(شری بھگوان اُدواچ)

ابھیم ستوسنشُدھی گیان یوگ ویہ وستھتی (۱) دانم۔ دماہ چایگیہ چا سوادھیائے تپاہ آرجوم
اہنسا۔ ستیم۔ اکرودھا۔ تیاگا۔ شانتی اپیشنم (۲) دیا۔ بھوتیشُو۔ الولپتوم۔ مارددوم ہری اچاپلم
تیجاہ۔ کشما۔ دھرتی۔ شوچم ادروہو ناتی مانتاہ (۳) بھونتی۔ سمپدم دیئویم ابھی جاتسیہ۔ بھارت

## ترجمہ

شری بھگوان بولے۔ (ہے ارجن) نربھیتا[۱] (بےخوفی (کسی سے نہ ڈرنا) انتہ کرن[۲] (من) کی اچھی طرح سے شدھی (صفائی) گیان یوگ (آتم انوبھو) کے لئے دھیان یوگ میں سدا لگے رہنا[۳] اور ساتوک دان[۴] بھا اندریوں کا دمن[۵] (روکنا) یگیہ[۶] (نشکام بھاو سے اگنی ہوترادی کرموں کا کرنا) سوادھیائے[۷] (وید شاستر آدی کا پٹھن پاٹھن) اور بھگوان کے نام اور

گنوں . . . . . . کا کیرتن) اور (۸) تپ (ادائیگی فرض میں مشکلات کا برداشت کرنا) (۹) سادگی (چھل کپٹ سے رہت ہونا) (۱۰) اہنسا (من بانی اور جسم سے کسی طرح بھی کسی جیو کو دُکھ نہ دینا) (۱۱) ستیہ (سچی اور میٹھی بات کہنا) (۱۲) اپنا بُرا چاہنے والے پر بھی غصہ نہ کرنا (۱۳) تیاگ (کرموں میں کرتاپن کے ابھیمان کا تیاگ) (۱۴) اور شانتی (چت میں چنچلتا کا نہ ہونا) (۱۵) کسی کی نندا یا چغلی نہ کرنا (۱۶) سب پرانیوں میں دیا بھاو رکھنا (۱۷) سنسارک وشئے واسناؤں کے ساتھ تعلق ہونے پر بھی ان میں پھنس نہ جانا (۱۸) کومل سوبھاو اور (۱۹) برے کرم کرنے میں شرم محسوس کرنا اور (۲۰) عبث ہاتھ پاؤں نہ ہلاتے رہنا (فضول حرکات کا تیاگ) (۲۱) تیج روحانی رعب داب) (۲۲) کشما (۲۳) دھیرج رکھنا (مستقل مزاجی) (۲۴) اندر باہر کی شدھی (۲۵) کسی سے بھی دشمنی نہ ہونا (۲۶) ابھیمان یعنی تکبر کا نہ ہونا (یہ سب تو) ڈیوی سمپدا کو پراپت ہوئے پُرش کے لکھشن ہیں (۳) یہ سب مل کر ۲۶ ہوتے ہیں۔

دوہا

چت شُدھی نربھیتا گیان یوگ رتی بیر (۱) دان - دم یگیہ سوادھیائے تپ سرلتا دھیر

اہنسا ستیہ اکرودھ اُرو تیاگ شانتی بیر (۲) دیا - اپیشن[۱] - مارُدوم[۲] - لجا - اَچلاپم[۳] دھیر

تیج کشما - دھرتی شوچ اُرو دروہ مان سُول رہت (۳) سو نر ارجن ہوت ہے دیوی سمپد سہت

اب آسری سمپدا کا بیان کرتے ہیں:-

۱ع چغلی نہ کرنا ۲ع کوملتا ۳ع عبث حرکات نہ کرنا

दम्भो दर्पोऽभिमानश्च क्रोधः पारुष्य मेव च ॥

अज्ञानं चाभि जातस्य पार्थ संपद मासुरीम ॥४॥

دمبھو درپو - ابھیمانا چا - کرودھا - پاروشیم ایو چا (۴) اگیانم چا - ابھی جاتسیہ - پارتھ سمپدم آسُریم

ترجمہ

(اور) ہے پارتھ! پاکھنڈ[۱] - گھمنڈ[۲] اور ابھیمان اور کرودھ اور کٹھور بانی[۵] اور اگیان یہ سب آسری سمپدا کو پراپت ہوئے پُرش کے دلکھشن ہیں) (۴)

دوہا

دمبھ درپ - ابھیمان اُرو کرودھ اُرو اگیان (۴) کٹھو بانی - یہ آسری سمپد ارجن جان

اب دیوی اور آسری سمپداؤں کا الگ الگ کام بتلاتے ہیں۔

दैवी संपद्विमोक्षाय निबन्धायासुरी मता ॥

मा शुचः संपदं दैवी मभि जातोऽसि पाण्डव ॥५॥

دیوی سمپد وِموکھشائے نبندھائے آسری متا (۵) ما شچا سمپدم دیویم ابھیجاتو اسی پانڈوا (۵)

ترجمہ

(ان میں سے دیوی سمپدا تو موکش کے لئے اور آسری سمپدا (سنسار میں) باندھنے کے لئے مانی گئی ہے۔ اس لئے ہے

ارجن! تو رنج مت کر۔ کیونکہ تو دیَوی سمپدا کو پراپت ہوا ہے (۵) تیرا تو کلیان ہی ہوگا۔

دوہا

دیَوی سمپد موکھش اُرو آسُری بندھن بیر (۵) دیتی ہے مت شوک کر دیَوی جنم تو دھیر

# آسُری سمپدا والے پُرشوں کے لکھشن

द्वौ भूतसर्गौ लोकेऽस्मिन्दैव आसुर एव च ॥
दैवो विस्तरशः प्रोक्त आसुरं पार्थ मे शृणु ॥ ६ ॥

دَوَو بھُوت سرگو۔ لوکے۔ اَسمِن۔ دیَوا۔ آسُرا۔ ایو۔ چا (۶) دیَوا۔ وِستر شاہ پروکتا۔ آسُرم پارتھ مے شرِنو

ترجمہ

ہے ارجن! اس لوک میں بھُوت پرانیوں کے سوبھاو دو پرکار کے مانے گئے ہیں۔ ایک تو دیَوی (دیوتا جیسا) اور دوسرا آسُری (اسُروں یعنی راکھشسوں جیسا) ان میں سے دیَوی سوبھاو کا تو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے اس لئے اب اسُروں کے سوبھاو کو بھی تفصیل کے ساتھ مجھ سے سُن (۶)

دوہا

جیو سرشٹی جگت میں دیَوی آسُری ہوئے (۶) دیَوی تو کہ دی سُنو آسُری سمپد جوئے

प्रवृत्तिं च निवृत्तिं च जना न विदुरासुराः ॥
न शौचं नापि चाचारो न सत्यं तेषु विद्यते ॥ ७ ॥

پرورتم چا نِورتم چا جنا نہ وِدُو آسُرا (۷) نہ شوچم نہ اپی چا۔ آچارا نہ ستیم تیشو وِدیہ تے

ترجمہ

(ہے ارجن!) آسری سوبھاو والے لوگ نہ تو یہ جانتے ہیں۔ کہ کیا کرنا چاہئے اور نہ یہ جانتے ہیں کہ کیا نہ کرنا چاہئے اس لئے اُن میں نہ تو اندر باہر کی شدھی ہی ہوتی ہے اور نہ اُن میں سداچار اور سچائی ہی ہوتی ہے (۷)

دوہا

پرورتی نہ جانتے نہ نِورتی بیر (۷) ست شَوچ آچار سے رہت اسُرجن دھیر

असत्यमप्रतिष्ठं ते जगदाहुरनीश्वरम् ॥
अपरस्परसम्भूतं किमन्यत्कामहैतुकम् ॥ ८ ॥

استیم اپرتِشٹھم لے جگت آہو اَنی شورم (۸) اپرسپر سمبھوتم۔ کم انّیت کام ہیتوکم

ترجمہ

(۸) وہ آسُری پرکرتی والے لوگ کہتے ہیں کہ جگت آدھار رہت ہے اور جھوٹا ہے۔ اس کا کوئی ایشور

نہیں ہے۔ . . . . . . . . . . . بلکہ اپنے آپ استری پرش کے سنیوگ سے پیدا ہوا ہے۔ اس لئے صرف بھوگوں کے بھوگنے کے لئے ہی ہے اور اس کے سوائے اور کیا ہے (کچھ نہیں ہے) (۸)

دوہا

جھوٹا ہے یہ جگت سب بن ایشور بن مول (۸) کیول کارن جگت کا ایک کام ہے مول

एतां दृष्टि मवष्टभ्य नष्टात्मानोऽल्पबुद्धयः॥
प्रभवन्त्युग्र कर्माणः क्षयाय जगतोऽहिताः॥९॥

ایتام درشٹم اوشٹبھیا نشٹ آتمانو۔ الپ بدھیے (۹) پربھونتی اگر کرمانا۔ کھشیائے جگتوا ہتا

ترجمہ

(اس طرح) اس متھیا گیان کے ذریعے نشٹ ہو گیا ہے۔ سو بھاؤ جن کا یعنی چت ناپاک ہو گیا ہے۔ اور جن کی عقل مند ہے۔ ایسے سب کے ساتھ برائی کرنے والے وہ دُشٹ لوگ صرف جگت کا ناش کرنے کے لئے ہی پیدا ہوتے ہیں (۹)

دوہا

مند متی نشٹ آتما ان بھاؤں سے بیر (۹) شترو بن لیں جنم جگ نشٹ کرن کو دھیر

काम माश्रित्य दुष्पूरं दम्भमान मदान्विताः॥
मोहाद्गृहीत्वा सद्ग्राहा न्प्रवर्तन्तेऽशुचि व्रताः॥१०॥

کام آشریتیہ۔ دُشپورم۔ دمبھ مان مدانوتاہ (۱۰) موہات گرہیتوا۔ اسدگراہان پرورتنتے اشچی ورتا

ترجمہ

(اور وہ دُشٹ لوگ) دمبھ (ریاکاری) مان (تکبر) اور مد (مستی) میں آ کر کسی طرح بھی پوری نہ ہونے والی کامناؤں کا آسرا لیتے ہیں (اور) جہالت کی وجہ سے جھوٹے سدھانتوں (اشبھ سنکلپوں) کو گرہن کر کے بُرے کرم کرتے ہوئے سنسار میں برتتے ہیں (۱۰)

دوہا

دمبھ مان مد یکت ہو جھوٹا نشچے دھار (۱۰) کرتے جھوٹی کامنا جھوٹے ہی برت دھار

चिन्ता मपरिमेयां च प्रलयान्ता मुपाश्रिताः॥
कामोपभोग परमा एतावदिति निश्चिताः॥११॥

چنتام اپری میئے یام چا۔ پرلیان تام اپاشرتا (۱۱) کام اوپ بھوگ پرما۔ ایتاوت اتی نشچتا

ترجمہ

(اور وہ) جب تک جیتے ہیں۔ سنسار کی بے شمار چنتاؤں میں ہی غرق رہتے ہیں۔ اور وشے بھوگوں کے بھوگنے میں غلطاں رہتے ہوئے یہ مانتے ہیں۔ کہ (سنسار میں) جو کچھ ہے۔ وہ صرف اتنا ہی آنند ہے۔ (یعنی جو کچھ ہے سو کام بھوگ ہی ہے (۱۱)

دوہا

جیون بھر کرتے رہیں چنتا ہی وہ لوگ (۱۱) کام بھوگ ہی مانتے جیون کا اُدیوگ

आशा पाश शतै र्बद्धा: काम क्रोध परायणा: ॥
ईहन्ते काम भोगार्थ मन्यायेनार्थ संचयान ॥१२॥

آشا پاش شتئے۔ بدّھا۔ کام کرودھ پرائناہ (۱۲) ایہنتے کام بھوگ آرتھم۔ انیائین ارتھ سنچیان

ترجمہ

(اس لئے وہ) آشا رُوپی سینکڑوں زنجیروں میں بندھے ہوئے اور کام کرودھ سے مغلوب ہوکے وشے بھوگوں کے بھوگنے کے لئے بے انصافی سے دھن وغیرہ بہت سے پدارتھوں کو اکٹھا کرنے کی کوشش کرتے ہیں (۱۲)

دوہا

جکڑے آشا پاش میں کام کرودھ آدھین (۱۲) انیائے سے وہ کریں دھن سنچے پر دین

ایسے آسری لوگوں کی خواہشیں اور اُمنگیں اس طرح کی ہوتی ہیں:۔ کہ

इदमद्य मया लब्ध मिमं प्राप्स्ये मनोरथम ॥
इदमस्तीदमपि मे भविष्यति पुनर्धनम ॥१३॥

ادم ادیہ میا لبدھم۔ اِمم پراپسیئے منورتھم (۱۳) ادم استی ادم اپی مے بھوشیتی پنہ دھنم

ترجمہ

میں نے آج یہ تو لے لیا ہے۔ اب اُس منورتھ کو بھی پُورا کرونگا۔ اتنا دھن میرے پاس ہے ہی اتنا اور ہو جائیگا (۱۳)

دوہا

یہ پایا اب پاؤں گا وہی منورتھ پھیر (۱۳) یہ دھن میرا اور وہ میرا ہوگا ڈھیر

असौ मया हत: शत्रुर्हनिष्ये चापरानपि ॥
ईश्वरोऽहमहं भोगी सिद्धोऽहंबलवान्सुखी ॥१४॥

اسَو میا ہتاہ شترو۔ ہنشیئے چا۔ اپران۔ اپی (۱۴) ایشورو اہم۔ اہم بھوگی۔ سدّھو اہم۔ بلوان سُکھی

ترجمہ

(اور) وہ دشمن تو میرے ذریعے مارا گیا (اور) دوسرے دُشمنوں کو بھی میں مارونگا۔ میں ایشور اور ایشوریہ کو بھوگنے والا ہوں۔ میں ہی سب سدّھیوں والا۔ بلوان اور سُکھی ہوں (۱۴)

دوہا

اِس کو مارا اور سب شترو ڈاروں مار (۱۴) سوامی یوگی سدّھ ہیں بلی سُکھی ہوں یار

आढ्यो ऽभिजनवानस्मि कोऽन्योऽस्ति सदृशो मया ॥

यक्ष्ये दास्यामि मोदिष्य इत्यज्ञान विमोहिता:॥१५॥
آڈھیو ابھی جنوان اسمی۔ کوانیواستی سدرشومیا (۱۵) یکھشئے داسیامی مودشیہ۔ اِتی۔ اگیان وِموہِتا

ترجمہ

(اور میں) بڑا دھنوان اور بڑے کُٹنب والا ہوں۔ میرے برابر دُوسرا کون ہے؟ میں یگیہ کرونگا۔ دان کرونگا۔ خوش (سکھی) ہوؤنگا۔ (مزے سے زندگی بسر کرونگا) اس طرح اگیان سے موہت ہیں (۱۵)

دوہا

میں ہی دھنی کلین ہیں موسم اور ہے کو ئے (۱۵) یگیہ دان دوں کھاؤنگا کہ اگیانی جوئے

अनेक चित्त विभ्रान्ता मोहजाल समावृता:॥
प्रसक्ता: काम भोगेषु पतन्ति नरके ऽशुचौ॥१६॥
انیک چِت وِبھرانتا موہ جال سماورِتاہ (۱۶) پرسکتا کام بھوگیشو پتنی نرکے اشوچو

ترجمہ

اُن کے چِت میں طرح طرح کے بھرم کی لہریں اٹھا کرتی ہیں۔ اور وہ سدا موہ جال میں پھنسے ہوئے وِشے بھوگوں میں ہی حد درجہ غلطان رہتے ہیں۔ اور اسی طرح گھور نرک میں گرتے ہیں (۱۶)

دوہا

بھرم لہر چِت میں اُٹھے موہ۔ بھوگوں کے مانہیں (۱۶) پھنسے رہتے ہیں سدا گریں نرک مین جاہیں

आत्म संभाविता: स्तब्धा धन मान मदान्विता:॥
यजन्ते नाम यज्ञैस्ते दम्भेना विधि पूर्वकम्॥१७॥
آتم سمبھاوِتا۔ ستبدا۔ دھن مان مدآنوِتا (۱۷) یجنتے نام یگئے تے دمبھین اودِھی پُوروکم

ترجمہ

(اور وہ اپنے آپ کو ہی سب سے بڑا ماننے والے گھمنڈی پرش دھن اور مان (دولت و مرتبہ) کی مستی میں ہی پھُولے رہتے ہیں۔ اور شاستر ودھی سے رہت صرف نام کے لئے (برائے نام) دکھاوے کے طور پر یگیہ اور (دان وغیرہ) کیا کرتے ہیں (۱۷)

دوہا

مان بڑائی میں رہیں اور گرب دھن لین (۱۷) نام ماترا کو دمبھ سے یگیہ کریں متی ہین

अहंकारं बलं दर्पं कामं क्रोधं च संश्रिता:॥
मामात्म परदेहेषु प्रद्विषन्तो ऽभ्यसूयका:॥१८॥
اہنکارم۔ بلم۔ درپم۔ کامم۔ کرودھم چا سنشرِتا (۱۸) مام آتم پردیہیشو پردوشنتا ابھیہ سوئیکاہ

ترجمہ

(اور وہ) اہنکار - بل (طاقت) درپ (مغروری) کامنا اور کرودھ سے مغلوب ہوئے دُوسروں کی نندا کرنے والے پُرش اپنے اور دُوسروں کے جسم میں رہنے والے مجھ انتریامی (پرماتما) سے دویش کرنے والے ہیں (۱۸)

دوہا

اہنکار بل درپ ارُو کام کرودھ رت بیر (۱۸) موسے نج پر دیہہ میں دویش کریں وہ دِھیر

اِن آسُری سوبھاؤ والوں کا آخری کیا انجام ہوتا ہے - یہ کہتے ہیں :-

तानहं द्विषतः क्रूरान्संसारेषु नराधमान् ॥
क्षिपाम्यजस्रमशुभानासुरीष्वेव योनिषु ॥१९॥

تان اہم دوِشتاہ - کرُوردن سنساریشو نرادھمان (۱۹) کِھشپامی - اجسرم - اشوبھان - آسُریشو ایو یونیشو

ترجمہ

ان دویش کرنے والے پاپ آچاری (دُشٹ) اور ظالم نیچ لوگوں کو میں سنسار میں بار بار آسری یونیوں میں ہی گراتا ہوں - یعنی سُور وغیرہ نیچ یونیوں میں پیدا کرتا ہوں (۱۹)

دوہا

دویشی - کرُور - اشُبھ ادھم اُن پُرشوں کو بیر (۱۹) میں بھی دیتا ڈال ہوں اسر جُونی میں دِھیر

आसुरीं योनिमापन्ना मूढा जन्मनि जन्मनि ॥
मामप्राप्यैव कौन्तेय ततो यान्त्यधमां गतिम् ॥२०॥

آسُریم یونی ماپنّا موڑھا جنمنی جنمنی (۲۰) مام پراپیہ ایو کونتیے تتہ یانتی ادھمام گتم (۲۰)

ترجمہ

(اس لیئے) ہے ارجن! وہ موڑھ پُرش جنم جنمانتر میں آسُری یونیوں کو پراپت ہو کر مجھے نہ پا کر اُس سے نیچ ترین گتی کو ہی پراپت ہوتے ہیں (مطلب یہ کہ جوں جوں زیادہ پاپ کرتے ہیں - توں توں نیچے ہی نیچے گھور نرک میں گرتے جاتے ہیں)

دوہا

آسُری یونی میں رہیں جنم جنم میں بیر (۲۰) مجھ سے دُور سدا رہیں ادھم گتی میں دِھیر

त्रिविधं नरकस्येदं द्वारं नाशनमात्मनः ॥
कामः क्रोधस्तथा लोभस्तस्मादेतत्त्रयं त्यजेत् ॥२१॥

تِرودھم نرکسیہ اِدم دوارم - ناشنم آتمنا (۲۱) کامہ کرودھس تتھا لوبھس تسمات ایتت ترِیم تیجیت

ترجمہ (اور ہے ارجن) - کام کرودھ اور لوبھ یہ تین طرح کے نرک کے دروازے آتما کو ادھو گتی میں لے جانے والے ہیں

ہ سب انرتھوں کی جڑ اور نرک میں لے جانے والے ہونے کی وجہ سے یہاں کام کرودھ اور لوبھ ان تینوں کو نرک کا دروازہ کہا ہے

رجن میں داخل ہو کر آتما کا ناش ہوتا ہے) اس لیئے ان تینوں کو ہی تیاگ دینا چاہیئے (۲۱)

دوہا

تین دوارے نرک کے آتم ناشی بیر (۲۱) کام کرودھ اُرو لوبھ ہیں تیاگو ان کو دھیر

ان تینوں کو تیاگ دینے سے کیا ہوتا ہے۔

एतैर्विमुक्त: कौन्तेय तमोद्वारै स्त्रिभिर्नर:॥
आचरत्यात्मन: श्रेय स्ततो याति परां गतिम्॥२२॥

ایتیئ وِمکتا کونتیئے تموودواری ترِبھی نرا (۲۲) آچرتی۔آتمنا شریے آرتتا۔ یاتی پرام گتم

ترجمہ

ہے ارجن! ان تینوں نرک کے دروازوں سے جو پرش بچتا ہے۔ وہ اپنی بھلائی کے لئے کوشش کرتا ہے۔ اور اس سے وہ پرم گتی کو پراپت ہوتا ہے (۲۲)

دوہا

ان دواروں سے نرک کے جو بچتے ہے بیر (۲۲) اپنا کر کلیان وہ پرم گتی لے دھیر

آسُری سمپتی کا تیاگ اور بھلائی ہیں لگنا یہ سب کچھ شاستر پر عمل کرنے سے ہو سکتا ہے۔ شاستر کے پرمان سے ہی یہ دونوں باتیں جانی جا سکتی ہیں ورنہ نہیں اسلیئے

य: शास्त्रविधिमुत्सृज्य वर्ततेकामकारत:॥
नस सिद्धि मवाप्नोति न सुखं न परां गतिम्॥२३॥

یا شاستر ودھم اُتسرجیہ۔ ورتتے۔ کام کارتاہ (۲۲) نہ سا سِدّھم اوپنوتی نہ سُکھم نہ پرام گتم

ترجمہ

(اور) جو شاستر کی ودھی کو تیاگ کر اپنی من مانی کرتا ہے۔ وہ نہ تو سِدّھی کو پراپت ہوتا ہے اور نہ پرم گتی کو اور نہ سُکھ ہی پاتا ہے (۲۳)

دوہا

شاستر ودھی تیاگ جو اپنی اچھا دھار (۲۳) برتے پاوے سِدّھی نہ نہ سُکھ گتی اپار

तस्माच्छास्त्रं प्रमाणं ते कार्याकार्य व्यवस्थितौ॥
ज्ञात्वा शास्त्र विधानोक्तं कर्मकर्तु मिहार्हसि॥२४॥

تسمات شاسترم پرمانم تے کاریہ اکاریہ وِیہ وستھتو

گیاتوا شاستر ودھان اوکتم کرم کرتم ارہسی (۲۴)

ترجمہ

اس لئے تیرے اس کرنے لایق اور نہ کرنے لایق کرم کے سمجھنے میں شاستر ہی پرمان ہے۔ ایسا جان کر تو شاستر ودھی سے مقرر کیئے ہوئے کرم کو ہی کرنے کے یوگیہ ہے (شاستر ودھی کے مطابق کرم کرنا ہی تیرے لئے مناسب ہے) (۲۴)

دوہا

کاریہ اور اکاریہ میں شاستر ہے پرمان (الم ۲) شاستر ریتی سے کرو کرم سدا بلوان

یہاں پر شریمدبھگوت گیتا کا دیو آسر سمپدوبھاگ یوگ نامی سولھواں ادھیائے ختم ہوا

(بھیشم پرب میں ادھیائے چالیس ختم)

# سولھویں ادھیائے کا خلاصہ

یوں تو اس سنسار میں سینکڑوں طرح کے لوگ ہیں۔ مگر کون ایشور کے مارگ پر ہے اور کون اس کے خلاف اس نکتہ سے اس منش لوک کے دو ہی حصے کئے جاسکتے ہیں (۱) دیو جو ساتوک پرکرتی والے ہیں اور (۲) اسر جن کا یہ خیال ہے کہ

यावज्जीवेत्सुखं जीवेद् ऋणं कृत्वा घृतं पिबेत॥

भस्मीभूतस्य देहस्य पुनरागमनं कुतः॥

**ترجمہ**۔ جب تک جیوے۔ سُکھ سے جیوے۔ قرض لے کر بھی گھی پیوے۔ چولا جب چھوٹ جائے گا۔ تب پھر تھوڑے ہی آنا ہوگا؟

آسری سمپتی نیچ جونی میں ڈالتی ہے۔ اور دیئوی سمپتی موکھش دلاتی ہے۔ اس لئے دیئوی سمپتی کا سادھن کرنا چاہیئے۔ دیئوی سمپتی کیا ہے۔ یہ اس ادھیائے کے شروع میں بتلایا ہے۔ اور پھر تفصیل سے آسری سمپتی کے لکھشن گنائے ہیں۔ تاکہ ہر ایک سادھک ان لکشنوں میں سے ہر ایک کو اپنے اندر سے ڈھونڈ ڈھونڈ نکال کر باہر کردے۔ آخر میں اختصار کے ساتھ بتلا دیا۔ کہ آسری جُونی کا کارن کام کرودھ اور لوبھ ہیں۔ ان سے جو بچے گا۔ وہ پرم گتی کے مارگ پر گامزن ہوگا اور ان سے بچنے کا جو اُپائے ہے وہ یہی ہے۔ کہ شاستر کو پرمان مان کر اُس کے مطابق اپنے فرائض کو ادا کرے

# ۱۷ ادھیائے
# ستارھواں ادھیائے
# شردھاتری بھاگ یوگ

دیو اور اسر۔ اس طرح کے دو بھید انسانوں میں کیوں ہوتے ہیں؟ اس کا کارن پرکرتی کے ست۔ رج۔ تم۔ تین ہی گن ہیں۔ جن کا گُن تری وبھاگ یوگ میں بیان کیا گیا ہے۔ مگر وہاں یہ نہیں بتلایا۔ کہ سوبھاو۔ رُچی (رجحان) اور شردھا

میں جو بھید ہوا کرتا ہے۔ جس بھید کے باعث منش لوک دیو اور اسران دو حصوں میں بٹ جاتا ہے۔ اس بھید کا کارن بھی انہی تین گنوں سے بننے والی انسان کی یہ شردھا ہے۔ جس کے مطابق اس کی زندگی بنتی ہے۔ اس لئے شردھا کی اقسام کا ذکر اس ادھیائے میں کیا جائے گا۔ اسی وجہ سے اس کا نام شردھا ترئی وبھاگ یوگ ہے۔

( ارجن اوواچ )

(अ.उवाच) ये शास्त्र विधिमुत्सृज्य यजन्ते श्रद्धया न्विताः॥
तेषां निष्ठा तु का कृष्ण सत्व माहो रजस्तमः॥१॥

یے شاستر ودھم اُتسرجیہ یجنتے شردھیا اِنوِتا (۱) تیشام نِشٹھا تو کا کرشن ستوم آہو رجس تماہ

ترجمہ

(اس طرح بھگوان کے بچنوں کو سن کر ارجن بولا) ہے کرشن! جو پرش شاستر ودھی کو تیاگ کر صرف شردھا کے ساتھ یگیہ وغیرہ کرتے ہیں۔ ان کی کیا حالت ہوتی ہے ساتوکی راجسی یا تامسی (۱)

دوہا

شاستر ریتی تیاگ یگیہ کریں شردھا یُت بیر (۱) اُن کی نشٹھا کون ہے ست یا رج تم دھیر

(श्री.भ.उवाच) त्रिविधा भवति श्रद्धा देहिनां सा स्वभावजा॥
सात्विकी राजसी चैव तामसी चेति तां श्रृणु॥२॥

(شری بھگوان اوواچ)

ترِودھا بھوتی شردھا دیہنام سا سوبھاوجا (۲) ساتوکی راجسی چیو تامسی چیتی تام شرنُو

ترجمہ

(اس طرح ارجن کے پوچھنے پر شری کرشن بھگوان بولے ہے ارجن!) آدمیوں میں سوبھاو سے ہی ساتوکی۔ راجسی اور تامسی تین طرح کی شردھا ہوتی ہے۔ اس کو تو مجھ سے سن (۲)

دوہا

ساتوک۔ راجس۔ تامسک شردھا تین پرکار (۲) دیہہ دھاری میں ہے سنو بیر سوبھاو انوسار

सत्वानुरूपा सर्वस्य श्रद्धा भवति भारत॥
श्रद्धामयोऽयं पुरुषो यो यच्छ्रद्धः स एव सः॥३

ستوانُو روپا سروسیہ شردھا بھوتی بھارت (۳) شردھا میو ایم پُرش یو یچھردھا۔ سا۔ ایو سا

ترجمہ

ہے بھارت! سبھی آدمیوں کی شردھا اُن کے اپنے اپنے انتہ کرن کے مطابق ہوتی ہے (دراصل) یہ پُرش شردھا سے (شردھا کا پتلا) ہی ہے اس لئے جس میں جیسی شردھا ہوتی ہے وہ ویسا ہی ہوتا ہے یعنی جس کی جیسی شردھا ہے۔ اس کا ویسا

ہی سروپ ہے (۳)

دوہا

سب کی شردھا ہوت ہے پرکرتی انوسار (۳) شردھا مئے نر ہے وہی جیسی شردھا دھار

यजन्ते सात्त्विका देवान्यक्ष रक्षांसि राजसाः ॥

प्रेतान्भूत गणांश्चान्ये यजन्ते तामसा जनाः ॥४॥

یجنتے ساتوکا دیوان یکش رکشانسی راجسہ (۴) پرتیان بھوت گنان چانئے یجنتے تامسا جناہ

ترجمہ

(ان میں) ساتوکی پرش تو دیوتاؤں کو پوجتے ہیں اور راجسی پرش یکش اور راکھشسوں کو پوجتے ہیں۔ اور باقی جو تامسی لوگ ہیں۔ وہ پریتوں اور بھوتوں کی پوجا کرتے ہیں (۴)

دوہا

ساتوک پوجیں دیو ار و اسر راجسی بیر (۴) بھوت پریت کو تامسی جن پوجیں اے دھیر

अशास्त्र विहितं घोरं तप्यन्ते ये तपो जनाः ॥

दम्भाहंकार संयुक्ताः कामराग बलान्विताः ॥५॥

कर्षयन्तः शरीरस्थं भूतग्राम मचेतसः ॥

मां चैवान्तः शरीरस्थं तान्विद्ध्यासुर निश्चयान् ॥६॥

اشاستر وہتم گھورم تپینتے یے تپو جناہ (۵) دمبھا ہنکار سنیکتا کام راگ بلان وتا

کرشیناہ شریرستھم بھوت گرامم اچیتساہ (۶) مام چا۔ الوانتہ شریرستھم۔ تان ودھی آسر نشچیان

ترجمہ

(اور جو) لوگ شاستر ودھی کو تیاگ کر (من گھڑت) گھور تپ کو تپتے ہیں اور دمبھی (ریاکار) اور اہنکاری ہیں۔ اور کامنا (ہوس) آسکتی (موہ) اور بل (طاقت) کے ابھیمانی ہیں (۵) اور جو جسم میں رہنے والے پنچ مہا بھوتوں کو اور انتہ کرن میں رہنے والے مجھ انتریامی (پرماتما) کو بھی کمزور کرنے والے ہیں۔ ان اگیانیوں کو تو آسری سوبھاو والے جان (۶)

دوہا

کام راگ بل دمبھ ارو اہنکار یت ہوئے (۵) شاستر ودھی تیاگ کے گھور کریں تپ جوئے

بھوتوں کو ارو دیہہ میں رہتے مجھ کو بیر (۶) دیتے ہیں دکھ جان وہ آسری جن ہیں دھیر

**تشریح** عبث مون دھارن کرنا۔ کانٹوں پر سونا۔ کیلوں پر بیٹھنا۔ درختوں میں لٹکنا۔ چاروں طرف آگ سلگا کر بیچ میں بیٹھنا۔ عبث (بلا ضرورت) فاقہ کرکے جسم کو کمزور کرنا اور دھونی رما کر اوپر لٹکنا۔ ان سب کا کسی بھی شاستر میں ذکر نہیں ہے۔ ایسا کرنے والے لوگ عبث اپنے جسم کو اور آتما کو کشٹ دے کر پاپ سہیڑتے ہیں۔ پھل کچھ بھی نہیں ہوتا۔

आहारस्त्वपि सर्वस्य त्रिविधो भवति प्रियः॥
यज्ञस्तपस्तथा दानं तेषां भेदमिमं शृणु॥७॥

آہاراتُواپی سروسیہ تِرودھو بھوتی پریہ (۷) یگیہ تپاہ تتھا دانم تیشام بھیدامم شِرنُو

ترجمہ

اور ہے ارجن۔ جیسے شردھا تین پرکار کی ہوتی ہے۔ ویسے ہی) بھوجن بھی سب کے (اپنی اپنی پرکرتی کے مطابق) تین ہی طرح کا پیارا ہوتا ہے۔ اور ویسے ہی یگیہ۔ تپ اور دان بھی تین طرح کے ہی ہوتے ہیں۔ اُن کے بھید کو تم مجھ سے سُنو (۷)

دوہا

یگیہ دان ارتپ اُرو سب کا پریہ آہار (۷) ہووے تین پرکار کا سُن کُنتی سُکمار

आयुःसत्त्वबलारोग्यसुखप्रीतिविवर्धनाः॥
रस्याः स्निग्धाः स्थिरा हृद्या आहाराः सात्त्विकप्रियाः॥८॥

آیُوستّو۔ بل۔ آروگیہ۔ سُکھ پریتی وِوردھنا (۸) رسیا سِنگدھا ستھِرا ہِردیا آہارا۔ ساتِوک پریہ

ترجمہ

آیو۔ بدھی۔ بل۔ آروگیہ۔ سکھ اور پریتی کو بڑھانے والے اور رس بھرے چکنے اور ستھر رہنے والے (جسم میں دیر تک قائم رہنے والے) اور سوبھاؤ سے ہی دل پسند۔ ایسے آہار تو ساتوک پُرشوں کو پیارے ہوتے ہیں (۸)

دوہا

آیو۔ستو۔ پریت بل آروگیہ بڑھاون ہار (۸) رسیلے چکنے مِشٹ تھِر ساتوک پریہ آہار

कट्वम्ललवणात्युष्णतीक्ष्णरूक्षविदाहिनः॥
आहारा राजसस्येष्टा दुःखशोकामयप्रदाः॥९॥

کٹو۔ امل۔ لون۔ اَتی اُشن۔ تِیکش روکھش۔ وِداہناہ (۹) آہارا راجسیہ۔ اِشٹا دُکھ شوک آمیا پردا

ترجمہ

(اور) کڑوے کھٹے۔ نمکین بہت گرم۔ تیز۔ روکھے (خشک) داہ کرنے والے۔ دُکھ۔ چنتا اور روگوں کو پیدا کرنے والے آہار (کھانے) راجسی پُرشوں کو پیارے ہوتے ہیں۔ (۹)

دوہا

کڑوے کھٹے لوُن اُشن خشک وِداہی کھار (۹) دُکھ شوک ارُو روگ وا راجس پریہ آہار

यातयामं गतरसं पूति पर्युषितं च यत्॥
उच्छिष्टमपि चामेध्यं भोजनं तामसप्रियम्॥१०॥

یاتَیامم گت رسم پوُتی پریُوکھِتم چ یت (۱) اُچھِشٹم اپی چامیدھیم بھوجنم تامسی پریم

ترجمہ

اور جو بھوجن آدھ پکا رس رہت (جس کا رس یا سار نکال لیا گیا ہے) بدبودار باسی۔ جھوٹھا اور اپوتر (ناپاک) ہے وہ تامسی پرشوں کو پیارا ہوتا ہے۔ (۱۰)

دوہا

باسی۔ دُرگندھی اَرُو جُوٹھا اَرگت سار (۱۰) اپوتر بھوجن پُہ یہ تامس جن آہار

یگیہ بھی تین طرح کا ہوتا ہے۔ یہ کہتے ہیں:۔

अफलाकाङ्क्षिभिर्यज्ञो विधिदृष्टो य इज्यते॥
यष्टव्यमेवेति मनः समाधाय स सात्त्विकः॥११॥

اَپھلا کانکھشی بھی یگیا۔ وِدھی درِشٹا یا اِجیہ تے (۱۱) یشٹویم اِو۔ اِتی مناہ۔ سمادھائے سا۔ ساتوکاہ

ترجمہ

(اور ہے ارجن) جو یگیہ شاستر ودھی کے انوسار ہے اور کرنا فرض ہے اور صرف من کے سمادھان (شانتی) کے لئے پھل کی خواہش نہ کر کے کیا جاتا ہے۔ وہ ساتوک یگیہ ہے (۱۱)

دوہا

شاستر کے انوکول اَرُو رہت پھل اِچھا جوئے (۱۱) نشچت ہی کرتویہ یگیہ ساتوک سوئے

अभिसंधाय तु फलं दम्भार्थमपि चैव यत्॥
इज्यते भरतश्रेष्ठ तं यज्ञं विद्धि राजसम्॥१२॥

ابھی سندھائے تو پھلم دمبھ آرتھم اپی چائیت (۱۲) اِجیہ تے بھرت سریشٹم تم یگیم وِدھی راجسم

ترجمہ

اور ہے ارجن جو یگیہ صرف دکھاوے کے لئے یا پھل کی خواہش رکھ کر کیا جاتا ہے۔ اس یگیہ کو تو راجسی جان (۱۲)

دوہا

پھل اِچھا یا دمبھ کے ہیت یگیہ جو جوئے (۱۲) ارجن ایسا یگیہ ہی یگیہ راجسی ہوئے

विधिहीनमसृष्टान्नं मन्त्रहीनमदक्षिणम्॥
श्रद्धाविरहितं यज्ञं तामसं परिचक्षते॥१३॥

وِدھی ہینم اَسرِشٹانم۔ منتر ہینم۔ اَدکھشنم (۱۳) شردھا وِرہتم یگیم تامسم پری چکھشتے

ترجمہ

(اور) شاستر ودھی سے ہین۔ اَن دان سے رہت۔ بنا منتر اور بنا دکھشنا کے اور بنا شردھا کے کئے ہوئے یگیہ کو تامس یگیہ کہتے ہیں (۱۳)

دوہا

وِدھی ہین ۔ دان ۔ انّ ۔ اور منتر ہین جو ہوئے (۱۳) دکھشنا شردھا رہت ہی یگیہ تامسی ہوئے

اب تپ کے بھید بتلاتے ہیں :-

देव द्विज गुरु प्राज्ञ पूजनं शौच मार्जवम्॥
ब्रह्मचर्यमहिंसा च शारीरं तप उच्यते ॥१४॥

دیو ۔ دوِج گورو پراجیہ ۔ پوجنم ۔ شوچم آرجوم (۱۴) برہم چریم اہنسا چا شریرم تپ اوچیہ تے

ترجمہ

(اور ہے ارجن) دیوتا ۔ براہمن ۔ گورو (ماتا ۔ پتا آچاریہ اور دیگر بزرگ وغیرہ) اور گیانی مہاتماؤں کی پوجا ۔ پوترتا ۔ سرلتا (سادگی) برہمچریہ اور اہنسا یہ جسم سمبندھی (شاریرک) تپ کہلاتا ہے (۱۴)

دوہا

دیو دوِج گورو ۔ وگیہ کی پوجا ۔ شدھی جو ہوئے (۱۴) برہم چریہ اہنسا سرلتا ۔ شاریرک تپ سوئے

अनुद्वेग करं वाक्यं सत्यं प्रिय हितं च यत्॥
स्वाध्यायाभ्यसनं चैव वाङ्मयं तप उच्यते॥१५॥

انُودویگ کرم واکیم ۔ ستیم ۔ پریہ ہِتم چا یت (۱۵) سوادھیائے ابھیاسنم چا ۔ ایو ۔ وانگمیم تپ اوچیہ تے

ترجمہ

اور جو کسی کے دل کو نہ دکھانے والی ۔ پیاری ۔ ہتکاری اور سچی تقریر ہے اور وید شاستر کا پڑھنا اور ایشور نام کے جپ کا ابھیاس ۔ یہ بلاشبہ بانی سمبندھی تپ کہا جاتا ہے (۱۵)

دوہا

اُبھے ستیہ پریہ ہت ۔ بچن ارجن بولے جو ئے (۱۵) سوادھیائے جپ بہت ہے واچک تپ ہی سوئے

मनः प्रसादः सौम्यत्वं मौनमात्म विनिग्रहः॥
भावसंशुद्धिरित्येतत्तपो मानस उच्यते॥१६॥

مناہ پرساد اسومیتوم ۔ مونم ۔ آتم وِنگرہاہ (۱۶) بھاوسنشدھی اِتی ایتت ۔ تپاہ مانسم اوچیہ تے

ترجمہ

(اور) من کی پرسنتا ۔ شانت بھاو ۔ بھگوت چنتن کرنے کا سوبھاو (عبث بک بک سے باز رہنا) من کو قابو میں رکھنا اور انتہ کرن کی پوترتا ۔ ایسے یہ من سمبندھی تپ کہا جاتا ہے (۱۶)

دوہا

من پرساد ۔ شبھ ۔ شیلتا ۔ آتم نگرہ جوئے (۱۶) مَون ۔ بھاو کی شدھتا مانس تپ یہ ہوئے

اسی طرح کایک واچک اور مانس تین طرح کاتپ کہہ کراب ست۔ رج اور تم کے بھید سے تپ کے تین بھید کہتے ہیں۔

श्रद्धया परयातप्तं तपस्तत्त्रिविधं नरैः ॥
अफलाकाङ्क्षिभिर्युक्तैः सात्त्विकं परिचक्षते ॥१७॥

شردھیا پرپاتپتم۔ تپاہ تت۔ ترودھم نرئی (۱۷) اپھلاکانکھشی بھی ریکتیئی ساتوکم پری چکھشتے

ترجمہ

(اب ہے ارجن!) یہ تین طرح کے تپ۔ جب پرم شردھا کے ساتھ پھل کی خواہش نہ رکھنے والے نشکام کرم یوگی کے ذریعے تپے جاتے ہیں۔ تب ان کو ساتوک تپ کہتے ہیں (۱۷)

دوہا

پرم شردھا سے تپے تینوں تپ نر جوئے (۱۷) ایکاگر چت رہت پھل ساتوک تپ ہے سوئے

सत्कार मान पूजार्थं तपो दम्भेन चैव यत् ॥
क्रियते तदिह प्रोक्तं राजसं चलमध्रुवम् ॥१८॥

سنکار مان۔ پوجا ارتھم۔ تپاہ۔ دمبھین چیوایت (۱۸) کریتے تت اِیہہ۔ پروکتم راجسم چلم ادھروم

ترجمہ

اور جو تپ سنکار مان اور پوجا کے لیئے یا صرف پاکھنڈ (دکھاوے) کے لیئے ہی کیا جاتا ہے۔ وہ غیر یقینی[1] پھل والا اور تھوڑے پھل والا تپ راجسی تپ کہلاتا ہے (۱۸)

دوہا

پوجا مان بڑائی کے ہیت دمبھ سے جوئے (۱۸) کرتا ہے نر تپ وہی نشپھل راجس ہوئے

मूढग्राहेणात्मनो यत्पीडया क्रियते तपः ॥
परस्योत्सादनार्थं वा तत्तामसमुदाहृतम् ॥१९॥

موڑھ گراہین آتمنا۔ یت پیڈیا۔ کریتے تپاہ (۱۹) پرسیہ اُتسادن ارتھم وا۔ تت تامسم اداہرتم

ترجمہ

اور جو تپ موڑھتا یعنی ہٹ سے من۔ بانی اور جسم کو دکھ دے کر یا دوسرے کا ناش کرنے کے لیئے کیا جاتا ہے وہ تامسی تپ کہا گیا ہے (۱۹)

دوہا

ہٹھ سے۔ تنج کو کشٹ دے یا اوروں کے جوئے (۱۹) نشٹ ہیت تپ کرتا ہے تامس تپ ہے سوئے

اب آگے دان کے بھی تین بھید کہتے ہیں۔

[1] غیر یقینی پھل والا یعنی جس کا پھل ہو بھی ... [illegible]

दातव्यमिति यद्दानं दीयतेऽनुपकारिणे ।
देशे काले च पात्रे च तद्दानं सात्त्विकं स्मृतम् ॥२०॥

داتویم ۔ اِتی ۔ یت ۔ دانم ۔ دِیتے انوپکارنے (۲۰) دیشے کالے چا پاترے چا تت دانم ساتوکم سمرتم

ترجمہ

اور (اے ارجن) دان دینا ہی فرض ہے ۔ اس بھاؤ سے جو دان (دیش کال[۱] اور پاتر[۲] کا وچار کرکے بدلے کا خیال نہ کر کے (نشکام بھاؤ) سے دیا جاتا ہے ۔ وہ دان ساتوک کہا گیا ہے (۲۰)

دوہا

"دینا ہے" اس بھاؤ سے پرتی اُپکار بھلائے (۲۰) دیش کال اور پاتر کو ساتوک دان کہلائے

यत्तु प्रत्युपकारार्थं फलमुद्दिश्य वा पुनः ।
दीयते च परिक्लिष्टं तद्दानं राजसं स्मृतम् ॥२१॥

یت تو پرتی اُپکار آرتھم پھلم اُدِشیہ وا پُناہ (۲۱) دِیتے چا پری کلشٹم تت دانم راجسم سمرتم

ترجمہ

اور جو دان کلیش پُوروک[۳] یا بدلے کے خیال سے (بدلے میں فایدہ اُٹھانے کے ۔ لیے[۴]) اور کسی پھل کی خواہش[۵] سے دیا جاتا ہے ۔ وہ دان راجسی کہا گیا ہے (۲۱)

دوہا

پھل اُرو پرتی اپکار ہت دُکھ پُوروک جوئے (۲۱) دیا جاوے دان سو دان راجسی ہوئے

अदेशकाले यद्दानमपात्रेभ्यश्च दीयते ।
असत्कृतमवज्ञातं तत्तामसमुदाहृतम् ॥२२॥

اَدیش کالے یت دانم ۔ اَپاترے بھیا چا دِیتے (۲۲) اَست کرِتم ۔ اوگیاتم ۔ تت ۔ تامسم اُداہرتم

ترجمہ

اور جو دان بنا ستکار کئے یا ترسکار پُوروک (انادر یا جھڑکی سے) دیش اور کال کا وچار نہ کرکے کُپاتر[۶] (غیر مستحق) کو دیا جاتا

---

۱ جس دیش اور جس کال میں جس چیز کی ضرورت ہو ۔ وہ دیش اور وہی کال اس چیز کے ذریعے پرانیوں کی سیوا کرنے کے لئے یوگیہ سمجھا جاتا ہے

۲ بھوکے اناتھ ۔ دُکھی ۔ روگی اور اسمرتھ اور بھکشک وغیرہ تو اَن ۔ کپڑا اور دوائی یا جس چیز کی جس کے پاس کمی ہو ۔ اس چیز کے ذریعے سیوا کرنے کے یوگیہ سمجھے جاتے ہیں اور سریشٹ آچرن والے ودوان براہمن وغیرہ دھن وغیرہ سب طرح کی چیزوں کے ذریعے سیوا کرنے کے مستحق سمجھے جاتے ہیں

۳ جیسے آجکل کے زمانہ میں چندہ چٹھوں وغیرہ کی شکل میں دان دیا جاتا ہے جو دینے کو دل تو نہیں چاہتا ۔ مگر مجبوری سے دیا جاتا ہے ۔

۴ ۔ بدلے میں شہرت یا ناموری یا کسی اور دنیوی کام میں کامیابی کے خیال سے دان دینا ۔ ۵ سورگ پراپتی اور پُتر پراپتی یا کسی روگ کی نورتی کے لئے دان دینا ۔ ۶ یعنی شراب ماس وغیرہ کھانے والوں اور چوری زناکاری وغیرہ بُرے کرم کرنے والوں کو جو دان دیا جاتا ہے ۔

ہے ۔ وہ تامسی دان کہا گیا ہے (۲۲)

دوہا

بِنا دیش بِن کال کے بِن آدر کے جوئے (۲۲) دیوے دان کُپاتر کو دان تامسی سوئے

# "اوم تت۔ ست" کے ارتھ و مہما

یگیہ دان اور تپ میں اگر برہم بھاونا نہ ہو۔ تو ان سے موکھش نہیں مل سکتی۔ ان میں برہم کی بھاونا کیسے کرنی چاہیئے۔ یہ بتلاتے ہیں۔

ॐ तत्सदिति निर्देशो ब्राह्मणस्त्रिविध: स्मृत: ॥
ब्राह्मणा स्तेन वेदाश्च यज्ञाश्च विहिता: पुरा ॥२३॥

اوم تت ست اِتی نِردیشاہ۔ برہمناہ۔ ترِودھا سمِرتا (۲۳) براہمناہ تین ویدا چا یگیاہ چا وِہتا پُرا

ترجمہ

(اور ہے ارجن) "اوم۔ تت۔ ست" ایسے یہ تین طرح کا سچدانند گھن برہم کا نام کہا ہے۔ اس سے سرشٹی کے آدی کال (شروع) میں براہمن اور وید اور یگیہ وغیرہ رچے گئے ہیں (۲۳)

دوہا

پَر برہم کا نِردیش ہے "اوم تت ست" پیر (۲۳) براہمن وید اُرو یگیہ ہوئے اس سے اُتپن دھیر

اب الگ الگ اوم۔ تت۔ ست کی مہما بیان کرتے ہیں۔

तस्मादोमित्युदाहृत्य यज्ञ दान तप:क्रिया: ॥
प्रवर्तन्ते विधानोक्ता: सततं ब्रह्म वादिनाम् ॥२४॥

تسمات اوم اِتی اُداہرتیہ۔ یگیہ دان تپاہ کرِیا (الم ۲) پرورتنتے وِدھان اوکتا۔ سَتتم برہم وادی نام

ترجمہ

اس لئے وید کے کتھن کرنے والے پُرشوں (برہم وادیوں) کی شاستر ودھی کے مطابق یگیہ۔ دان اور تپ کی کریائیں سدا اوم ایسے (اس پرماتما کے نام کو) اُچارن کر کے شروع ہوتی ہیں (الم ۲) مطلب یہ کہ یگیہ دان اور تپ جو بھی کام شروع کیا جاوے۔ اس میں پہلے اوم پرماتما کا نام لینا چاہیئے

دوہا

اَستہ اوم یہ بول کر کِریا یگیہ تپ دان (الم ۲) برہم وادی مُنی کرت ہیں شاستر ودھی دھان

तदित्यनभिसंधाय फलं यज्ञ तप: क्रिया: ॥

दानक्रियाश्च विविधाः क्रियन्ते मोक्षकाङ्क्षिभिः ॥२५॥

تت اِتی۔ اَن بھی سندھائے۔ پھلم یگیہ تپا کرِیا (۲۵) دان کریا چا وِودھاہ۔ کری انتے موکھش کانکھشی بھی

ترجمہ

(اور) "تت" یعنی تت نام سے پکارے جانے والے پرماتما کا ہی یہ سب ہے۔ اس بھاو سے پھل کی چاہ نہ کرکے طرح طرح کی یگیہ۔ تپ اور دان وغیرہ کی کریائیں کلیان چاہنے والے پُرشوں کے ذریعے کی جاتی ہیں (۲۵) مطلب یہ کہ کلیان چاہنے والے مہاتما لوگ یگیہ دان اور تپ کے سارے کرم پھل کی خواہش نہ کرکے "تت" یعنی اس پرماتما کے نام ارپن کرکے ہی کرتے ہیں

دوہا

"تت" اُچارن کر کریں پھل اِچھا سے رہت (۲۵) مُکتی ہیت یگیہ دان اروتپ آدی وِدھی سہت

सद्भावे साधुभावे च सदित्येतत्प्रयुज्यते ॥
प्रशस्ते कर्मणि तथा सच्छब्दः पार्थ युज्यते ॥२६॥

سد بھاوے سادھو بھاوے چا "ست" اِتی ایتت پریُجیہ تے (۲۶) پرشستے کرمنی تتھا ست شبداہ پارتھ یُجیہ تے

ترجمہ

(اور) "ست" یہ (پرماتما کا نام) ستیہ بھاو میں اور سریشٹ بھاو میں استعمال کیا جاتا ہے۔ اور ہے پارتھ! اُتم (منگل) کاریوں (کاموں) میں بھی ست شبد کا استعمال کیا جاتا ہے (۲۶)

دوہا

ست اروسادھو بھاو میں "ست" اُچارت ہوئے (۲۶) منگل کرموں میں تتھا ست اچارت ہوئے

यज्ञे तपसि दाने च स्थितिः सदिति चोच्यते ॥
कर्म चैव तदर्थीयं सदित्येवाभिधीयते ॥२७॥

یگیئے تپسی دانے چا ستھتی ست اِتی اُوچیہ تے (۲۷) کرم چا ایو۔ تدارتھیم۔ ست۔ اِتی۔ ابھی دِھی یتے

ترجمہ

اور یگیہ تپ اور دان میں جو ستھتی (لگ جانا ہے) وہ بھی "ست" ہے۔ ایسے کہی جاتی ہے۔ اور اس پرماتما کے نمت کیا ہوا کرم تو نشچے پوروک (یقینی طور پر) "ست" ایسے کہا جاتا ہے (۲۷) مطلب یہ کہ جو بھی شبھ کرم پھل کی اِچھا نہ کرکے پرماتما کے نمت کیا جاتا ہے۔ وہ ست کہلاتا ہے۔ اس کے لئے ہر ایک شبھ کرم کے پہلے ست۔ شبد کا اُچارن کرنا چاہئے۔ (۲۷)

دوہا

یگیہ دان تپ میں ستھتی ارجن "ست" کہلائے (۲۷) ایشور ارپن کرم سب نشچے "ست" کہلائے

تشریح — چونکہ موکھش یا کلیان کی پراپتی کے لئے) یگیہ دان اور تپ وغیرہ ہر ایک شبھ کرم میں برہم کی بھاونا رکھنی ضروری ہے اس لئے ہر ایک شبھ کرم کرتے وقت اس کے آغاز میں "اوم تت ست" اس پرماتما کے نام (مہاواک) کا اُچارن کرنا چاہئے۔ مطلب یہ کہ جو شبھ کرم ... ہیں ... کرم کی نندا کرتے ہیں۔

अश्रद्धया हुतं दत्तं तपस्तप्तं कृतं च यत् ॥
असदित्युच्यते पार्थ न च तत्प्रेत्य नो इह ॥२८॥

اشردھیا ہتُم دتّم تپہ تم کرتم چہ یت (۲۸) "استہ اِتی اُوچیتے پارتھ نہ چا تت پریتیا۔ نو۔ ایہہ

ترجمہ اور ہے ارجن! بنا شردھا کے کیا ہوا ہون۔ دیا ہوا دان اور تپا ہوا تپ اور جو کچھ بھی کیا ہوا کرم ہے۔ وہ سب "استہ" ایسے کہا گیا ہے۔ اس لئے وہ نہ تو اس لوک میں لابھدایک ہے اور نہ مرنے کے بعد ہی لابھدایک ہے (۲۸)

مطلب یہ کہ جس کرم میں برھم کی بھاونا نہیں کی جاتی۔ وہ نشپھل اور دکھدائی ہوتا ہے۔ اس لئے ہر ایک انسان کو چاہیئے کہ سچدانند گھن پرماتما کے نام کا ہی سدا چنتن کرتا ہوا نشکام بھاو سے صرف پرمیشور کے لئے شاستروِدھی کے مطابق شبھ کرم شردھا اور بھگتی کے ساتھ کرتا رہے۔ "اوم تت ست"

دوہا

شردھا ہین یگیہ تپ اور دان آدی ہیں جوئے۔ "استہ" کرم ایسا سدا پارتھ نشپھل ہوئے

یہاں پر شریمد بھگوت گیتا کا شردھا ترئی وبھاگ یوگ نامی ستارھواں
(ادھیائے ختم ہوا۔ بھیشم پرب میں ادھیائے اکتالیس ختم)

# ستارھویں اَدھیائے کا خلاصہ

منش مانز شردھامئے ہے۔ اس کے سب کرم شردھا سے ہی پورے ہوتے ہیں۔ پرکرتی کے تین گن ہیں۔ اس لئے یہ شردھا بھی تین طرح کی ہے۔ مگر یہ ہر ایک آدمی کے ہاتھ کی بات ہے۔ کہ اپنی اس شردھا کو اگر چاہے۔ تو بدل سکتا ہے۔ جیسے تامسی شردھا والے انسان کو تامس آہار ہی اچھا لگتا ہے۔ لیکن اگر کسی کارن سے اس کو ساتوک آہار ملے تو اس کی تامسی پرکرتی بدل کر ساتوک ہونے لگ جاتی ہے۔ انسان جیسا ان کھاتا ہے۔ ویسی ہی اس کی بدھی ہو جاتی ہے جیسے چراغ اندھیرے کو کھا کر سیاہی پیدا کیا کرتا ہے۔ اسی طرح چھاندوگیہ اُپنشد میں لکھا ہے۔ کہ آہار شُدھ ہونے سے انتہ کرن شدھ ہوتا ہے۔ یعنی انسان ساتوک بن جاتا ہے۔ اور اس کے سب کرم بھی ساتوک ہو جاتے ہیں۔ موکھش دلانے والی دَیْوی سمپتی پھر اُسے پراپت ہو سکتی ہے۔ اس لئے آسُری پرکرتی سے رہائی حاصل کر کے دَیْوی پرکرتی کے حاصل کرنے کا مارگ اس ادھیائے میں شردھا کے تین بھاگ کر کے بتلایا ہے۔ یگیہ دان اور تپ کے ساتوک راجسک اور تامسک تین بھید بتلائے ہیں۔ اور یہ بتلایا ہے۔ کہ ہر ایک شبھ کرم میں برھم کی بھاونا رکھنی چاہیئے۔ اور سب کام ساتوک شردھا سے کرنے چاہئیں۔

اوم تت ست

ادم تت ست

# اٹھارھواں ادھیائے

# موکھش سنیاس یوگ

اس ادھیائے میں اُن سب باتوں کا خلاصہ تبلایا جاوے گا۔ جو پچھلے ادھیائیوں میں کہی گئی ہیں۔ پہلے جو کچھ کہا گیا ہے اس کا مقصد موکش (مکتی یا نجات) کی سدھی کا سادہن تبلانا ہے۔ جو کہ ہر ایک آدمی کا پرم پرشارتھ ہے اور اس کا مطلب یہی ہے۔ کہ پھل کی خواہش چھوڑ کر ایشور ارپن بُدھی سے سب کرم کرے۔ یہ جو پھل کی خواہش کا ترک کرنا ہے یہی اس گیتا شاستر میں سنیاس ہے۔ ایسے سنیاس کا جو ذکر اس سے پہلے کیا گیا ہے۔ اُسی کا خلاصہ اس ادھیائے میں تبلانا ہے۔۔۔
اس لئے اس ادھیائے کا نام موکھش سنیاس یوگ یعنی جس طرح کے سنیاس سے موکش ملتی ہے۔ اس سنیاس کا بیان اس ادھیائے میں ہے۔

میدان جنگ میں ارجن کو جس طرح کا سنیاس گرہن کرنے کی خواہش ہوئی تھی۔ وہ یہ سنیاس نہیں ہے وہ تو سب کرتویہ کرموں (فرائض منصبی) کو تیاگ کر کے دُکھ سے چھوٹنا چاہتا تھا۔ یوگیشور شری کرشن بھگوان نے اُسے کرم پھل کے تیاگ روپ سنیاس کا اُپدیش دیا۔ کرم کے تیاگ کا اُپدیش نہیں دیا۔ اور اس ادھیائے میں سب سے پہلے ارجن نے انہیں دو طرح کے سنیاسوں میں در حقیقت کیا فرق ہے۔ یہی سوال کیا ہے۔ اور اس کے جواب میں گیتا کے پچھلے ادھیاؤں کا خلاصہ شری بھگوان نے اُپدیش کیا ہے۔

## سنیاس اور تیاگ کا بھید

(अर्जुन उवाच) संन्यासस्य महाबाहो तत्त्वमिच्छामि वेदितुम॥
त्यागस्यच हृषीकेश पृथक्केशि निषूदन॥१॥

(ارجن اوواچ)

سنیاسیہ مہا باہو تتوم اِچھامی ویدتُم (۱) تیاگسیہ چا ہرشی کیش پرِتھک کیشی نِشودن

ترجمہ

اس کے بعد ارجن بولا) ہے مہا باہو! ہے انتریامی! ہے کیشی راکھشس کے مارنے والے! میں سنیاس اور تیاگ

کے تتو (رموز) کو بھی الگ الگ جاننا چاہتا ہوں (۱)

دوہا

تیاگ اُرو سنیاس کا کہیئے اے بھگوان (۱) تنتو بھن پرکار سے ہرشی کیش بلوان (۱)

(شری بھگوان اوواچ)

(श्री·भ·उवाच) काम्यानां कर्मणां न्यासं संन्यासं कवयो विदुः॥
सर्वकर्मफलत्यागं प्राहुस्त्यागं विचक्षणाः ॥२॥

کامیانام کرمنام نیاسم سنیاسم کویو وِدُو (۲) سرو کرم پھل تیاگم پراہُو تیاگم وِچکھشنا

ترجمہ

(اس طرح ارجن کے پوچھنے پر شری کرشن بھگوان بولے۔ ہے ارجن! کتنے ہی پنڈت لوگ تو کامیہ[۱] کرموں کے تیاگ کو سنیاس جانتے ہیں اور (کتنے ہی) وچارشیل پُرش سب کرموں کے پھل کے تیاگ[۲] کو تیاگ کہتے ہیں (۲)

دوہا

کوئی کہیں سنیاس ہے کامیہ کرم کا تیاگ (۲) سرو کرم پھل تیاگ کو کہت نپُن جن تیاگ

त्याज्यं दोषवदित्येके कर्म प्राहुर्मनीषिणः॥
यज्ञदानतपःकर्म न त्याज्यमिति चापरे॥३॥

تیاجیم دوش وَت اِتی ایکے کرم پراہُو منیشنا یگیہ دان تپہ کرم نہ تیاجیم اِتی چاپرے

ترجمہ

(اور) کئی ایک وِدوان ایسے بھی کہتے ہیں۔ کہ کرم (سبھی) دوش والے (بندھن کا ہیتو) ہونے کی وجہ سے تیاگنے کے لائق ہیں۔ اور دُوسرے وِدوان ایسے کہتے ہیں۔ کہ یگیہ دان اور تپ کے کرموں کو نہ چھوڑنا چاہیئے (۳)

دوہا

تیاگیہ دوش وَت کرم ہیں کہتے کچھ وِدوان (۳) تیاگیہ نہیں یگیہ دان تپ انیہ کہیں وِدوان

یہ تو دوسرے وِدوانوں کی رائے ہوئی۔ اب شری بھگوان اپنی رائے کہتے ہیں:۔

---

ع۱۔ استری۔ پتر۔ دھن وغیرہ پیاری چیزوں کی پراپتی کے لئے اور بیماری مصیبت وغیرہ سے بچنے کے لئے جو یگیہ دان تپ اور اُپاسنا وغیرہ کرم کئے جاتے ہیں۔ اُن کا نام کامیہ کرم ہے۔

ع۲۔ ایشور بھگتی۔ دیوتاؤں کا پوجن ماتا پتا وغیرہ گورُجنوں کی سیوا۔ یگیہ۔ دان اور تپ اور ورن آشرم کے انوسار کوئی روزگار کر کے گرہستی کا گذارہ کرنا اور شریر سمبندھی کھان پان وغیرہ جتنے کرم ہیں۔ ان سب میں اس لوک و پرلوک کی ساری کامناؤں کے تیاگ کا نام سب کرموں کے پھل کا تیاگ ہے۔

निश्चयं शृणु मे तत्र त्यागे भरत सत्तम ॥
त्यागो हि पुरुष व्याघ्र त्रिविधः संप्रकीर्तितः ॥४॥

نِشچیَم شرنُو مے تتر تیاگے بھرت ستم (۴) تیاگو ہی پُرش ویاگھر تِرِودھا سمپرکیرتتا

ترجمہ

(اب) ہے ارجن! اس تیاگ کے بارے میں (تو) میرے نشچے کو سن۔ ہے پُرش سریشٹ! وہ تیاگ بھی (ستوک راجس اور تامس) تین طرح کا ہی کہا گیا ہے۔ (۴)

دوہا

اس میں میرا مت سنُو اے ارجن کرُو بیر (۴) تین طرح کا تیاگ بھی کہلاتا ہے دھیر

यज्ञदानतपः कर्म न त्याज्यं कार्यमेव तत् ॥
यज्ञो दानं तपश्चैव पावनानि मनीषिणाम् ॥५॥

یگیہ دان تپہ کرم نہ تیاجیَم کاریم ایو تت (۵) یگیو دانم تپہ چیئو۔ پاونانی مِنیشنام

ترجمہ

یگیہ دان اور تپ کے کرم نہیں تیاگنے چاہئیں۔ یہ کرم ضرور کرنے ہی چاہئیں۔ کیونکہ یگیہ دان اور تپ (یہ تینوں) ہی بُدھیمان[1] پُرشوں کو پوتر کرنے والے ہیں (۵)

دوہا

یگیہ دان تپ کے کرم تیاگے ناہیں بیر (۵) سجّن کو پاون کریں یگیہ دان تپ دھیر

एतान्यपि तु कर्माणि सङ्गं त्यक्त्वा फलानि च ॥
कर्तव्यानीति मे पार्थ निश्चितं मतमुत्तमम् ॥६॥

اَیتان اپی تُو کرمانی۔ سنگم تیکتوا پھلانی چا (۶) کرتویانی۔ اِتی مے پارتھ نِشچِتانی متم اُتّم

ترجمہ

(اس لئے) ہے پارتھ! یہ یگیہ۔ دان اور تپ رُوپی کرم اور دُوسرے بھی سارے شبھ کرم آسکتی (لگاؤ) اور پھل کو تیاگ کر (ضرور) کرنے چاہئیں۔ یہ میرا اچھی طرح سے نشچے کیا ہوا اُتم مت ہے (۶)

دوہا

پارتھ یہ سب کرم بھی کرنے چاہئیں بیر (۶) پھل اَرُو سنگ تیاگ کر یہ اُتّم مت دھیر

اب پہلے تیاگ کے تین بھید دکھلاتے ہیں :-

---

[1] بُدھیمان پُرش وہ ہے۔ جو کہ پھل اور آسکتی (موہ) کو چھوڑ کر صرف بھگوان کے لئے ہی کرم کرے۔

नियतस्यतु संन्यासः कर्मणो नोपपद्यते ॥
मोहात्तस्य परित्यागस्तामसः परिकीर्तितः॥७॥

نیئت اَسیہ تُو سنیاسیہ کرمنا. نہ اُپ پدیہ تے (۷) موہات تسیہ پری تیاگ تامساہ پری کیرتتا

ترجمہ

اور ہے ارجن! نیئت (ضروری کرنے یوگیہ نتیہ کرموں) کا تیاگ کرنا ٹھیک نہیں ہے۔ اس لئے موہ سے اُن کا تیاگ کرنا تامسی تیاگ کہا گیا ہے (۷) مطلب یہ کہ نِت کرموں کے تیاگ سے پاپ ہوتا ہے۔

دوہا

یوگیہ نہیں کرنا کبھی نِت کرم کا تیاگ (۷) موہ سے اُس کا تیاگ ہی ہووے تامس تیاگ

दुःखमित्येव यत्कर्म कायक्लेशभयात्त्यजेत ॥
स कृत्वा राजसं त्यागं नैव त्यागफलं लभेत ॥८॥

دُکھم اِتی ایویت کرم۔ کایا کلیش بھیات تیجیت (۸) ساکرتوا راجسم تیاگم نیو تیاگ پھلم لبھیت

ترجمہ

اور اگر کوئی آدمی) یہ سمجھ کر کہ "سب کرم دُکھ رُوپ ہی ہیں" جسم کو کشٹ ہونے کے بھے سے (کرموں کو) تیاگ دیتا ہے۔ تو اس پُرش کا وہ تیاگ راجسی تیاگ ہے۔ ایسے تیاگ کا اُسے کوئی پھل نہیں ملتا ہے (۸) مطلب یہ کہ اس کا وہ تیاگ عبث جاتا ہے۔

دوہا

شریر کشٹ کے بھے سے کرے کرم کا تیاگ (۸) نِشپھل ارجن ہوت ہے ایسا راجس تیاگ

कार्यमित्येव यत्कर्म नियतं क्रियतेऽर्जुन ॥
सङ्गं त्यक्त्वा फलं चैव स त्यागः सात्त्विको मतः ॥९॥

کاریم اِتی ایویت کرم نیئتم کریتے ارجن (۹) سنگم تیکتوا پھلم چ ایوسا تیاگا ساتوِکو متا

ترجمہ

(اور) ہے ارجن! کرنا فرض ہے (ایسا سمجھ کر) جو شاستر ودھی کے مطابق ضروری کرم ہے۔ اور جو آسکتی (لگاؤ) اور پھل کو تیاگ کر کیا جاتا ہے۔ وہ ساتوک تیاگ مانا گیا ہے (۹) مطلب یہ کہ کرتویہ کرموں کو سروپ سے نہ تیاگ کر ان میں جو آسکتی اور پھل کا تیاگ ہے۔ یہی ساتوک (سچا) تیاگ مانا گیا ہے۔

دوہا

کرنے چاہئیں کرم جو نیئت اُن میں بیر (۹) سنگ اور پھل کا تیاگ ہے تیاگ ساتوک دھیر

پس اے ارجن! میری رائے میں تو سچا تیاگی وہی ہے۔ جو

न द्वेष्ट्यकुशलं कर्म कुशले नानुषज्जते ॥

त्यागी सत्त्व समाविष्टो मेधावी छिन्न संशय:॥१०॥

نہ دویشٹی اکشلم کرم کشلے نہ انو سجتے (۱۰) تیاگی ستو سماوِشٹاہ۔ میدھاوی چھن سنشیا

ترجمہ

جو اکلیان کاری (دُکھدائی) کرم سے تو دویش (نفرت) نہیں کرتا اور کلیان کاری (سُکھدائی) کرم میں پریتی (موہ) نہیں رکھتا (وہ) شدھ ستو گنی پرش تمام سنشے (شکوک) سے رہت ہوا ہی سچا گیانی اور تیاگی ہے (۱۰)

دوہا

اُکشل کرم میں دویش نہ پریت کُشل میں بیر (۱۰) میدھاوی گیانی اُرو ساتوک تیاگی دھیر

کرم کا تیاگی تیاگی نہیں ہے۔ بلکہ پھل کا تیاگی ہی سچا تیاگی ہے۔ ایسا کیوں؟

नहि देहभृता शक्यं त्यक्तुं कर्माण्यशेषत:॥
यस्तु कर्म फल त्यागी स त्यागीत्यभिधीयते॥११॥

نہ ہی دیہہ بھرِتا شکیم تیکتم کرمنی اشیشاہ (۱۱) یا تو کرم پھل تیاگی۔ سا تیاگی اِتی۔ ابھی دھی یتے

ترجمہ

کیونکہ یہ ممکن نہیں ہے۔ کہ دیہہ دھاری پُرش سارے کرموں کو سروپ سے تیاگ دے۔ اس لئے جو پُرش کرموں کے پھل کا تیاگی ہے۔ وہی تیاگی ہے۔ ایسے کہا جاتا ہے (۱۱)

دوہا

تیاگ سکے نہ کرم سب دیہہ دھاری لے بیر (۱۱) کرموں کا پھل تیاگ دے تیاگی وہ ہے دھیر

अनिष्ट मिष्टं मिश्रं च त्रिविधं कर्मण: फलम॥
भवत्यत्यागिनां प्रेत्य न तु संन्यासिनां क्वचित॥१२॥

انشٹم اِشٹم مشرم چا۔ تروِدھم کرمنا پھلم (۱۲) بھوتی اتیاگی نام پریتیا نا تو سنیاسی نام کواچِت

ترجمہ

کیونکہ سکامی پرشوں کے کرم کا ہی اچھا بُرا اور ملا ہوا ایسے تین طرح کا پھل مرنے کے بعد (بھی) ہوتا ہے اور تیاگی (کرموں میں پھل کے تیاگی نہ کہ کرم کے تیاگی) پرشوں کے (کرموں کا پھل) کسی کال میں بھی نہیں ہوتا (۱۲) کیونکہ اُن کے ذریعے ہونے والے کرم دراصل کرم ہی نہیں ہیں۔

دوہا

اِشٹ انشٹ مشرت کرم کا جو پھل ہے بیر (۱۲) کامی تو بھوگیں اُسے نشکامی نہ دھیر

# کرم کی اُتپتی کیسے ہوتی ہے؟

पञ्चैतानि महाबाहो कारणानि निबोध मे ॥
सांख्ये कृतान्ते प्रोक्तानि सिद्धये सर्वकर्मणाम् ॥१३॥
अधिष्ठानं तथा कर्ता करणं च पृथग्विधम् ॥
विविधा च पृथक्चेष्टा दैवं चैवात्र पञ्चमम् ॥१४॥

پنچ ایتانی مہا باہو - کارنانی - نبودھ مے (۱۳) سانکھئے کِرتانتے پرُوکتانی - سِدّھئے سرو کرمنام (۱۳)
ادِھشٹھانم تتھا کرتا کرنم چا پرِتھگ وِدھا (۱۴) وِدھاہ چا پرِتھک چیشٹھا دَیوم چا ایواتر پنچم

ترجمہ

ہے مہا باہو! سارے کرموں کی سِدّھی کے لئے یہ پانچ ہیتو سانکھیہ سدھانت میں کہے گئے ہیں۔ اُن کو تو مجھ سے اچھی طرح جان لے (۱۳) (۱) ادھشٹھان (جس کے سہارے سارے کرم کئے جائیں یعنی شریر) اور (۲) کرتا (اُپادھی بہت چیتن) (۳) مختلف کرن (یعنی من اور پانچ اندریاں) (۴) کئی طرح کی الگ الگ چیشٹھائیں اور (۵) دیو (شبھ اشبھ کرموں کے سنسکاروں کا نام دیو ہے)

دوہا

سب کرموں کی سِدّھی کے ہیت سانکھیہ میں بیر (۱۳) کہے گئے ہیں پانچ ہی کارن سُن اے دھیر (۱۳)
ادھشٹھان کرتا - کرن طرح طرح کے بیر (۱۴) طرح طرح کی چیشٹھا دیو پانچواں رِ دھیر

शरीर वाङ्मनोभि र्यत्कर्म प्रारभते नरः ॥
न्याय्यं वा विपरीतं वा पञ्चैते तस्य हेतवः ॥१५॥

شریر وانگم نوبھی ییت کرم پرار بھتے نرا (۱۵) نیایم وا وِپریتم وا پنچ ایتے تسیہ ہیتوا

ترجمہ

انسان من بانی اور شریر سے شاستر کے مطابق یا شاستر کے خلاف جو کچھ (بھی) کرم کرتا ہے۔ اس کے یہ پانچ ہی کارن ہوتے ہیں (۱۵)

دوہا

من بانی اور شریر سے کرم کرے نر جوئے (۱۵) بھلے بُرے یہ پانچ ہی ہیتو اس میں ہوئے

तत्रैवं सति कर्तार मात्मानं केवलं तु यः ॥
पश्यत्यकृत बुद्धित्वान्न स पश्यति दुर्मतिः ॥१६॥

تتر ایوم ستی کرتارم - آتمانم کیولم تو یاہ (۱۶) پشیتی اکرت بدھی توات ۔۔ نہ سا پشیتی دُرمتی

ترجمہ

مگر ایسا ہونے پر بھی جو پُرش اشدھ بدھی کی وجہ سے اس بارے میں صرف شدھ سورُوپ آتما کو ہی کرتا سمجھتا ہے۔ وہ کم عقل (اگیانی) پُرش ٹھیک نہیں دیکھتا ہے (۱۶)

دوہا

اس پر بھی کرتا لکھے کیول آتم جوئے (۱۶) دُربُدھی اروُ درمتی ٹھیک لکھے نہ سوئے

تشریح جیسا کہ بھگوان نے شلوک ۱۳ و ۱۴ میں کہا ہے۔ کرم کے تو وہی پانچ کارن ہیں۔ مگر مورکھ آدمی اپنی اگیانتا کی وجہ سے ان پانچوں کارنوں کو بھول کر اپنی آتما کو ہی کرتا سمجھتا ہے۔ جو کہ دراصل اکرتا۔ اسنگ اور اداسین ہے۔ ایسے اگیانی کو بار بار جنم مرن کے چکر میں تب تک گرنا پڑتا ہے۔ جب تک کہ اسے پورے طور پر گیان نہیں ہو جاتا۔

यस्य नाहंकृतो भावो बुद्धिर्यस्य न लिप्यते ॥

हत्वापि स इमाँल्लोकान्न हन्ति न निबध्यते ॥१७॥

یسیہ نہ اہنکرتا بھاوا۔ بدھی ریسیہ نہ لپییہ تے (۱۷) ہتوا۔ اپی سا۔ اِماں لوکان نہ ہنتی نہ نبدھیہ تے

ترجمہ

(اور ہے ارجن) جس پُرش کے (انتہ کرن میں) میں کرتا ہوں (ایسا) بھاو نہیں ہے (اور) جس کی بدھی (سنسارک پدارتھوں اور سارے کرموں میں) لپایمان نہیں ہوتی۔ وہ پُرش ان سب لوگوں کو مار کر بھی (اصل میں) نہ تو مارتا ہے اور نہ پاپ میں ہی بندھتا ہے (۱۷)

دوہا

لپت نہیں جا کی متی۔ اہنکار نہیں جاہی (۱۷) سب لوکوں کو ہتّ نہیں ہتے نہ بندھن تاہی

---

ع۱۔ ست سنگ اور شاستر کے ابھیاس سے اور بھگوان کے نمت کرم اور اپاسنا کے کرنے سے انسان کی بدھی شدھ ہوتی ہے اس لئے جو مندرجہ بالا سادھنوں سے رہت ہے۔ اس کی بدھی اشدھ ہے۔ ایسا سمجھنا چاہئے۔

ع۲۔ جیسے آگ ہوا اور پانی کے ذریعے پراربدھ بس کسی پرانی کی ہنسا ہوتی دیکھنے میں آوے۔ تو بھی وہ حقیقت میں ہنسا نہیں کی ہے۔ ویسے ہی جس پرش کے جسم میں ابھیمان نہیں ہے۔ اور بے غرضانہ طور پر یعنی سنسار کی بھلائی کے لئے ہی جس کے سارے کرم ہوتے ہیں۔ اس پُرش کے جسم اور اندریوں کے ذریعے اگر کسی پرانی کی ہنسا ہوتی ہوئی لوک درشٹی میں دکھائی دے۔ تو بھی حقیقت میں ہنسا نہیں ہے۔ کیونکہ موہ (آسکتی) خود غرضی اور اہنکار کے بغیر کسی پرانی کی ہنسا ہو ہی نہیں سکتی۔ اور بنا کرتاپن کے ابھیمان کے کیا ہوا کرم حقیقت میں اکرم ہی ہے۔ اس لئے وہ پُرش پاپ میں نہیں بندھتا ہے۔

ع۳۔ سب کو مار کر بھی نہیں مارتا۔ اُسے مارنے کا بھی بندھن نہیں ہوتا

**تشریح** جب کرم میں سنگ اور پھل کا تیاگ کر دیا۔ تب کرم میں راگ دویش اس کے پریرک نہیں ہوتے۔ بلکہ قدرتاً ہی جو اس سے کرم ہوتا ہے۔ اس میں اس کا کرتاپن (میں کرتا ہوں) کا ابھیمان نہیں ہوتا۔ نہ اُس کی بدھی پر اس کرم کا اثر ہوتا ہے۔ اس حالت میں پرش جو کچھ کرتا ہے۔ وہ اس کے لئے نہ کرنے کے برابر ہے۔ کیونکہ وہ اس سے قدرتی طور پر ہوتا ہے۔ راگ دویش سے نہیں۔ جیسے اس وقت سانس اندر لینے اور باہر نکالنے سے جو جیووں (جرمز) کا ناش ہوتا ہے۔ اس سے ہم لپت نہیں ہوتے۔ یہاں مار کر بھی نہیں مارتا ہے۔ یہ استعارہ ہے۔ یعنی اس کا ہر ایک کرم اکرم ہوتا ہے۔ چونکہ بھگوان ارجن کو لڑنے کی ترغیب دے رہے ہیں۔ اسی لئے ایسا کہا ہے۔ اس سے پہلے ادھیائے ۵ شلوک ۱۰ میں بھی ایسا ہی کہہ آئے ہیں۔ شلوک ۲۰ اور ادھیائے ۲ ...

ज्ञानं ज्ञेयं परि ज्ञाता त्रिविधा कर्म चोदना॥
करणं कर्म कर्तेति त्रिविधः कर्म संग्रहः॥१८॥

گیانم گیئےاُم پری گیاتا ترِ وِدھا کرم چودنا (۱۸) کرنم کرم کرتیتی ترِ وِدھاہ کرم سنگرہا

ترجمہ

اور ہے بھارت! گیاتا[۱]۔ گیان[۲] (اور) گیئے[۳]۔ یہ تینوں تو کرم کے پریرک ہیں۔ یعنی ان تینوں کے تعلق سے تو کرم کرنے کی خواہش پیدا ہوتی ہے۔ اور کرتا[۴]۔ کرن[۵] اور کریا[۶] (فعل) یہ تینوں کرم کے سنگرہ ہیں۔ یعنی ان تینوں کے تعلق سے کرم بنتا ہے (۱۸)

دوہا

کرم پرورتک تین ہیں گیاتا گیئے اُرو گیان (۱۸) کرتا۔ کرن اُرو کرم ہیں کرم سنگرہ جان

ज्ञानं कर्म च कर्ता च त्रिधैव गुणभेदतः॥
प्रोच्यते गुणसंख्याने यथावच्छृणु तान्यपि॥१९॥

گیانم کرم چا کرتا چا۔ ترِ دھا ایو گُن بھیدتاہ (۱۹) پروچیئے تے گُن سانکھیانے یتھاوت شرِنو تان اپی

ترجمہ

(اس سب میں) گیان اور کرم اور کرتا بھی گُنوں کے بھید سے سانکھیہ شاستر میں تین تین طرح کے کہے گئے ہیں۔ ان کو بھی تو مجھ سے جوں کے توں سُن (۹)

دوہا

تین گُنوں کے بھید سے کرتا کرم اُرو گیان (۱۹) سانکھیہ کہے جیسے سُنو ویسے اے بلوان (۱۹)

# ساتوک۔ راجس اور تامس گیان

(۱) جاننے والے کا نام گیاتا ہے (۲) جس کے ذریعے جانا جائے اس کا نام گیان ہے (۳) جاننے میں آنے والی چیز کا نام گیئے ہے (۴) کرم کرنیوالے کا نام کرتا ہے (۵) جن سادھنوں (اندریہ آدی) سے کرم کیا جاتا ہے اُن کا نام کرن ہے اور (۶) کرم کرنے کا نام کریا یا فعل ہے

सर्व भतेषु येनैकं भावमव्यय मीक्षते ।।
अविभक्तं विभक्तेषु तज्ज्ञानं विद्धि सात्त्विकम् ।। २०।

سَرو بُھوتیشُو ییَن ایکم بھاوم ۔ اَو یہ ایم اِیکھشتے (۲۰) اَوِی بھکتم وِبھگت ایشو۔ تت گیانم وِدّھی ساتوکم

ترجمہ

(ہے ارجن!) جس گیان سے انسان الگ الگ سب بھوت پرانیوں میں ایک ہی اوناشی پرماتم بھاو کو سم بھاو سے سِتھت دیکھتا ہے۔ اُس گیان کو تو ساتوک جان (۲۱)

دوہا

اَوِناشی۔ اَوِی بھکت ارو ایک بھاو ہے جوئے (۲۰) سارے بھوتوں میں وہی گیان ساتوک سوئے

पृथक्त्वेन तु यज्ज्ञानं नानाभावान्पृथग्विधान् ।।
वेत्ति सर्वेषु भूतेषु तज्ज्ञानं विद्धि राजसम् ।।२१।।

پرتھکاتوین تو یت گیانم ۔ نانا بھاوان پرتھگ وِدھان (۲۱) ویتّی سرویشو بُھوتیشُو ۔ تت گیانم وِدّھی راجسم

ترجمہ

اور جو گیان یعنی جس گیان کے ذریعے انسان سارے بھوت پرانیوں میں الگ الگ بھاووں کو الگ الگ کر کے جانتا ہے اس گیان کو تو راجسی جان (۲۱)

دوہا

بِھن بِھن بھوتوں میں لکھے ارجن بِھن بِھن گیان (۲۱) بِھن بھاووں سے گیان وہ بیر راجسی جان

यत्तु कृत्स्नवदेकस्मिन्कार्ये सक्तमहैतुकम् ।।
अतत्त्वार्थवदल्पं च तत्तामसमुदाहृतम् ।।२२।।

یت تو کرتسن وت ایک اَسمِن ۔ کاریے سکتم اہیتوکم (۲۲) اتتوا رتھ وَت الپم چا تت ۔ تامسم اُداھرِتم

ترجمہ

اور جو گیان ایک کاریہ رُوپ (شریر) میں ہی پوری طرح سے رما ہوا ہے۔ یعنی جس اُلٹے گیان کے ذریعے انسان ایک فانی تغیر پذیر جسم کو ہی آتما مان کر اسے ہی سب کچھ سمجھ کر اسی میں غلطان رہتا ہے (جو بے دلیل (غلط) تتوارتھ (اصلیت) سے خالی اور تنگ (محدود) ہے۔ وہ گیان تامسی کہا گیا ہے (۲۲)

دوہا

ایک وستو میں موہ سے لکھے ہیتو بن جوئے (۲۲) اَلپ۔ جھوٹ۔ رہت ارتھ جو گیان تامسی سوئے

## کرم کے تین بھید

नियतं सङ्गरहितमरागद्वेषतः कृतम् ॥
अफलप्रेप्सुना कर्म यत्तत्सात्त्विकमुच्यते ॥२३॥

نیتم ۔ سنگ رہتم راگ دویشتا کرتم (۲۳) اپھل پریپسُنا کرم یت تت ساتوکم اُوچیہ تے

ترجمہ

(اور ہے ارجن!) جو کرم شاستر ودھی سے مقرر کیا ہوا اور کرتاپن کے ابھیمان سے رہت پھل کو نہ چاہنے والے پرش کے ذریعے راگ اور دویش کو تیاگ کر کیا جاتا ہے۔ وہ کرم تو ساتوک کہا جاتا ہے۔ (۲۳)

دوہا

سنگ ہین نیئت ارو راگ دویش وہین (۲۳) رہت پھل اچھا کرم تو ساتوک ہے پروین

यत्तु कामेप्सुना कर्म साहंकारेण वा पुनः ॥
क्रियते बहुलायासं तद्राजसमुदाहृतम् ॥२४॥

یت تو کامیپسُونا ۔ کرم ۔ ساہنکارین واپناہ (۲۴) کریتے بہولایاسم ۔ تت راجسم اُداہرتم

ترجمہ

اور جو کرم بہت محنت طلب ہے۔ (دکھدائی ہے) اور پھل کو چاہنے والے اہنکاری پرش کے ذریعے کیا جاتا ہے وہ کرم راجس کہا گیا ہے (۲۴)

دوہا

پھل کی اچھا سے ارو اہنکار سے جوئے (۲۴) اتی پریشرم سے یکت ہی کرم راجسی ہوئے

अनुबन्धं क्षयं हिंसामनवेक्ष्य च पौरुषम् ॥
मोहादारभ्यते कर्म यत्तत्तामसमुच्यते ॥२५॥

انُوبندھم کھشیئم ہنسام ۔ ان ویکھشئے چا پورُوشم (۲۵) موہات ۔ آربھیہ تے کرم یت تت تامسم اُوچیہ تے

ترجمہ

اور جو کرم پرینام (برے بھلے انجام) ہانی (لابھ) ہنسا (اہنسا) اور اپنی سامرتھ (قابلیت) کو نہ وچار کر صرف جہالت (ہٹھ) سے شروع کیا جاتا ہے۔ وہ کرم تامس کہا جاتا ہے (۲۵)

دوہا

ہانی ہنسا اور موہ کے بس ہو کے بیر (۲۵) بنا سوچ بن سامرتھ کرم تامسی دھیر

## تین طرح کے کرتا

मुक्त सङ्गोऽनहं वादी धृत्युत्साह समन्वितः॥
सिद्ध्यसिद्ध्योर्निर्विकारः कर्ता सात्त्विक उच्यते॥२६॥

مُکت سنگو۔ آن اہم وادی۔ دھرتی اُتساہ سمن وتاہ (۲۶) سِدّھی اُسِدّھی او۔ نِروکارا۔ کرتا۔ ساتوکا۔ اُچیتے

ترجمہ

(اور ہے ارجن جو کرتا) آسکتی موہ) سے رہت اور اہنکار کے بچن نہ بولنے والا۔ دھیرج اور اُتساہ والا کرم کے پُورا ہونے اور نہ ہونے میں خوشی اور رنج (سُکھ دُکھ) وغیرہ وِکاروں سے رہت ہے۔ وہ کرتا توساتوک کہا جاتا ہے (۲۶)

دوہا

اہنکار سنگ رہت اُرو دھرتی اُدّیم یُت جوئے (۲۶) سِدّھی اسِدّھی سم وہی ساتوک کرتا ہوئے

रागी कर्म फल प्रेप्सु र्लुब्धो हिंसात्मकोऽशुचिः॥
हर्षशोकान्वितः कर्ता राजसः परिकीर्तितः॥२७॥

راگی۔ کرم پھل پریپسُو۔ لبدھا ہنساتمکا اشچی (۲۷) ہرش شوک آنوِتاہ کرتا۔ راجساہ۔ پری کیرتتاہ

ترجمہ

(اور جو آسکتی (موہ) رکھنے والا۔ کرموں کے پھل کو چاہنے والا اور لوبھی ہے۔ نیز دوسروں کو دکھ دینے کے سوبھاو والا۔ اشدھ آچاری (بُرے چال چلن والا) اور خوشی اور غمی (سکھ دکھ) میں پھنسا ہوا ہے۔ وہ کرتا راجس کہا گیا ہے (۲۷)

دوہا

اُشدھ کرم پھل آرتھی۔ راگی ہنسک ہوئے (۲۷) لوبھی سُکھ دُکھ ست از کرتا راجس ہوئے

अयुक्तः प्राकृतः स्तब्धः शठो नैष्कृतिकोऽलसः॥
विषादी दीर्घसूत्री च कर्ता तामस उच्यते॥२८॥

اُیکتا۔ پراکِرتاہ۔ ستبدھا۔ شٹھو۔ نیشکرتکاہ۔ السّاہ (۲۸) وِشادی دِیرگھ سُوتری چا کرتا تامس اُچیتے

ترجمہ

(اور جو) ڈانوں ڈول چت والے شکشا سے رہت یعنی جسمانی سکھ کو ہی سکھ ماننے والا گھمنڈی۔ دھورت (کینہ جو) اور دوسروں کی روزی مارنے والا اور ہمیشہ رنج کرنے کے سوبھاو والا۔ آلسی) اور دیرگھ سُوتری (معمولی کام کو بھی کل پر چھوڑ دینے والا) ہے وہ کرتا تامس کہا گیا ہے

دوہا

اودیکی شٹھ آلسی دُھورت وروودھی ہوئے (۲۸) کام چور دُکھی اُجڈ کرتا تامس سوئے

# تین طرح کی بُدھی

बुद्धेर्भेदं धृतेश्चैव गुणतस्त्रिविधं शृणु ॥
प्रोच्यमानमशेषेण पृथक्त्वेन धनंजय ॥२९॥

بُدھےربھیدم دِہرتے چا ایو ۔ گننہ ترِ ودھم شرنو (۲۹) پروچیہ مانم ۔ اَیشیشین ۔ پر تھکتوین دھننجے

ترجمہ

اور ہے ارجن ! سُبدھی اور دھارن شکتی ( دھرتی ) کے بھی گُنوں کی وجہ سے تین تین طرح کے بھید پورے طور سے الگ الگ جو میں کہتا ہوں ۔ سو سُن (۲۹)

دوہا

بُدھی بھید اُرو دھرتی کے گُن سے تین پرکار (۲۹) ہوتے ہیں سُن بھِن بھِن مجھ سے سہت وِچار

प्रवृत्तिं च निवृत्तिं च कार्याकार्ये भयाभये ॥
बन्धं मोक्षं च या वेत्ति बुद्धिः सा पार्थ सात्त्विकी ॥३०॥

پرورِتم چا ۔ نِورِتم چا ۔ کاریہ اکاریے بھیابھے (۳۰) بندھم موکھشم چا ویتی بُدھی سا پارتھ ساتوِکی

ترجمہ

ہے پارتھ ! پرورتی[1] مارگ اور نورتی[2] مارگ کو اور کرتویہ اور اکرتویہ کو (اور) بھے اور ابھے کو اور بندھن اور موکھش کو جو بُدھی تتو سے جانتی ہے ۔ وہ بُدھی تو ساتوکی ہے (۳۰)

دوہا

پرورِتی نِورِتی اُرو کاریہ اکاریہ ببیر (۳۰) بندھ موکھش سم بھے ابھے بُدھی ساتوکی دھیر

यया धर्ममधर्मं च कार्यं चाकार्यमेव च ॥
अयथावत्प्रजानाति बुद्धिः सा पार्थ राजसी ॥३१॥

یَیا دھرمم ادھرمم چا کاریم چا اکاریم ایو چا (۳۱) ایتھاوت پرجاناتی بُدھی سا پارتھ راجسی

ترجمہ

ہے پارتھ ! جس بُدھی کے ذریعے انسان دھرم اور ادھرم کو اور کرتویہ اور اکرتویہ کو بھی اچھی طرح سے نہیں جانتا ہے وہ بُدھی راجسی ہے (۳۱)

دوہا

جس سے دھرم ادھرم اُرو کاریہ اکاریہ ببیر (۳۱) یتھاوت جانے نہیں راجس بُدھی دھیر

---

[1] گرہست میں رہتے ہوئے پھل اور آسکتی (لگاؤ) کو تیاگ کر بھگوت ارپن بُدھی سے صرف رفاہ عام کے لئے راجہ جنک کی طرح کرم کرنے (زندگی بسر کرنے) کا نام پرورتی مارگ ہے [2] دیہہ وغیرہ ابھیمان کو تیاگ کر صرف سچدانند گھن پرماتما میں ایک بھاو سے محو ہوئے شری شُکدیو جی اور سنک وغیرہ کی طرح سنسار سے الگ ہو کر رہنے کا نام نورتی مارگ ہے ۔

अधर्मं धर्ममिति या मन्यते तमसावृता ॥
सर्वार्थान्विपरीतांश्च बुद्धिः सा पार्थ तामसी ॥३२॥

ادھرم دھرمم اِتی یا منیہ تے تمسا آورِتا (۳۲) سروآرتھان وِپریتان چار بُدھی ساپارتھ تامسی

ترجمہ

(اور) ہے ارجن! جو تموگن سے ڈھکی ہوئی بدھی ادھرم کو دھرم ایسا مانتی ہے اور سارے ارتھوں کو الٹا مانتی ہے (یعنی بھلے کو برا اور برے کو بھلا۔ سچ کو جھوٹ اور جھوٹ کو سچ مانتی ہے) وہ بدھی تامسی ہے (۳۲)

دوہا

مانے دھرم ادھرم کو ڈھکی پاپ سے بیر (۳۳) ارتھ لکھے وِپریت سب تامس بُدھی دھیر

# دھرتی کے تین بھید

धृत्या यया धारयते मनःप्राणेन्द्रियक्रियाः ॥
योगेनाव्यभिचारिण्या धृतिः सा पार्थ सात्त्विकी ॥३३॥

دھرتیا یَیا دھاریتے۔ منہ پران اِندریہ کِریاہ (۳۳) یوگین اویبھچارِنیا۔ دھرتی ساپارتھ ساتوکی

ترجمہ

(اور) ہے پارتھ! دھیان یوگ کے ذریعے جس اوبھچارنی (نہ بدلنے والی اٹل) دھارنا سے انسان من۔ پران اور اندریوں کی کریاؤں کو دھارن کرتا ہے۔ وہ دھارنا تو ساتوکی ہے (۳۳)

دوہا

اچل دھرتی سے یوگ کے دوارا دھارن بیر (۳۳) من پران اندریہ کو کرے۔ دھرتی ساتوکی دھیر

यया तु धर्मकामार्थान्धृत्या धारयतेऽर्जुन ॥
प्रसङ्गेन फलाकाङ्क्षी धृतिः सा पार्थ राजसी ॥३४॥

یَیا تُو دھرم کام آرتھان۔ دھرتیا دھاریتے ارجن (۳۴) پرسنگین پھل آکانکھشی دھرتی ساپارتھ راجسی

ترجمہ

اور ہے پارتھ ارجن! پھل کی خواہش والا آدمی آسکتی (موہ) سے جس دھارنا کے ذریعے دھرم ارتھ اور کام (تین پرشارتھوں) کو دھارن کرتا ہے۔ وہ دھارنا راجسی ہے (۳۴)

---

بھگوان کے دھیان کے سوائے دیگر کسی وِشے کا دھیان کرنا ویبھچار دوش ہے اس دوش سے جو رہت ہے وہ اوبھیچارنی دھارنا ہے (۳۳)۔ من پران اور اندریوں کو بھگوت پراپتی کے لئے بھجن دھیان اور نشکام کرموں میں لگانے کا نام ان کی کریاؤں کو دھارن کرنا ہے

دوہا

جس سے دھارن کرت ہے دھرم ارتھ اُرو کام (۳۴) پھل اُرو سنگ کی چاہ سے دھرتی راجسی نام

यया स्वप्नं भयं शोकं विषादं मद मेव च॥
न विमुञ्चति दुर्मेधा धृतिः सा पार्थ तामसी॥३५॥

یَیا سُوپنم بھیَم شوکم وِشادم ۔ مدم ایوچا (۳۵) نہ وِمُنچتی دُر بھیدھا ۔ دھرِتی سا پارتھ تامسی

ترجمہ

اور ہے پارتھ! دُشٹ بدھی (برے سوبھاو والا) آدمی جس دھارنا کے ذریعے نیند خوف ۔ چنتا ۔ دُکھ اور مد (مستی یا غرور) کو بھی نہیں چھوڑتا ہے ۔ یعنی دھارن کئے ہی رہتا ہے ۔ وہ دھارنا تامسی ہے (۳۵)

دوہا

بھے اُرو شوک وشاد مد کو جس سے بیر (۳۵) دُربُدھی نر نہ تجے دھرتی تامسی دھیر

# سُکھ کے تین بھید

सुखं त्विदानीं त्रिविधं शृणु मे भरतर्षभ॥
अभ्यासाद्रमते यत्र दुःखान्तं च निगच्छति॥३६॥
यत्तदग्रे विषमिव परिणामेऽमृतोपमम्॥
तत्सुखं सात्त्विकं प्रोक्तमात्मबुद्धिप्रसादजम्॥३७॥

سُکھم تُو اِدانیم ترِ ودھم شرنُو مے بھرت ارشبھ (۳۶) ابھیاسات رَمتے یتر ۔ دُکھانتم چا نِگچھتی
یَت تت اگرے وِشم اِو پرینامے اَمرِت اوپمم (۳۷) تت سُکھم ساتوِکم پروکتم آتم بدھی پرسادجم

ترجمہ

(ہے ارجن!) اب سُکھ بھی تُو تین طرح کا مجھ سے سُن ۔ ہے بھرت سر لشیٹ! جس سُکھ میں سادھک پُرش دھیان ۔ بھجن اور سیوا وغیرہ کے ابھیاس سے رمن کرتا ہے ۔ اور سارے دُکھوں سے چھوٹ جاتا ہے (۳۶) جو سُکھ پہلے پہل (سادھنا کے شروع میں) تو زہر[1] کی مانند ہوتا ہے ۔ مگر انجام کار وہی امرت کی مانند ہو جاتا ہے ۔ ایسا آتم بدھی (بھگوان کی بھگتی) کے پرشاد سے پیدا ہوا سُکھ ساتوک کہا گیا ہے (۳۷)

دوہا

اب سُکھ تین پرکار کے مجھ سے سُن اے بیر (۳۶) جس میں یوگ ابھیاس سے سب دُکھ ناشے دھیر
پہلے وِش کے تلیہ جو انت ہو امرت ہوئے (۳۷) آتم بدھی سے ہوا سُکھ ساتوک سوئے

[1] جیسے کھیل کے شوقین بچے کو لکھنا پڑھنا آگیا تتا کی وجہ سے پہلے پہل زہر کی مانند معلوم ہوتا ہے ۔ ویسے ہی وشیوں میں اُس کے (موہ) والے پرش کو بھگوت بھجن ۔ دھیان ۔ سیوا وغیرہ سادھنوں کا ابھیاس حقیقت سے ناواقف ہونے کی وجہ سے پہلے زہر کی مانند معلوم ہوتا ہے ۔ مگر انجام کار امرت (دِبی موکھش کا دینے والا) ہو جاتا ہے ۔

विषयेन्द्रिय संयोगाद्यत्तदग्रेऽमृतोपमम् ॥
परिणामे विषमिव तत्सुखं राजसं स्मृतम् ॥३८॥

وِشئے اِندریہ سنیوگات یت تت اگرے امرت اوپمم (۳۸) پرنیامے وِشم اِو تت سُکھم راجسم سِمرتم

ترجمہ

اور جو سکھ وشے اور اندریوں کے تعلق سے ہوتا ہے۔ وہ اگرچہ بھوگ کال میں امرت کی مانند لگتا ہے۔ مگر انجام کار زہر[1] کی کی مانند ہو جاتا ہے۔ اس لئے وہ سکھ راجسی کہا گیا ہے (۳۸)

دوہا

وشے اِندریہ سنیوگ سے پرتھم سُدھا سم جوئے (۳۸) انت ہو وِش سم راجسی سُکھ ارجن ہے سوئے

यदग्रे चानुबन्धे च सुखं मोहनमात्मनः ॥
निद्रालस्य प्रमादोत्थं तत्तामसमुदाहृतम् ॥३९॥

یت اگرے چا انوبندھے چا۔ سُکھم موہنم آتمنا (۳۹) نِدرا آلسیہ پرماد اُتھم۔ تت تامسم اُداہرتم

ترجمہ

(اور) جو سکھ بھوگنے کے وقت اور انجام کار بھی (شروع سے آخیر تک) آتما کو موہنے والا ہے۔ وہ نیند سستی اور پرماد سے پیدا ہوا (سکھ) تامس کہا گیا ہے (۳۹)

دوہا

آد انت تک جیو کو موہ کاری سُکھ جوئے (۳۹) نیند آلس پرماد سے پیدا تامس سوئے

न तदस्ति पृथिव्यां वा दिवि देवेषु वा पुनः ॥
सत्त्वं प्रकृतिजैर्मुक्तं यदेभिः स्यात्त्रिभिर्गुणैः ॥४०॥

نہ تت استی پرتھویام وا۔ دِوی۔ دیویشو وا پنا (۴۰) ستوم پرکرتی جیہ۔ مُکتم یت ایبھی سیات تربھی گُنی

ترجمہ

(اس لئے ہے ارجن!) پرتھوی میں سُورگ میں یا دیوتاؤں میں ایسا کوئی بھی پرانی نہیں ہے۔ جو کہ ان پرکرتی سے پیدا ہوئے تینوں گنوں سے رہت ہووے (الم) کیونکہ یہ سارا جگت ترِگن مئی مایا کا ہی وستار ہے (۴۰)

دوہا

نر لوک نہ دیو میں کوئی پرانی بیر (۴۰) ان پراکرتک گنوں سے بچا ہوا ہے دھیر

[1] بل۔ ویریہ۔ بدھی۔ دھن اور اتساہ کے ناش کرنے والے اور پرلوک کے بگاڑنے والے ہونے سے اندریوں کے وشے پہلے تو امرت کی مانند معلوم ہوتے ہیں۔ مگر انجام کار زہر کی مانند ہو کر دکھ ساگر میں ڈال دیتے ہیں

# چاروں ورنوں کے سوبھاوک کرم

ब्राह्मण क्षत्रिय विशां शूद्राणां च परं तप ॥
कर्माणि प्रविभक्तानि स्वभाव प्रभवै र्गुणैः ॥४१॥

براہمن کھشتر یا و شام شوُدرانام چا پرنتپ (۴۱) کرمانی پرِ وبھکتانی سوبھاو پربھو یُر گنئی

ترجمہ

ہے پرنتپ ارجن! براہمن کھشتری۔ ویش اور شودروں کے بھی کرم سوبھاو سے پیدا ہوئے گنوں کے مطابق ہی بانٹے گئے ہیں (۴۱)

دوہا

براہمن کھشتری ویش ارو شودر کے بھی بیر (۴۱) سوبھاوک گن سے ہی بٹے ہوئے کرم ہیں دھیر

शमो दम स्तप: शौचं क्षान्तिरार्जव मेव च॥
ज्ञानं विज्ञान मास्तिक्यं ब्रह्मकर्म स्वभाव जम॥४२॥

شمو۔ دمہ۔ تپہ شوچم۔ کھشانتی۔ آرجوم ایو چا (۴۲) گیانم وِگیانم آستکیم برہم کرم سوبھاوجم

ترجمہ

شم (من کی شانتی) دم[۲] (اندریوں کا روکنا) شوچ (اندر باہر کی شدھی) تپ[۳] (دھرم کے لئے کشٹ اٹھانا) کشما[۵] بھاو من[۶] اندریوں اور جسم کی سادگی۔ آستک بدھی۔ گیان (شاستر کا گیان) وگیان[۹] (اپنے انوبھو کا گیان) یہ تو براہمنوں کے سوبھاوک کرم ہیں (۴۲)

دوہا

شم دم تپ ارو سرلتا۔ گیان ارو وِگیان (۴۲) کھشما شوچ براہمن کرم سوبھاوک ہیں جان

शौर्यं तेजो धृतिर्दाक्ष्यं युद्धे चाप्यपलायनम॥
दान मीश्वर भावश्च क्षात्रं कर्म स्वभावजम॥४३॥

شوریم تیجو۔ دھرتی۔ داکھشیم یدھے چا۔ اپی اپلاینم (۴۳) دانم ایشور بھاوا چا۔ کھشاترم کرم سوبھاوجم

ترجمہ

شوربیرتا[۱]۔ تیج[۲]۔ دھیرج[۳] (استقلال) چترائی[۴] + در یدھ[۵] میں پیٹھ نہ دکھانا۔ دان دینا اور سوامی بھاو (رعایا کی نشکام بھاو سے پالنا کرنا اور دشٹوں کو ڈنڈ دینا) یہ کھشتری کے سوبھاوک کرم ہیں۔ (۴۳)

دوہا

شوربیہ۔ تیج۔ دھرتی چترپن۔ دان ارو ایشوبھاو (۴۳) سرن میں پیٹھ نہ موڑنا۔ کھشاتر کرم سوبھاو

कृषि गौरक्ष्य वाणिज्यं वैश्य कर्म स्वभावजम॥

परिचारात्मकं कर्म शूद्रस्यापि स्वभावजम् ॥४४॥

کرشی گورکھشیہ وانجیم ویشیہ کرم سوبھاوجم (۴۴) پری چریہ آتمکم کرم شودرسیہ پی سوبھاوجم

ترجمہ

کھیتی۔ گئو پالن اور خرید و فروخت کا ستیہ بیوہار۔ ویش کے سوبھاوک کرم ہیں۔ اور سب ورنوں کی سیوا کرنا یہ شودر کا بھی سوبھاوک کرم ہے (۴۴)

دوہا

گئو پالن کھیتی بنج ویش سوبھاوک کرم (۴۴) سوبھاوک ہے شودر کا سیوا روپی کرم

اپنے اپنے سوبھاوک کرم میں لگے رہنے سے ہی سدّھی ملتی ہے

स्वे स्वे कर्मण्यभिरतः संसिद्धिं लभते नरः ॥

स्वकर्मनिरतः सिद्धिं यथा विन्दति तच्छृणु ॥४५॥

यतः प्रवृत्तिर्भूतानां येन सर्वमिदं ततम् ॥

स्वकर्मणा तमभ्यर्च्य सिद्धिं विन्दति मानवः ॥४६॥

سوے سوے کرمنی ابھی رتاہ سنسدھی لبھتے نرا (۴۵) سوکرم نرتا سدّھم یتھا وندتی تت شرنو

یتا پرورتی بھوتانام۔ یین سروم ادم تتم (۴۶) سوکرمنا تم ابھیہ ارچیہ سدّھم وندتی مانوا

ترجمہ

اس اپنے اپنے سوبھاوک کرم میں لگا ہوا آدمی بھگوت پراپتی روپی پرم سدّھی کو پراپت ہو جاتا ہے مگر جس طرح سے اپنے سوبھاوک کرم میں لگا ہوا آدمی پرم سدّھی کو پراپت ہوتا ہے۔ اس ودھی کو تو مجھ سے سن (۴۵) اے ارجن! جس پرماتما سے سب بھوتوں کی اتپتی ہوئی ہے۔ اور جو اس سنسار میں سب جگہ ویاپک ہے۔ اس پرمیشور کی اپنے سوبھاوک کرم کے ذریعے پوجا[۱] کر کے ہی آدمی پرم سدّھی کو پراپت ہوتا ہے (۴۶)

دوہا

اپنے اپنے کرم میں رت سدّھی کو بیر (۴۵) پاتا ہے جیسے سنو مجھ سے ارجن دھیر

جس سے یہ سنسار ہے ویاپک جو جگ ماہیں (۴۶) پوجا اپنے کرم سے کر سدّھی نر پاہیں

श्रेयान्स्वधर्मो विगुणः परधर्मात्स्वनुष्ठितात् ॥

स्वभावनियतं कर्म कुर्वन्नाप्नोति किल्बिषम् ॥४७॥

[۱] جیسے پتی برتا استری پتی کو ہی سب کچھ سمجھ کر پتی کا چنتن کرتی ہوئی پتی کی آگیا انوسار پتی کے لئے من بانی اور شریر سے کرم کرتی ہے ویسے ہی پرمیشور کو ہی سب کچھ سمجھ کر پرمیشور کا چنتن کرتے ہوئے پرمیشور کی آگیا کے انوسار من بانی اور شریر سے پرمیشور کے ہی لئے سوبھاوک کرم کو کرنا کرم کے ذریعے پرمیشور کی پوجا کرنا ہے۔

شریے آن سُو دھرمو وِگُناہ ۔ پر دھرمات سُوَنُشٹھتات (۴۷) سو بھاو نِیتم کرم ۔ کُروَن نہ آپنوتی کِلوشم

ترجمہ

اس لئے اچھی طرح سے آچرن کئے ہوئے دوسرے کے دھرم سے گُن رہت بھی اپنا دھرم سریشٹ ہے کیونکہ اپنے سوبھاوک دھرم رُوپی کرم کو کرتا ہوا آدمی پاپ کا بھاگی نہیں ہوتا ہے (۴۷)

دوہا

اُوتم ہے پَر دھرم سے اپنا نیچا دھرم (۴۷) لِپت نہ ہو نرپاپ میں کر سو بھاوک کرم

सहजं कर्म कौन्तेय सदोषमपि न त्यजेत् ॥
सर्वारम्भा हि दोषेण धूमेनाग्निरिवावृताः ॥४८॥

سہجم کرم کونتیے ۔ سدوشم اَپی نہ تیہ جیت (۴۸) سروآرمبھا ہی دوشین دُھوین اگنی اِوآوِرتا

ترجمہ

(لہٰس) ہے کنتی نندن! دوش سنگیت (دوش والا ہونے پر) بھی سوبھاوک کرم کو نہیں تیاگنا چاہیے کیونکہ دھوئیں سے آگ کی طرح (درحاصل) سبھی کرم دوش والے ہیں (۴۸)

دوہا

سہج کرم تیاگے نہیں دوش سنگیت بھی بیر (۴۸) دوشی وَت سب کرم ہیں دھوم اگنی سم دھیر

تشریح جیسے دھوئیں کے دوش کو دور کر کے آگ کا پرتاپ ہی تاریکی اور سردی وغیرہ کو دور کرنے کے لئے سیون کیا جاتا ہے۔ اس طرح کرم میں سے بھی دوش کا انش دور کر کے گُن کا انش ہی چت کی شدھی کیلئے سیون کیا جاتا ہے (شریدھر) ایس طرح کے کرم کرنے سے دوش کا انش دور ہو کر گن کا انش رہ جاتا ہے یہ کہتے ہیں

असक्तबुद्धिः सर्वत्र जितात्मा विगतस्पृहः ॥
नैष्कर्म्यसिद्धिं परमां संन्यासेनाधिगच्छति ॥४९॥

اسکت بدھی سروتر جِت آتما وِگت سپرِہا (۴۹) نیشکرمیہ اِسدھم پرمام ۔ سنیاسین ادھی گچھتی

ترجمہ

سب جگہ آسکتی رہت بدھی والا پُرش کہ جس نے اپنے انتہ کرن کو جیت لیا ہے اور جس کے دل میں کوئی واسنا یا خواہش نہیں رہی ہے سنیاس یعنی سانکھیہ یوگ کے ذریعے پرم نشکرم رُوپ سدھی کو پراپت ہوتا ہے (۴۹) یعنی کریا رہت شدھ سچدانند گھن پرماتما کی پراپتی رُوپ پرم سدھی کو پراپت ہوتا ہے پھر اسے کرم کا کوئی بندھن نہیں ہوتا (۴۹)

دوہا

اسکت بُدھی جِت آتما ۔ نِر اِچھا نر جوئے (۴۹) پھل اُرو سنگ تیاگ سے پرم سِدھی لے سوئے

ایسی پرم سِدھی کا پھل ہی برہم پراپتی ہے ۔ یہ کہتے ہیں :-

सिद्धिं प्राप्तो यथा ब्रह्म तथाप्नोति निबोध मे ॥
समासेनैव कौन्तेय निष्ठा ज्ञानस्य या परा ॥५०॥

سِدھم پراپتو یتھا برہم ۔ تتھا آپنوتی نِبودھ مے (۵۰) سماسین ایو ۔ کونتیے نشٹھا گیانسیہ ۔ یا پرا

ترجمہ ۔ اس لئے ہے کنتی نندن! انتہ کرن کی شدھی کو پراپت ہوا پُرش جس طرح (گیان کے ذریعے) سچدانند گھن برہم کو پراپت ہوتا ہے ۔ اور جو تتو گیان کی پرانشٹھا (سب سے اونچی حالت) ہے ۔ اس کو بھی تو مجھ سے اختصار سے سن (۵۰)

دوہا

سِدھی پراپت برہم کو پاوے جیسے بیر (۵۰) بہا کاشٹا گیان کی بھی سُن ارجن دھیر

کون برہم کو پراپت کرتا ہے۔ پہلے یہ کہتے ہیں۔

बुद्ध्या विशुद्धया युक्तो धृत्यात्मानं नियम्य च॥
शब्दादीन्विषयांस्त्यक्त्वा रागद्वेषौ व्युदस्य च॥५१॥
विविक्तसेवी लघ्वाशी यतवाक्कायमानसः॥
ध्यानयोगपरो नित्यं वैराग्यं समुपाश्रितः॥५२॥
अहंकारं बलं दर्पं कामं क्रोधं परिग्रहम्॥
विमुच्य निर्ममः शान्तो ब्रह्मभूयाय कल्पते॥५३॥

بُدّھیا وِشُدّھیا یُکتو۔ دھرتی آتمانم ۔نیمیہ چا (۵۱) شبد آدین وشیان تیکتوا راگ دویش اویوسیہ چا وِوِکت سیوی لگھو آشی یت واک کائے مانسا (۵۲) دھیان یوگ پرو نتیئم ویراگیم سم اپاشرتا اہنکارم بلم درپم ۔ کامم ۔ کرودھم پری گرہم (۵۳) وِمُوچیئے نِرمما شانتو ۔ برہم بھویائے کلپتے

ترجمہ

اے ارجن، شدھ بُدّھی والا ۔ ایکانت[۲] اور شدھ دیش کا سیون کرنے والا ۔ مِت آہاری[۳] (ہلکا اور تھوڑا بھوجن کرنے والا) جیتے ہوئے[۴] من بانی اور جسم والا ۔ پوری طرح سے[۵] ویراگ کو دھارن کرنے والا (پورن ویراگی) پرش سدا دھیان یوگ[۶] میں لگا ہوا ستوک[۷] دھارنا سے انتہ کرن کو بس میں کر کے اور شبد آدی سب وشیوں[۸] کو تیاگ کر اور راگ دویش وغیرہ بُرائیوں کو نشٹ کر کے (۵۱ و ۵۲) اہنکار[۱۰] بل[۱۱] گھمنڈ[۱۲] کرودھ[۱۳] سنگرہ[۱۴] یعنی دُنیوی کام اور بھوگ کے سادھنوں کا اکٹھا کرنا ۔ ان سب کو تیاگ کر موہ[۱۵] ممتا سے رہت ہو کر شانت انتہ کرن والا[۱۶] ہوا سچدانند گھن برہم کو پراپت ہونے کے یوگیہ ہوتا ہے (۵۳)

دوہا

شُدھ بُدّھی یُت دھرتی سے روک آتما بیر (۵۱) شبد آدی وشے اور سب راگ دویش تج دھیر
لگھو بھوجن ایکانت پر یہ جیت من بانی کائے (۵۲) دھیان یوگ میں رت سدا ویراگ آشرے آئے
کام پری گرہ درپ بل کرودھ تتھا اہنکار (۵۳) ممتا تج سے شانتی پاوے برہم اَوِکار

برہم پراپتی کے سادھن کہ کر اب اس برہم پراپتی کا پھل کہتے ہیں

ब्रह्मभूतः प्रसन्नात्मा न शोचति न काङ्क्षति॥
समः सर्वेषु भूतेषु मद्भक्तिं लभते पराम्॥५४॥

برہم بھوتا پرسن آتما نہ شوچتی نہ کانکھشتی (۵۴) سمہ سرویشو بھوتیشو مد بھکتم لبھتے پرام

ترجمہ (پھر وہ) برہم بھاو کو پراپت ہوئے پرسن چت والا پرش نہ (تو کسی چیز کے لئے) شوک یا رنج کرتا ہے اور نہ کسی چیز کی خواہش ہی کرتا ہے بلکہ سب بھوتوں میں سم بھاو ہوا میری پرا بھگتی کو پراپت ہوتا ہے (۵۴) گیان کی پرا کاشٹھا پرم نشکام سِدّھی اور پرم سِدّھی وغیرہ ناموں سے یہاں پرا بھگتی مراد ہے

مثلاً ۔ گیتا ادھیائے ۱۸ اشلوک ۳۳ کے مطابق

دوہا

برھم بھوت پرسن چت شوک اچھا گت بیر (۵۴) سب بھوتوں میں سم پرم بھگتی پاوے دھیر

भक्त्या मामभि जानाति यावान्यश्चास्मि तत्त्वतः ॥
ततो मां तत्त्वतो ज्ञात्वा विशते तदनन्तरम् ॥५५॥

بھگتیا مام ابھی جانانی ۔ یاوان یا چا اسمی تتوتاہ (۵۵) تتو مام تتو تو گیاتوا وشتے تدانتترم (۵۵)

ترجمہ

اور اس پرا بھگتی کے ذریعے مجھ کو تتو سے اچھی طرح جانتا ہے ۔ کہ میں جو اور جس پربھاو والا ہوں ۔ اور اس بھگتی سے مجھ کو تتو سے جان کر فوراً ہی مجھ میں مل جاتا ہے (۵۵) مطلب یہ کہ اپنے آپ کو مجھ میں غرق کر دیتا ہے ۔ پھر اس کی نگاہ میں مجھ پرماتما کے سوائے اور کچھ بھی نہیں رہتا (۵۵)

دوہا

اس بھگتی سے وہ مجھے تتوتا سے جان (۵۵) جیسا جو ہوں جان یہ ملے مجھی میں آن (۵۵)

सर्व कर्माण्यपि सदा कुर्वाणो मद्व्यपाश्रयः ॥
मत्प्रसादादवाप्नोति शाश्वतं पदमव्ययम् ॥५६॥

سرو کرمان اپی سدا ۔ کروانو ۔ مدویاپاشریا (۵۶) مت پرسادات ۔ اواپنوتی ۔ شاشوتم پدم اویہ ایم

ترجمہ

(اور) میرے پراین ہوا کرم یوگی تو سارے کرموں کو سدا کرتا ہوا بھی میری کرپا سے سناتن اوناشی پرم پد کو پراپت ہو جاتا ہے (۵۶)

دوہا

نت کرم کرتا ہوا مم آشرت ہے جوئے (۵۶) اجر امر پد لیت ہے ۔ مم کرپا سے سوئے

جب یہ بات ہے تو ہے ارجن! تو بھی

चेतसा सर्व कर्माणि मयि संन्यस्य मत्परः ॥
बुद्धियोग मुपाश्रित्य मच्चित्तः सततं भव ॥५७॥

چیتسا سرو کرمانی مئی سنئسیہ مت پرا (۵۷) بدھی یوگم اپاشریتیا ۔ مت چتا ستتم بھو (۵۷)

ترجمہ

(اس لئے ہے ارجن! تو) بھی سب کرموں کو من سے مجھ میں ارپن کر کے میرے پراین ہو کر سدا مجھ میں ہی چت والا ہو (مجھ میں ہی اپنے من کو سدا لگائے رکھ) (۵۷)

دوہا

سب کرموں کو کر مرے من سے ارپن بیر (۵۷) مم پراین مم آشرے مم چت ہوئے دھیر

मच्चित्तः सर्व दुर्गाणि मत्प्रसादात्तरिष्यसि ॥
अथ चेत्त्वमहंकारान्न श्रोष्यसि विनङ्क्ष्यसि ॥५८॥

مچتنا سرو درگانی مت پرسادات ترشئی تی (۵۸) اتھ چیت توم اہنکارات نہ شروشیسی ونکھشیہ سی

ترجمہ

(اس طرح) تو مجھ میں ہی سدا من لگا کر میری کرپا سے جنم مرتیو وغیرہ سب دُکھوں کو پار کر جائے گا۔ اور اگر اہنکار کی وجہ سے تو (میرے بچنوں کو) نہیں سنے گا۔ تو نشٹ ہو جائے گا۔ یعنی پرمارتھ کی شاہراہ سے بھرشٹ ہو جائیگا (۵۸)

دوہا

مم چت ہو مم کرپا سے ترجاؤگے بیر (۵۸) اہنکار کر ناش کو پراپت ہوگے دھیر

यदहंकार माश्रित्य न योत्स्य इति मन्यसे ॥
मिथ्यैष व्यवसायस्ते प्रकृतिस्त्वां नियोक्ष्यति ॥५९॥

یداہنکارم آشریتیہ نہ یوتسیہ اِتی منیہ سے (۵۹) متھیا ایش۔ وَیَوسایاتے۔ پرکرتی۔ توام نیوکھشیہ تی

ترجمہ

اگر تو اہنکار کا آشرے لے کر ایسے مانتا ہے۔ کہ میں یدھ نہیں کرونگا۔ "تو یہ تیرا نشچے (خیال) جھوٹا (عبث) ہے کیونکہ کھشاتری پن کا سوبھاؤ تم کو زبردستی یدھ میں لگا دیگا (۵۹)

دوہا

اہنکار وش تو یدی کرے نہ یدھ اے بیر (۵۹) متھیا ہے سوبھاؤ وش کرنا ہوگا دھیر

स्वभावजेन कौन्तेय निबद्धः स्वेन कर्मणा ॥
कर्तुं नेच्छसि यन्मोहात्करिष्यस्यवशोऽपि तत् ॥६०॥

سوبھاوجین کونتیے۔ بندھا۔ سوین کرمنا (۶۰) کرتم نہ اچھسی۔ یت موہات کرشیہ سی اوشہ۔ اپی تت

ترجمہ

(اور) ہے ارجن! جس کرم کو تو موہ سے نہیں کرنا چاہتا ہے۔ اس کو بھی تو اپنے (پہلے کے کئے) سوبھاوک کرم سے بندھا ہوا مجبور ہو کر کریگا (۶۰)

دوہا

نج سوبھاوک کرم سے بندھے ہوئے ہو بیر (۶۰) جو نہ چاہو موہ سے۔ کرنا ہوگا دھیر (۶۰)

جیووں کے سوبھاوک کرموں کے مطابق ہی ایشور اس سنسار کو چلاتا ہے۔ یہ کہتے ہیں:-

ईश्वरः सर्वभूतानां हृद्देशेऽर्जुन तिष्ठति
भ्रामयन्सर्वभूतानि यन्त्रारूढानि मायया ॥६१॥

ایشور رہا سرو بھوتانام۔ ہردیشے۔ ارجن۔ تشٹھتی (۶۱) بھرامین سرو بھوتانی ینترا روڑھانی مائیا

ترجمہ

ہے ارجن! جسم روپی کل (مشین) پر چڑھے ہوئے سارے پرانیوں کو انتریامی پرمیشور اپنی مایا سے (اُن کے کرموں کے مطابق) گھماتا ہوا سب بھوت پرانیوں کے ہردے میں رہتا ہے (۶۱)

دوہا

سب بھوتوں کے ہردے میں بیٹھے ایشور بیر (۶۱) سب کو مایا چکر پہ سدا گھمات اویں دھیر (۶۱)

तमेव शरणं गच्छ सर्वभावेन भारत॥
तत्प्रसादात्परां शान्तिं स्थानं प्राप्स्यसि शाश्वतम्॥६२॥

تَم ایو شرنم گچھ ۔ سرو بھاوین بھارت (۶۲) تت پرسادات پرام شانتِم ستھانم پراپسیہ سی شاشوتم

ترجمہ

اس لئے اے بھارت! سب طرح سے اس پرمیشور کی ہی شرن پکڑ لو۔ اسی بھگوان کی کرپا سے ہی تمہیں پرم شانتی پراپت ہوگی۔ اور سناتن دھام (مکتی) کو حاصل کرو گے (۶۲)

دوہا

بھارت سب پرکار سے شرن پربھو کی آئے (۶۲) پرم دھام اَرو شانتی پرم اُسی سے پائے

اب شری بھگوان گیتا کے امرت اپدیش کو سماپت کرنے سے پہلے لُبّ لباب کے طور پر کچھ راز کی باتیں کہتے ہیں

इति ते ज्ञानमाख्यातं गुह्याद्गुह्यतरं मया॥
विमृश्यैतदशेषेण यथेच्छसि तथा कुरु॥६३॥

اِتی تے گیانم آکھیاتم ۔ گوہیات ۔ گوہیہ ترم مَیا (۶۳) وِمرشیہ ایتت ۔ اشیشین یتھا ۔ اِچھسی تتھا کرو

ترجمہ

اسی طرح یہ مخفی سے بھی مخفی (پرم گوہیہ۔ بہت سی مخفی) گیان میں نے تیرے لئے کہا ہے۔ اس راز کو پوری طرح وچار کر (پھر) تو جیسے چاہتا ہے ویسے ہی کر یعنی جیسی تیری مرضی ہے ویسے ہی کر (۶۳)

دوہا

گوہیہ سے گوہیہ سمجھے یہ بتلایا گیان (۶۳) کر وچار جیسے چہے ویسے کر بلوان (۶۳)

# گیتا کا پرم رہسیہ

سب طرح سے پرمیشور کے ہی ہو کر پرمیشور پر بھروسہ رکھ کر ساری باگ ڈور اسی کے ہاتھ میں سونپ دینا گیتا کا پرم رہسیہ ہے۔ وہی پرم رہسیہ اب آخر میں بھگوان ارجن سے کہتے ہیں

सर्वगुह्यतमं भूयः शृणु मे परमं वचः॥
इष्टोऽसि मे दृढमिति ततो वक्ष्यामि ते हितम्॥६४॥

سرو گوہیا تمم بھوُیا ۔ شرنو مے پرمم وچاہ (۶۴) اِشٹاہ اسی مے دِرڑھم ۔ اِتی تتہ ۔ وکھشیامی تے ہِتم

ترجمہ ہے ارجن! اب سب سے گوہیہ (مخفی) میرے پرم (رہسیہ والے۔ پراسرار) بچن ہیں۔ وہ بھی سن۔ تو مجھے بہت ہی پیارا ہے اس لئے یہ سب پرم ہتکاری بچن تیرے لئے کہتا ہوں (۶۴)

دوہا

سب گوہیوں سے گوہیہ تم اور بچن سن بیر (۶۴) پرم پیارے ہو مرے اس سے کہوں اے دھیر

मन्मना भव मद्भक्तो मद्याजी मां नमस्कुरु॥
मामेवैष्यसि सत्यं ते प्रतिजाने प्रियोऽसि मे॥

من منا بھو مد بھگتو مد یاجی مام نمسکرُو (۶۵) مام ایوایشیہ سی ستیم تے پرتی جانے۔ پریو اسی، ہے

ترجمہ — صرف مجھ سچدانند گھن پرماتما میں ہی اننیہ پریم سے من کو لگاؤ۔ مجھ پرمیشور کی ہی سچی شردھا اور نشکام بھاؤ کے ساتھ بھگتی کرو۔ من بانی اور شریر کے ذریعے سب کچھ میرے ہی ارپن کرکے پریم کے ساتھ مجھ پرماتما کی ہی پوجا کرو اور سرو شکتیمان۔ سب گنوں کے بھنڈار مجھ ایشور کو ہی ودھی پوروک بھگتی سہت پرنام کرو۔ ایسا کرنے سے تم مجھے پراپت ہو جاؤ گے۔ یہ میں تمہارے لئے سچی پرتگیا کرتا ہوں۔ کیونکہ تم میرے بہت ہی پیارے (سکھا) ہو (۶۵)

دوہا

مجھ میں من مم بھگت مم نمن۔ یجن کر بیر (۶۵) موکو پاوے گا کہوں ستیہ بچن اے دھیر

सर्व धर्मान्परित्यज्य मामेकं शरणं व्रज ॥

अहं त्वां सर्व पापेभ्यो मोक्षयिष्यामि मा शुचः ॥६६॥

سرو دھرمان پری تجیہ مام ایکم شرنم ورج (۶۶) اہم توام سرو پاپے بھیو موکھش یشیامی ماشچاہ

ترجمہ — (اس لئے) سب دھرموں کو یعنی سارے کرموں کے آشرے کو تیاگ کر صرف ایک مجھ سچدانند گھن پرماتما کی ہی شرن میں آ جاؤ۔ میں تجھ کو سب طرح کے پاپوں سے مکت کر دونگا۔ تم رنج مت کرو (۶۶)

دوہا

سارے دھرم تیاگ لے ایک شرن مم بیر (۶۶) میں تجھ کو سب پاپ سے مکت کرونگا دھیر

تشریح — یہ بھگوان کا ارجن کے لئے آخری اپدیش ہے۔ مطلب یہ کہ سارے کرموں میں آسکتی اور پھل کی اچھا کو تیاگ کر تم مجھ ایشور کے پرائن ہو کر سب کرم کرو۔ اس طرح میں پرمیشور تجھے سارے پاپوں سے بچا لونگا۔ تو رنج مت کر

# گیتا شاستر کے اپدیش کا ادھکاری

इदं ते नातपस्काय नाभक्ताय कदाचन ॥

न चाशुश्रूषवे वाच्यं न च मां योऽभ्यसूयति ॥६७॥

ادم تے نہ اتپسکائے نہ ابھگتائے۔ کداچن (۶۷) ناچا اشروشوے۔ واچیم نہ چامام یاہ ابھے سوینی

ترجمہ — اے ارجن! یہ جو کچھ (گیتا شاستر) میں نے تمہیں بتلایا ہے۔ یہ ہرگز کسی ایسے آدمی سے نہ کہنا۔ جو تپ ہین ہو جو ایشور کا بھگت نہ ہو جو سننا نہ چاہتا ہو یا میری نندا کرتا ہو (۶۷)

دوہا

تپ اور شردھا رہت جو نند ک بھگتی شونیہ (۶۷) ان کو نہ بتلائیو گیان مرا یہ امولیہ

مگر جن میں یہ سب دوش نہیں ہیں۔ ایسے بھگتوں کے لئے بڑے پریم کے ساتھ یہ گیان کہنا چاہئے۔ کیونکہ

य इमं परमं गुह्यं मद्भक्तेष्वभिधास्यति ॥

भक्तिं मयि परां कृत्वा मामेवैष्यत्यसंशयः ॥६८॥

یا امم پرمم گوہیم مد بھگتیشو۔ ابھی دھاسیہ تی (۶۸) بھگتم مئی پرام کرتوا۔ مام ایو۔ ایشیہ تی اسنشیہ

ترجمہ — جو پرش مجھ ... گیتا شاستر ... کو میرے بھگتوں ... نشکام بھاؤ سے پریم پوروک میرے

بھگتوں کو پڑھاوے گا یا ارتھ کی ویاکھیا کر کے اس کا پرچار کرے گا۔ وہ بلا شبہ مجھ کو ہی پراپت ہوگا (۶۸)

دوہا

پرم گوہیہ یہ گیان جو مم بھگتوں میں بیر (۶۸) کہے سنے گا پریم سے سو پراپت ہو دھیر

न च तस्मान्मनुष्येषु कश्चिन्मे प्रियकृत्तमः ॥
भविता न च मे तस्मादन्यः प्रियतरो भुवि ॥६९॥

نا چا تسمات منشئے شو۔ کشچت مے پریہ کرتمہ (۶۹) بھوِتا نہ چا مے تسمات انیہ پریہ ترد بھوی

ترجمہ۔ جو (میرا پیارا بھگت پریم سے) گیتا کا اُپدیش (اور پرچار) کرتا ہے۔ اس سے زیادہ پیارا (اچھا) کام کرنے والا منشیوں میں کوئی نہیں ہے۔ اور نہ اس (پرش) سے زیادہ پیارا اس پرتھوی میں مجھے کوئی ہے اور نہ کوئی ہوگا۔ (۶۹)

دوہا

پریہ کرتا سب سے بڑا ہے میرا وہ بیر (۶۹) نہ اس سے پیارا کوئی مجھ کو جگ میں دھیر

مطلب یہ کہ جو گیتا شاستر کا یوگیہ ادھکاریوں میں پرچار کرتا ہے۔ وہ بھگوان کو سب سے زیادہ پیارا ہے۔ اب گیتا شاستر کے پڑھنے کا پھل کہتے ہیں

अध्येष्यते च य इमं धर्म्यं संवादमावयोः ॥
ज्ञानयज्ञेन तेनाहमिष्टः स्यामिति मे मतिः ॥७०॥

ادھیشیہ تے چا یا امم۔ دھرمیم سمواد م آولیوہ (۷۰) گیان یگین تین آہم۔ اشٹا۔ سیام اِتی مے متی

ترجمہ۔ اے ارجن! جو پرش اس دھرم مئے ہم دونوں کے سمواد روپ گیتا شاستر کو پڑھے گا یعنی نت پاٹھ کریگا۔ میں سمجھونگا۔ کہ اس نے گیان یگیہ سے میری پوجا کی ہے (۷۰)

دوہا

جو اس گیتا شاستر کا پاٹھ کرے گا بیر (۷۰) گیان یگیہ سے کرے گا وہ مم پوجا دھیر

श्रद्धावाननसूयश्च शृणुयादपि यो नरः ॥
सोऽपि मुक्तः शुभाँल्लोकान्प्राप्नुयात्पुण्यकर्मणाम् ॥७१॥

شردھاوان۔ ان سویہ چا۔ شرنویات۔ اپی یا نرا (۷۱) سو۔ اپی مکتا۔ شبھان لوکان۔ پراپنویات پنیہ کرمنام

ترجمہ۔ جو پرش شردھا یکت اور دوش درشٹی سے رہت ہو کر اس گیتا شاستر کو سنیگا بھی۔ وہ پاپوں سے چھوٹ کر اچھے کرم کرنیوالوں کے سرلیشٹ لوکوں کو پراپت ہوگا (۷۱)

دوہا

شردھا سے جو سنے بھی رہت اسوُیا بیر (۷۱) سب پاپوں سے مکت ہو پنیہ لوک لے دھیر

कच्चिदेतच्छ्रुतं पार्थ त्वयैकाग्रेण चेतसा ॥
कच्चिदज्ञानसंमोहः प्रनष्टस्ते धनंजय ॥७२॥

کچت ایتت شرتم پارتھ۔ تویا ایکاگرین چیتسا (۷۲) کچت۔ اگیان سموہا۔ پرنشٹاتے دھننجے

ترجمہ۔ اس طرح گیتا شاستر کا مہاتم کہہ کر بھگوان شری کرشن چندر نے ارجن سے پوچھا ہے پارتھ! کیا یہ (میرا اپدیش) تم نے ایکاگر چت ہو کر



۱۔ گیان یگیہ کے لئے ...

سُنا؟ اور ہے دھننجے! کیا تیرا اگیان سے پیدا ہوا موہ مٹ گیا؟ (۷۲)

دوہا

ایکاگر چت ہو سُنا کیا تم نے اے بیر (۷۲) نشٹ ہوا اگیان کیا وہ تیرا اے دھیر

کرت کرتیہ انہال ہوا. ارجن شری بھگوان سے کہنے لگا۔

अर्जुन उवाच :-

नष्टो मोह: स्मृतिर्लब्धा त्वत्प्रसादान्मयाच्युत॥
स्थितोऽस्मि गत संदेह: करिष्ये वचनं तव॥७३॥

(ارجن اوواچ)

نشٹو موہ. سمرتی لبدھا. توت پرساوات میا اچیت (۷۳) ستھتو اسمی گت سندیہا کرشئیے وچنم تو (۷۳)

ترجمہ (اس طرح بھگوان کے پوچھنے پر ارجن بولا ہے اچیت! آپ کی کرپا سے میرا موہ نشٹ ہوگیا ہے۔ اور مجھے سمرتی یعنی گیان کی پراپتی ہوگئی ہے۔ اب مجھے کوئی شک وشبہ نہیں رہا۔ اس لئے میں آپ کی آگیا کا پالن کرونگا (۷۳)

دوہا

تو کرپا سے بھول سب دور ہوئی ارو گیان (۷۳) اُپجا مانوں گا ترے بچن سبھی بھگوان

یہاں پر شریمد بھگوت گیتا کا مضمون ختم ہوا. اب کتھا کا سمبندھ دکھلانے کے لئے سنجے بولا۔

(संजय उवाच)

इत्यहं वासुदेवस्य पार्थस्य च महात्मन:॥
संवाद मिम मश्रौष मद्भुतं रोम हर्षणम्॥७४॥

اِتی اہم واسو دیوسیہ پارتھسیہ چا مہاتمناہ (۷۴) سمواد م اِمم. اشروَ شم ادبھتم روم ہرشنم

ترجمہ (اس کے بعد سنجے بولا. ہے راجن!) اس طرح میں نے شری کرشن اور مہاتما ارجن کے اس ادبھت رہسیہ والے اور رونگٹے کھڑے کردینے سمواد کو سُنا (۷۴)

دوہا

اس پرکار سمواد یہ کرشن ارجن کا بیر (۷۴) روما نچت ادبھت سُنا میں نے ہے اے دھیر

व्यास प्रसादाच्छ्रुतवा नेतद्गुह्य महं परम॥
योगं योगेश्वरात्कृष्णात्साक्षात्कथयत: स्वयम्॥७५॥

ویاس پرساوات. شرتوان. ایت. گوہیم. اہم. پرم (۷۵) یوگم یوگیشورات کرشنات. ساکھشات کتھیتا سوئم

ترجمہ. شری ویاس جی کی کرپا سے دِویہ درشٹی کے ذریعے میں نے اس پرم گوہیہ (پُراسرار) یوگ کو ساکھشات یوگیشور شری کرشن بھگوان کے شری مکھ سے سُنا ہے (۷۵)

دوہا

ویاس کرپا سے گوہیہ تم یوگ سُنا یہ بیر (۷۵) ساکھشات یوگیشور واسو دیو سے دھیر (۷۵)

राजन्संस्मृत्य संस्मृत्य संवाद मिममद्भुतम्॥
केशवार्जुनयो: पुण्यं हृष्यामि च मुहुर्मुहु:॥७६॥

راجن سنسمرتیہ سنسمرتیہ سمواد مِمم اُدبھتم (۷۶) کیشو آرجن یو - پنیم ہرشیامی چا مُہر مُہُوہ

ترجمہ (امیں کہتے) ہے راجن! شری کرشن بھگوان اور ارجن کے اس کلیان کاری اور اُدبھت سمواد کو بار بار یاد کر کے میں بار بار خوش ہوتا ہوں (۷۶)

دوہا

کرشن ارجن سمواد یہ اوبھُت پرم پُنیت (۷۶) سمر سمر ہرشت ہوؤں بار بار رِپوُجیت

तच्च संस्मृत्य संस्मृत्य रूपमत्यद्भुतं हरेः ॥
विस्मयो मे महान्राजन्हृष्यामि च पुनः पुनः ॥७७॥

تت چا سنسمرتیہ سنسمرتیہ رُوپم اُدبھتم ہرے (۷۷) وِسمیو مے مہان راجن ہرشیامی چا پُنہ پُنہ

ترجمہ (اور) ہے ارجن! شری ہری کے اس بہت ہی اُدبھت رُوپ کو بھی بار بار یاد کر کے میرے (چت میں) بڑا تعجب ہوتا ہے۔ اور میں بار بار خوش ہوتا ہوں (۷۷)

دوہا

دیکھ دیکھ پُنہ پُنہ ہری کا وہ اوبھُت رُوپ (۷۷) آشچریہ بہو ہوت ہے ہرشت ہوں بہو بھوپ

شریمد بھگوت گیتا کو شروع سے لے کر آخیر تک سُن کر سنجے اب اس کے متعلق اپنی رائے کا اظہار کرتے ہیں۔ کہ اے ارجن! بہت کہنے اور سُننے سے کیا سچ تو یہ ہے کہ

यत्र योगेश्वरः कृष्णो यत्र पार्थो धनुर्धरः ॥
तत्र श्रीर्विजयो भूतिर्ध्रुवा नीतिर्मतिर्मम ॥७८॥

یتر یوگیشورہ کرشنو یتر پارتھو دھنردھراہ (۷۸) تتر شری - وجیا بھوُتی - دُھروا نیتی متی مم

ترجمہ جہاں یوگیشور شری کرشن بھگوان ہیں اور جہاں گانڈیو دھنش دھاری ارجن ہیں۔ وہیں پر شری (لکشمی) وِجے (فتح - کامیابی) وِبھوتی (شان و شوکت) اور اچل نیتی (انصاف) ہے ایسا میرا مت ہے (۷۸)

دوہا

یوگیشور جہاں کرشن ہیں جہاں ارجن سے بیر (۷۸) شری وِجے سکل ایشوریہ اٹل نیتی تہاں دھیر

(یہاں پر شریمد بھگوت گیتا کا موکھش سنیاس یوگ نامی اٹھارھواں ادھیائے ختم)

شریمد بھگوت گیتا کے کل شلوک ۷۰۰ - بھیشم پرب میں کل شلوک ۱۵۱۱ - بھیشم پرب میں ادھیائے ۱۱۷ ختم

## اٹھارہویں ادھیائے کا خلاصہ

سنیاس لفظ سے شری بھگوان کی مراد کامیہ کرموں کے تیاگ سے ہے۔ نہ کہ نت نیت کرموں کے تیاگ سے۔ سب کامیہ کرم موکھش پراپتی میں بادھک ہیں۔ اس لیئے کامنا کو تیاگ کر سوبھاوک کرم کرنے چاہئیں۔ یگیہ دان اور تپ کے کرم نہیں تیاگنے چاہئیں۔ بلکہ پھل کی اچھا سے رہت ہو کر کرنے

ملا جس کی یاد کرنے سے پاپوں کا ناش ہوتا ہے۔ اس کا نام ہری ہے۔ ہری یعنی پاپوں کو ہر لینے والا

چاہئیں۔ یہ سنسار کرم بھومی ہے۔ یہاں کرم تو سب کو کرنا ہی پڑتا ہے مگر پرکرتی کے گنوں کے بھید سے کرمیوں کے کرموں میں زمین و آسمان کا فرق پڑ جاتا ہے۔ ساتوک راجس اور تامس جیسا کوئی کرم کرتا ہے ویسا ہی پھل انسان کو بھوگنا پڑتا ہے مگر جو ساتوک گنوں کو اختیار کر کے پھل کی خواہش کو تیاگ کر کرم کرتا ہے اس کے لئے کوئی بھوگ نہیں کوئی بندھن نہیں وہ سدا آنند میں رہتا ہے۔ وہ ایسا سمجھتا ہے۔ کہ میں کرتا نہیں۔ بلکہ یہ سب پرکرتی کرتی ہے۔

گنوں کی تشریح بھگوان نے نہایت خوبی سے کی ہے۔ ہر ایک انسان اپنے سوبھاوک گنوں سے بندھا ہوا ہے اس لئے جو جس کا سوبھاوک کرم ہے۔ وہ اسے کرنا ہی پڑیگا۔ یہ ایشور کی مایا ہے۔ یہ سب جیو اس مایا چکر پر چڑھے ہوئے ہیں جدھر چکر گھومیگا۔ ادھر انہیں جانا ہی پڑیگا اسلئے سوبھاوک کرموں کو ایشور کی آگیا سمجھ کر اس کا پالن کرو۔ سب دھرم کرم کا وچار چھوڑ کر ایشور کی شرن لو۔ کیونکہ اس کے بغیر دھرم کرم کا گیان کہاں؟

اسی طرح سنیاس۔ تیاگ۔ کرم کا کارن۔ کرتا کا سوروپ۔ نیئت کرم کا بھید وغیرہ بتلا کر آخر میں ساری گیتا کا سار یعنی پرم مخفی گیان بتلا کر ارجن کو کرتارتھ کیا۔ کہ ایشور کی شرن لو۔ کیونکہ ایشور کی شرن لئے بغیر چت شدھ نہیں ہو سکتا۔ جو ایشور کی شرن میں نہیں ہے۔ اسے گیتا کے پڑھنے کا حق بھگوان نے نہیں دیا۔ مگر جو ایشور بھگت ہے۔ اس کے لئے گیتا شاستر کا پاٹھ ایک پرم پوتر دھرم ہے۔ اس کا یہ بھی دھرم ہے۔ کہ وہ بھگوان کے اس گیان کو دوسرے ایشور بھگتوں تک پہنچائے۔

جس گیان سے ارجن کا موہ دور ہو گیا اور وہ بھگوان کے حکم کی تعمیل میں لڑنے کو کھڑا ہے۔ جس گیان کو سنکر سنجے کو حد درجے کا آنند حاصل ہوا اور اس کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ بھگوان کے اس گیان (گیتا شاستر) میں اب بھی وہ شکتی ہے۔ کہ دکھی۔ پژمردہ اور کم ہمت لوگوں میں امید۔ طاقت اور جوش بھر دے۔ موہ کو نشٹ کر دے اور گیان کی آنکھیں کھول دے۔ آریہ جاتی میں سچی زندگی پیدا کرنے والی طاقت اب بھی گیتا میں موجود ہے۔ مگر اس کے لئے ارجن جیسی جگیاسا ہونی چاہیئے۔

# شریمد بھگوت گیتا کے مضامین کی انوکرمنکا

| شلوک | مضمون | شلوک | مضمون |
|---|---|---|---|
| | پہلا ادھیائے ارجن وشاد یوگ | ۱۱ تا ۳۰ | سانکھیہ یوگ کا بالتشریح بیان |
| ۱ تا ۱۱ | دونو فوجوں کے بڑے بڑے شور بیروں کے نام اور اُن کے سامرتھ کا بیان | ۳۱ تا ۳۸ | کھشاتر دھرم کے مطابق یدھ کرنے کا ارجن کو اُپدیش |
| | | ۳۹ تا ۵۳ | نشکام کرم یوگ کی مہما |
| ۱۲ تا ۱۹ | دونو فوجوں میں شنکھوں کا بجنا | ۵۴ تا ۷۲ | ستھر بدھی پرش کے لکھشن اور اس کی مہما |
| ۲۰ تا ۲۷ | ارجن کے دشمن کی فوج کو دیکھنے کا بیان | | تیسرا ادھیائے کرم یوگ |
| ۲۸ تا ۴۷ | موہ کی وجہ سے ارجن کا کایرتا سنہیہ اور شوک بھرے بچن کہنا۔ | ۱ تا ۸ | گیان یوگ اور نشکام کرم یوگ کے مطابق نشکام بھاو سے نیت کرم کرنے کی ضرورت |
| | دوسرا ادھیائے سانکھیہ یوگ | | |
| ۹ تا ۱۰ | ارجن کی کایرتک کے بارے میں شری کرشن ارجن کا سمواد | ۹ تا ۱۶ | یگیہ آدی کرم کرنے کی ضرورت |

| نام شلوک | نام مضمون |
| --- | --- |
| ۱۷ تا ۲۴ | گیانی اور خود بھگوان کے لئے بھی لوک سنگرہ کے لئے کرم کرنیکی ضرورت |
| ۲۵ تا ۳۵ | اگیانی اور گیانی کے لکھشن اور راگ دویش سے رہت ہو کر کرم کرنے کا اُپدیش |
| ۳۶ تا ۴۳ | کام کے نرودھ کرنے کا اُپدیش |
| | **چوتھا ادھیائے۔ گیان کرم سنیاس یوگ** |
| ۱ تا ۱۸ | پرماتما کے سگن روپ کا پربھاو اور نشکام کرم یوگ کی مہما |
| ۱۹ تا ۲۳ | یوگی مہاتما پرشوں کے آچرن اور اُن کی مہما |
| ۲۴ تا ۳۲ | پھل سہت الگ الگ یگیوں کا بیان |
| ۳۳ تا ۴۲ | گیان کی مہما |
| | **پانچواں ادھیائے۔ کرم سنیاس یوگ** |
| ۱ تا ۶ | سانکھیہ اور نشکام کرم یوگ کا نرنے |
| ۷ تا ۱۲ | سانکھیہ یوگی اور نشکام کرم یوگی کے لکھشن اور اُن کی مہما |
| ۱۳ تا ۲۶ | گیان یوگ کا بیان |
| ۲۷ تا ۲۹ | بھگتی سہت۔ دھیان یوگ کا بیان |
| | **چھٹا ادھیائے۔ آتم سنیم یوگ** |
| ۱ تا ۴ | نشکام کرم یوگ کا بیان اور یوگ آروڑھ پرش کے لکھشن |
| ۵ تا ۱۰ | آتم اُدھار کے لئے پریرنا اور بھگوت پراپتی والے پرش کے لکھشن |
| ۱۱ تا ۳۲ | تفصیل کے ساتھ دھیان یوگ کا بیان |
| ۳۳ تا ۳۶ | من کے نگرہ (روکنے) کا بیان |
| ۳۷ تا ۴۷ | یوگ بھرشٹ پرش کی گتی دھیان یوگ کی مہما۔ |
| | **ساتواں ادھیائے۔ گیان وگیان یوگ** |
| ۱ تا ۷ | وگیان سمیت گیان کا اُپدیش |
| ۸ تا ۱۲ | سارے پدارتھوں میں کارن روپ سے بھگوان کی ویاپکتا کا بیان |
| ۱۳ تا ۱۹ | آسری سوبھاو والوں کی نندا اور بھگوت بھگتوں کی پرشنسا |
| ۲۰ تا ۲۳ | دوسرے دیوتاؤں کی اُپاسنا کا بیان |
| ۲۴ تا ۳۰ | بھگوان کے پربھاو اور سروپ کو نہ جاننے والوں کی نندا۔ اور جاننے والوں کی مہما |

| نام شلوک | نام مضمون |
| --- | --- |
| | **آٹھواں ادھیائے۔ اکھشر برہم یوگ** |
| ۱ تا ۷ | برہم۔ ادھیاتم اور کرم وغیرہ کے بارے میں ارجن کے سات سوال اور اُن کے جواب |
| ۸ تا ۲۲ | بھگتی کا اُپدیش |
| ۲۳ تا ۲۸ | شکل اور کرشن گتی کا بیان |
| | **نواں ادھیائے۔ راج وِدیا راج گُوہیہ یوگ** |
| ۱ تا ۶ | پربھاو سمیت گیان کا اُپدیش |
| ۷ تا ۱۰ | جگت کی پیدائش کا بیان |
| ۱۱ تا ۱۵ | بھگوان کا تِرسکار کرنے والے آسری پرکرتی والوں کی نندا اور دَیوی پرکرتی والوں کے بھگوت بھجن کا بیان |
| ۱۶ تا ۱۹ | سروآتم روپ سے پربھاو سمیت۔ بھگوان کے سروپ کا بیان |
| ۲۰ تا ۲۵ | سکام اور نشکام اُپاسنا کا پھل |
| ۲۶ تا ۳۴ | نشکام بھگوت بھگتی کی مہما |
| | **دسواں ادھیائے۔ وِبھوتی یوگ** |
| ۱ تا ۷ | بھگوان کی وبھوتی اور یوگ شکتی کا بیان اور اُن کے جاننے کا پھل |
| ۸ تا ۱۱ | پھل اور پربھاو سمیت بھگتی یوگ کا بیان |
| ۱۲ تا ۱۸ | ارجن کا بھگوان کی استتی کرنا اور وبھوتی اور یوگ شکتی کے کہنے کی پرارتھنا کرنا |
| ۱۹ تا ۴۲ | بھگوان کا اپنی وِبھوتیوں اور یوگ شکتیوں کا بیان کرنا |
| | **گیارھواں ادھیائے۔ وشوروپ درشن یوگ** |
| ۱ تا ۴ | وشوروپ کے دکھانے کے لئے ارجن کی پرارتھنا |
| ۵ تا ۸ | بھگوان کا اپنے وشوروپ کا بیان کرنا |
| ۹ تا ۱۴ | راجہ دھرت راشٹر کو سنجے کا وشوروپ کے بارے میں کہنا |
| ۱۵ تا ۳۱ | ارجن کا بھگوان کے وشوروپ کو دیکھنا اور اس کی استتی کرنا |
| ۳۲ تا ۳۴ | بھگوان کا اپنے پربھاو کو کہنا۔ اور یدھ کے لئے ارجن کی ہمت بندھانا۔ |

| نمبر شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۳۵ تا | ڈرے ہوئے ارجن کا بھگوان کی استتی کرنا اور چتر بھج روپ |
| ۴۶ | کا درشن کرانے کے لئے پرارتھنا کرنا |
| ۴۷ تا ۵۰ | بھگوان کا اپنے وشو روپ درشن کی مہما کہنا ۔ اور چتر بھج اور سومیہ روپ کا دکھانا |
| ۵۱ تا ۵۵ | بنا گہری بھگتی کے چتر بھج روپ کا درشن نہیں ہو سکتا ۔ اور پھل سہت اننیہ بھگتی کا بیان |

## بارھواں ادھیائے بھگتی یوگ

| نمبر شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۱ تا ۱۲ | ساکار اور نراکار کے اپاسکوں کی مہما کا بیان اور بھگوت پراپتی کے اپائے کا بیان |
| ۱۳ تا ۲۰ | بھگوت پراپتی والے پرشوں کے لکھشن |

## تیرھواں ادھیائے
## (کھشیتر کھشیترگیہ وبھاگ یوگ)

| نمبر شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۱ تا ۱۸ | گیان سہت ۔ کھشیتر ۔ کھشیترگیہ کا بیان |
| ۱۹ تا ۳۴ | گیان سہت پرکرتی اور اس کا بیان |

## چودھواں ادھیائے
## گن ترئی وبھاگ یوگ

| نمبر شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۱ تا ۴ | گیان کی مہما ۔ پرکرتی اور پرش سے جگت کی اتپتی |
| ۵ تا ۱۸ | ست ۔ رج اور تم تینوں گنوں کا بیان |
| ۱۹ تا ۲۷ | بھگوان کی پراپتی کے اپائے اور گن اتیت پرش کے لکھشن |

## پندرھواں ادھیائے ۔ پرشوتم یوگ

| نمبر شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۱ تا ۶ | سنسار برکھش کا بیان اور بھگوت پراپتی کا اپائے |
| ۷ تا ۱۱ | جیو آتما کا وشے |

ہری ادم تت ست ۔ ہری ادم تت ست ۔ ہری ادم تت ست

| نام شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۱۲ تا ۱۵ | پربھاو سہت پرمیشور کے سروپ کا وشے |
| ۱۶ تا ۲۰ | کھشر اکھشر اور پرشوتم کا وشے |

## سولھواں ادھیائے ۔ دیواسر سمپد وبھاگ یوگ

| نام شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۱ تا ۵ | پھل سمیت دیوی اور آسری سمپدا کا بیان |
| ۶ تا ۲۰ | آسری سمپدا والوں کے لکشن اور ان کی ادھوگتی کا |
| ۲۱ تا ۲۴ | شاستر کے خلاف ۔ آچرنوں کا تیاگ اور شاستر کے آچرن کرنے کا اپدیش |

## سترھواں ادھیائے
## شردھا ترئی وبھاگ یوگ

| نام شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۱ تا ۶ | شردھا کا اور شاستر کے خلاف گھور تپ کرنے والوں کا |
| ۷ تا ۲۲ | آہار ۔ یگیہ تپ اور دان کے الگ الگ بھید |
| ۲۳ تا ۲۸ | "ادم تت ست" کے پریوگ کی دیاکھیا |

## اٹھارھواں ادھیائے ۔ موکھش سنیاس

| نام شلوک | نام مضمون |
|---|---|
| ۱ تا ۱۲ | تیاگ کا وشے |
| ۱۳ تا ۱۸ | کرموں کے ہونے میں سانکھیہ سدھانت کا اپدیش |
| ۱۹ تا ۴۰ | تینوں گنوں کے مطابق گیان ۔ کرم ۔ کرتا ۔ بدھی ۔ دھر سکھ کے الگ الگ بھید |
| ۴۱ تا ۴۸ | پھل سمیت دان دھرم کا بیان |
| ۴۹ تا ۵۵ | گیان نشٹھا کا وشے |
| ۵۶ تا ۶۶ | بھگتی سہت نشکام کرم یوگ کا بیان |
| ۶۷ تا ۷۸ | شری گیتا جی کا مہاتم وغیرہ |

ادم تت ست اتی

# شریمد بھگوت گیتا

## المعروف سرل گیتا

(از مشریمان پرمارتھی۔ ایڈیٹر رسالہ مارتنڈ و سکھ ساگر و مترجم مکمل مہابھارت لاہور)

یہ بھگوت گیتا اپنے ڈھنگ کی بالکل نرالی ہے۔ اول شلوک سنسکرت میں۔ پھر وہی شلوک اردو میں۔ پھر ترجمہ سلیس اردو میں۔ پھر دوہوں میں ترجمہ اور پھر تشریح ساری گیتا کا ترجمہ اس ڈھنگ سے کیا گیا ہے کہ معمولی سے معمولی لیاقت کا آدمی بھی اس گیتا کی مدد سے اسرار نہانی اور رمز کی تہ کو پہنچ سکتا ہے اردو دان اصحاب کیلئے اس سے بہتر شرح گیتا کا ملنا مشکل ہے۔ حجم ۳۲۸ صفحات کلاں قیمت مجلد عہ علاوہ محصولڈاک

## اپنشدوں کی سرل ویاکھیا

اپنشد برہم ودیا کا بھنڈار ہیں بھگوان شری کرشن نے اپنشد روپی گائے سے شریمد بھگوت گیتا روپی امرت کو دوہا ہے اس لئے اپنشدوں کی مہما پرگٹ ہوتی ہے جن سجنوں کو برہم گیان کی لگن ہو۔ ان کے لئے اپنشدوں سے بڑھ کر کوئی گرنتھ ابھی نہیں ہو سکتا۔ شریمد بھگوت گیتا کی تکمیل کے بعد ہم نے اپنے مشہور رسالہ سکھ ساگر میں اپنشدوں کا ترجمہ مع تشریح کے اردو میں شایع کرنا شروع کیا ہے۔ چنانچہ ایش اپنشد اور کین اپنشد اور کٹھ اپنشد حصہ اول چھپ کر تیار ہیں دھارمک سجنوں نے شریمد بھگوت گیتا کی طرح انکو بھی بہت پسند کیا ہے اور سچ بات تو یہ ہے کہ جو بھی پڑھیگا وہی پسند کریگا۔ منش جیون کا مقصد برہم پراپتی ہی ہے اس لئے دھارمک سجنوں سے ان کے سوادھیائے کی سفارش کیجاتی ہے۔ سکھ ساگر کی سالانہ قیمت عہ ہے۔ الگ الگ ایش اپنشد ۱۰ کین اپنشد ۱۰ کٹھ اپنشد حصہ اول ۱۰ سکھ ساگر کا ایک نمبر ۱۰ انگوٹھا نمبر ۳ جیون مکتی نمبر ۳ پورن جیون نمبر ۳

ملنے کا پتہ منیجر رسالہ سکھ ساگر و دفتر اتہاس بھارت اندرون ... و مہابھارت ... لاہور

